اھل بیتؑ کے نام، جن کی محبت ھمارا جزو ایمان ھے

ماہنامہ روحانی تحفہ روحانیات

یا ابا عبداللہ حسین

2015ء

# جعفریہ جنتری

ہر گھر کی ضرورت
ائمہ معصومین کے اوراد و ظائف
آپ کے تمام مسائل کا مکمل حل

چیف ایڈیٹر و بانی ادارہ روحانیات

محمد ایاز مزمل حسین شاہ

اللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّد

# شجرہ طیبہ چہاردہ معصومین علیہم السلام

اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰہُ لِیُذْھِبَ عَنْکُمُ الرِّجْسَ اَھْلَ الْبَیْتِ وَ یُطَھِّرَکُمْ تَطْھِیْرًا

اپنے علم کو جہل اور اپنے یقین کو شک نہ بناؤ۔ جب جان لیا تو عمل کرو، اور جب یقین پیدا ہوگیا تو آ

| اسمائے معصومینؑ | لقب | کنیت | اُمہّات | تعداد اولاد | تاریخ ولادت | جائے ولادت | تاریخ شہادت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حضرت محمدؐ ابن عبداللہؑ | مصطفےٰؐ | ابوالقاسم | حضرت آمنہ بنت وہب | فاطمۃ الزہراؑ، طیبؑ، طاہرؑ، قاسمؑ، ابراہیمؑ | ۱۷ ربیع الاول سنہ ۱ عام الفیل | شعب ابوطالب (مکہ معظمہ) | ۲۸ صفر سنہ ۱۱ھ |
| حضرت فاطمہؑ بنت رسولؐ | زہراؑ | اُم الحسنین سیدۃ النساء | حضرت خدیجہ الکبریٰ | حسنؑ، حسینؑ، زینبؑ، اُم کلثومؑ، اسقاط محسنؑ | ۲۰ جمادی الثانی سنہ ۵ بعثت | مکہ معظمہ | ۳ جمادی الثانی سنہ ۱۱ھ |
| حضرت امام علیؑ ابن ابی طالبؑ | امیر المومنینؑ | ابوالحسنؑ ابوتراب | حضرت فاطمہ بنت اسد | ۱۱ پسر ۱۶ دختران | ۱۳ رجب سنہ ۳۰ عام الفیل جمعہ | (درمیان) خانہ کعبہ | ۲۱ رمضان سنہ ۴۰ھ |
| حضرت امام حسنؑ ابن علیؑ | مجتبےٰؑ | ابومحمدؑ | حضرت فاطمۃ الزہراؑ | ۸ پسر ۷ دختران | ۱۵ رمضان سنہ ۳ھ | مدینہ منورہ | ۲۸ صفر سنہ ۵۰ھ |
| حضرت امام حسینؑ ابن علیؑ | سید الشہداءؑ | ابوعبداللہ | حضرت فاطمۃ الزہراؑ | ۶ پسر ۴ دختران | ۳ شعبان سنہ ۳ھ | مدینہ منورہ | ۱۰ محرم الحرام سنہ ۶۱ھ |
| حضرت امام علیؑ ابن الحسینؑ | زین العابدینؑ | ابومحمدؑ | حضرت شہربانو بنت یزدجرد | ۱۱ پسر ۴ دختران | ۱۵ جمادی الاول سنہ ۳۸ھ | مدینہ منورہ | ۲۵ محرم الحرام سنہ ۹۵ھ |
| حضرت امام محمدؑ ابن علیؑ | باقرؑ | ابوجعفر | فاطمہ بنت امام حسنؑ | ۵ پسر ۲ دختران | یکم رجب المرجب سنہ ۵۷ھ | مدینہ منورہ | ۷ ذی الحجہ سنہ ۱۱۴ھ |
| حضرت امام جعفرؑ ابن محمدؑ | صادقؑ | ابوعبداللہ ابواسماعیل | اُم فروہ بنت قاسم بن محمد ابن ابی بکر | ۷ پسر ۳ دختران | ۱۷ ربیع اول سنہ ۸۳ھ | مدینہ منورہ | ۱۵ شوال المکرم سنہ ۱۴۸ھ |
| حضرت امام موسیٰؑ ابن جعفرؑ | کاظمؑ | ابوابراہیم ابوالحسن | حمیدہ خاتون | ۱۹ پسر ۱۸ دختران | ۷ صفر المظفر سنہ ۱۲۸ھ | ابواء مابین مکہ و مدینہ | ۲۵ رجب المرجب سنہ ۱۸۳ھ |
| حضرت امام علیؑ ابن موسیٰؑ | رضاؑ | ابوالحسن | اُم البنین | امام محمد تقیؑ | ۱۱ ذیقعد سنہ ۱۵۳ھ | مدینہ منورہ | ۲۳ ذیقعد سنہ ۲۰۳ھ |
| حضرت امام محمدؑ ابن علیؑ | تقیؑ | ابوجعفر | خیزران خاتون (ریحانہ) | ۲ پسر ۲ دختران | ۱۰ رجب المرجب سنہ ۱۹۵ھ | مدینہ منورہ | ۲۹ ذیقعد سنہ ۲۲۰ھ |
| حضرت امام علیؑ ابن محمدؑ | نقیؑ | ابوالحسن | سمانہ خاتون | ۵ پسر دختران | ۵ رجب المرجب سنہ ۲۱۴ھ | حوالی مدینہ منورہ | ۳ رجب المرجب سنہ ۲۵۴ھ |
| حضرت امام حسنؑ ابن علیؑ | عسکریؑ | ابومحمدؑ | حدیثہ خاتون | حضرت صاحب العصرؑ | ۱۰ ربیع الثانی سنہ ۲۳۲ھ | مدینہ منورہ | ۸ ربیع الاول سنہ ۲۶۰ھ |
| حضرت امام محمدؑ ابن الحسنؑ | الحجۃ القائم المہدیؑ | ابوالقاسم | نرجس خاتون | العلم عند اللہ | ۱۵ شعبان سنہ ۲۵۶ھ | سر من رائے (سامرہ) | بحکم خدا زندہ ہیں! |

بانی ادارہ روحانیات وچیف ایڈیٹر

ماہر روحانیات

شہزادہ محمد ایاز مزمل حسین شاہ سہارنپوری

| | |
|---|---|
| سب ایڈیٹر | محمد نبیل مزمل۔ سید عابد حسین شاہ |
| معاونین | ملک ذوالفقار علی اعوان، سید شبیہ الحسنین رضوی |
| پروف ریڈر | سید آل محمد، حنیف یاسر |
| سرکولیشن منیجر | رضوان علی رضوی |
| کمپوزنگ اینڈ گرافکس | سید شارق حسین زیدی، رضوان حسین شاہ |

مجلس مشاورت

سید عارف معین بلے (ایکپریس چینل)

جناب محترم عابد کمالوی (ڈائریکٹر محکمہ تعلقات عامہ)

علامہ آغا السید ابوالحسن موسوی، سید احمد کبیر شاہ

سید طارق زیدی، سید شاہد حسین شاہ نقوی

سید طارق حسین شاہ نقوی، اویس حسین شاہ

لیگل ایڈوائزر

شیخ مستحسن جاوید (ایڈووکیٹ ہائی کورٹ) 0300-9630230

محمد فیاض حسین (ایڈووکیٹ ہائی کورٹ) 0333-6101585


قیمت فی جنتری 150 روپے

دفتر جعفریہ جنتری

ادارہ روحانیات

نزد عزیز ہوٹل چوک ملتان کینٹ

0300-6351192

0333-6158193

# جعفریہ جنتری (رجسٹرڈ)



## ترتیب مضامین




ایڈیٹر، پبلشر محمد ایاز مزمل حسین شاہ منزل آرٹ پریس بوہڑ گیٹ ملتان سے چھپوا کر مکتبہ روحانیات نزد عزیز ہوٹل چوک سے جاری کیا۔

# اسمائے پاک باری تعالیٰ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

شروع اللہ کے نام سے جو مہربان نہایت رحم والا ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یَااللّٰہُ | یَارَحمٰنُ | یَارَحِیمُ | یَامَالِکُ | یَاقُدُّوسُ | یَاسَلَامُ | یَامُومِنُ | یَامُھَیمِنُ |
| یَاعَزِیزُ | یَاجَبَّارُ | یَامُتَکَبِّرُ | یَاخَالِقُ | یَابَارِیُ | یَامُصَوِّرُ | یَاغَفَّارُ | یَاقَہَّارُ |
| یَاوَہَّابُ | یَارَزَّاقُ | یَافَتَّاحُ | یَاعَلِیمُ | یَاقَابِضُ | یَابَاسِطُ | یَاخَافِضُ | یَارَافِعُ |
| یَامُعِزُّ | یَامُذِلُّ | یَاسَمِیعُ | یَابَصِیرُ | یَاحَکَمُ | یَاعَدلُ | یَالَطِیفُ | یَاخَبِیرُ |
| یَاحَلِیمُ | یَاعَظِیمُ | یَاغَفُورُ | یَاشَکُورُ | یَاعَلِیُّ | یَاکَبِیرُ | یَاحَفِیظُ | یَامُقِیتُ |
| یَاحَسِیبُ | یَاجَلِیلُ | یَاکَرِیمُ | یَارَقِیبُ | یَامُجِیبُ | یَاوَاسِعُ | یَاوَدُودُ | یَامَجِیدُ |
| یَاحَکِیمُ | یَابَاعِثُ | یَاشَہِیدُ | یَاحَقُّ | یَاوَکِیلُ | یَاقَدِیرُ | یَامَتِینُ | یَاحَمِیدُ |
| یَامُحصِیُ | یَامُبدِیُ | یَامُعِیدُ | یَامُحیِی | یَامُمِیتُ | یَاحَیُّ | یَاقَیُّومُ | یَاوَاجِدُ |
| یَااَحَدُ | یَاصَمَدُ | یَاقَادِرُ | یَامُقتَدِرُ | یَامُقَدِّمُ | یَامُوَخِّرُ | یَااَوَّلُ | یَاآخِرُ |
| یَاظَاہِرُ | یَابَاطِنُ | یَاوَالِی | یَامُتَعَالِی | یَابَرُّ | یَاتَوَّابُ | یَامُنعِمُ | یَامُنتَقِمُ |
| یَاغَفُورُ | یَارَؤُفُ | یَارَبُّ | یَامَاجِدُ | یَاوَاجِدُ | یَامُقسِطُ | یَاجَامِعُ | یَاغَنِیُّ |
| یَامُغنِی | یَامُعطِی | یَامَانِعُ | یَاضَارُّ | یَانَافِعُ | یَانُورُ | یَاھَادِیُ | یَابَدِیعُ |

ان اسمائے صفات کا روزانہ ورد غموں، پریشانیوں اور مصیبتوں سے نجات دلاتا ہے۔

# اسمائے صفات رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

شروع اللہ کے نام سے جو مہربان نہایت رحم والا ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یامحمد | یااحمد | یاحامد | یامحمود | یاقاسم | یاعاقب | یافاتح | یاخاتم |
| یاحاشر | یاماح | یاداع | یاسراج | یارشید | یامنیر | یابشیر | یانذیر |
| یاھادی | یامھد | یارسول | یانبی | یاطٰہٰ | یایٰسن | یامزمل | یامدثر |
| یاشفیع | یاخلیل | یاکلیم | یاحبیب | یامصطفٰی | یامرتضٰی | یامجتبٰی | یامختار |
| یاناصر | یامنصور | یاقائم | یاحافظ | یاشھید | یاعادل | یاحکیم | یانور |
| یاحجۃ | یابرھان | یابطحی | یامومن | یامطیع | یامذکر | یاواعظ | یاآمین |
| یاصادق | یامصدق | یاناطق | یاصاحب | یامکی | یامدنی | یاعربی | یاھاشمی |
| یاتھامی | یاحجازی | یاترازی | یاقریشی | یامصری | یاامی | یاعزیز | یاحریص |
| یاروف | یارحیم | یایتیم | یاغنی | یاجوار | یافتاح | یاعالم | یاطیب |
| یاطاھر | یامطھر | یاخطیب | یافصیح | یاسید | یامتقی | یاامام | یاباری |
| یاشافی | یامقسط | یاسابق | یاحٰمٓ | یامھدی | یاحق | یامبین | یااول |
| یاآخر | یاظاھر | یاباطن | یارحمت | یامحلل | یامحرم | یاامر | یاناہ |

ان اسمائے صفات کا روزانہ ورد غموں، پریشانیوں اور مصیبتوں سے نجات دلاتا ہے۔

## اختتام سال کی دعا

اَللّٰهُمَّ مَا عَمِلْتُ فِي السَّنَةِ مِمَّا نَهَيْتَنِي عَنْهُ وَلَمْ أَتُبْ مِنْهُ وَ حَلُمْتَ فِيهَا بِفَضْلِكَ بَعْدَ قُدْرَتِكَ عَلَى عُقُوبَتِي وَ دَعَوْتَنِي التَّوْبَةَ مِنْ جُرْأَتِي عَلَيَّ بِفَضْلِكَ بَعْدَ قُدْرَتِكَ عَلَى عُقُوبَتِي وَ دَعَوْتَنِي التَّوْبَةَ مِنْ جُرْأَتِي عَلَى مَعْصِيَتِكَ فَإِنِّي أَسْتَغْفِرُكَ فَاغْفِرْ لِي وَمَا عَمِلْتُ فِيهَا تَرْضَاهُ وَعَدْتَنِي عَلَيْهِ الثَّوَابَ فَأَسْأَلُكَ أَنْ تَتَقَبَّلَهُ مِنِّي وَلَا تَقْطَعْ رَجَائِي مِنْكَ يَا كَرِيمُ۔

(ترجمہ) اے اللہ اس سال میں نے تیری جو نافرمانی کی اور ان بداعمالیوں سے اب تک توبہ نہ کی اس کے باوجود میرے قابل سزا ہونے پر بھی تیری رحمت فضل و کرم مجھ پر جاری رہا اور سب کچھ جانتے ہوئے بھی تو نے مجھے توبہ کی طرف مائل کیا اے اللہ میں تجھ سے مغفرت طلب کرتا ہوں اے اللہ میں نے اس سال میں جتنے بھی نیک کام کئے تیری رضا کیلئے کئے اور جن پر تو نے انعام و اکرام کا وعدہ فرمایا اے اللہ میں تجھ سے دعا کرتا ہوں کہ ان نیک اعمال کا بدلہ تو ہی دینے والا ہے اے کریم میری اس اُمید کو جو تیری ذات سے وابستہ ہے کبھی منقطع نہ کرنا۔

## آغاز سال کی دعا

اَللّٰهُمَّ أَنْتَ الْأَبَدِيُّ الْقَدِيمُ الْأَوَّلُ وَعَلَى فَضْلِكَ الْعَظِيمِ وَكَرَمِ جُودِكَ الْمُعَوَّلُ وَهٰذَا عَامٌ جَدِيدٌ قَدْ أَقْبَلَ أَسْأَلُكَ الْعِصْمَةَ فِيهِ مِنَ الشَّيْطَانِ وَأَوْلِيَائِهِ وَالْعَوْنَ عَلَى هٰذِهِ النَّفْسِ الْأَمَّارَةِ بِالسُّوءِ وَالْاِشْتِغَالَ بِمَا يُقَرِّبُنِي إِلَيْكَ زُلْفَى يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ۔

(ترجمہ) اے اللہ! آپ کی ذات ازلی ابدی اور اول ہے اپنے عظیم فضل، قابل بھروسہ بخشش اور کرم کے ساتھ تو قائم و دائم ہے اے اللہ یہ نیا سال آن پہنچا ہے اس سال کے اندر شیطان اور اس کے مددگاروں سے مجھے نجات دلا اور برائیوں کے خلاف برانگیختہ کرنے والے اپنے اس نفس کے خلاف میری مدد فرما اور میری مدد فرما ایسے اعمال میں مشغولیت کی جو میرے مرتبہ کو آپ کی ذات کے قریب کر دے۔ اے اللہ بے شک تیری بزرگی اور کرم ہمیشہ قائم رہنے والا ہے۔

(نوٹ) ان دونوں دعاؤں کو اختتام سال اور آغاز سال سے قبل تین تین بار پڑھیں۔ ان بابرکت دعاؤں کی بدولت پورا سال پریشانی، مصیبت، آفات بلیات اور دکھوں سے نجات ملتی ہے۔

## دُعآئے امام مُوسیٰ کاظمؑ

يَا سَامِعَ كُلِّ صَوْتٍ وَيَا سَابِقَ الْفَوْتِ وَيَا كَاسِيَ الْعِظَامِ لَحْمًا وَمُنْشِرَهَا بَعْدَ الْمَوْتِ أَسْأَلُكَ بِأَسْمَائِكَ الْحُسْنَى وَبِاسْمِكَ الْأَعْظَمِ الْأَكْبَرِ الْمَخْزُونِ الْمَكْنُونِ الَّذِي لَمْ يَطَّلِعْ عَلَيْهِ أَحَدٌ مِنَ الْمَخْلُوقِينَ يَا حَلِيمًا ذَا أَنَاةٍ لَا يَقْوَى عَلَى أَنَاتِهِ يَا ذَا الْمَعْرُوفِ الَّذِي لَا يَنْقَطِعُ أَبَدًا وَلَا يُحْصَى عَدَدًا فَرِّجْ عَنِّي۔

## دعائے امام جعفر صادقؑ برائے حل المشکلات

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِي أَخْشَاكَ كَأَنِّي أَرَاكَ وَأَسْعِدْنِي بِتَقْوَاكَ وَلَا تُشْقِنِي بِنَشْطِي لِمَعَاصِيكَ وَخِرْ لِي فِي قَضَائِكَ وَبَارِكْ لِي فِي قَدَرِكَ حَتَّى لَا أُحِبَّ تَأْخِيرَ مَا عَجَّلْتَ وَلَا تَعْجِيلَ مَا أَخَّرْتَ وَاجْعَلْ غِنَايَ فِي نَفْسِي وَمَتِّعْنِي بِسَمْعِي وَبَصَرِي وَاجْعَلْهُمَا الْوَارِثَيْنِ مِنِّي وَانْصُرْنِي عَلَى مَنْ ظَلَمَنِي وَأَرِنِي فِيهِ قُدْرَتَكَ يَا رَبِّ وَأَقِرَّ بِذٰلِكَ عَيْنِي۔

## دعآ اسم اعظم

حضرت سید نا علی المرتضیٰ؄ اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْأَلُكَ يَا عَالِمَ الْخَفِيَّةِ وَيَا مَنِ السَّمَاءُ بِقُدْرَتِهِ مَبْنِيَّةٌ وَيَا مَنِ الْأَرْضُ بِعِزَّتِهِ مَدْحِيَّةٌ وَيَا مَنِ الشَّمْسُ وَالْقَمَرُ بِنُورِ جَلَالِهِ مُشْرِقَةٌ وَمُضِيئَةٌ وَيَا مُقْبِلًا عَلَى كُلِّ نَفْسٍ مُؤْمِنَةٍ زَكِيَّةٍ وَيَا مُسَكِّنَ رُعْبِ الْخَائِفِينَ وَأَهْلِ التَّقِيَّةِ يَا مَنْ حَوَائِجُ الْخَلْقِ عِنْدَهُ مَقْضِيَّةٌ يَا مَنْ نَجَّى يُوسُفَ مِنْ رِقِّ الْعُبُودِيَّةِ يَا مَنْ لَيْسَ لَهُ بَوَّابٌ يُنَادَى وَلَا صَاحِبٌ يُغْشَى وَلَا وَزِيرٌ يُعْطَى وَلَا غَيْرُهُ رَبٌّ يُدْعَى وَلَا يَزْدَادُ عَلَى كَثْرَةِ الْحَوَائِجِ إِلَّا كَرَمًا وَجُودًا وَصَلِّ عَلَى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَآلِهِ وَأَعْطِنِي سُؤْلِي إِنَّكَ عَلَى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ۔

# درود شریف وسیلہ زیارت اور حصول رزق

تحریر:۔
کامران بنگش
(لاہور)

جعفریہ جنتری 2015ء کی اشاعت پر تمام قارئین کو مبارکباد پیش کرتا ہوں محترم دوستوں! آپ میرے مضامین کا مطالعہ روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں کرتے رہے ہیں۔ کسی بھی اہل ایمان کو درود پاک کی اہمیت، افادیت برکات، تجلیات، انوارات، فیوضات سے انکار نہیں۔ درود پاک بارالہیٰ کا تحفہ ہے جو کہ رب العالمین خود اپنے نبی ﷺ پر بھیجتا ہے۔ ملائکہ اور بنی انسان کو بھی اس عمل کی پیروی کرنے کی تاکید و تلقین فرماتا ہے۔ درود پاک کے کیا کیا فضائل ہیں اور کیا برکات ہیں مجھے اس بارے میں تفصیلاً کچھ کہنے کی ضرورت نہیں۔ جب ہمارا پہلا کلمہ اور بات ہی **اللھم صلی علی محمد و آل محمد** سے شروع ہو تو پھر کچھ کہنے کی گنجائش باقی نہیں رہ جاتی۔ اس سال بہت کچھ سوچ سمجھ کر جعفریہ جنتری کے لیے میں نے اپنا موضوع درود پاک کی فضیلت فیوض و برکات چنا ہے۔ تاکہ ہر مومن اس سے استفادہ کر سکے۔ سب سے پہلے میں درود خمسہ کی فضیلت و اہمیت پر چند لفظ لکھنے کی کوشش کرونگا اس درود پاک کی برکت سے وہ فائدہ اٹھا سکتے ہیں جو کہ زیارت نبی کریم ﷺ کی خواہشمند ہوں وہ افراد فائدہ اٹھا سکتے ہیں جو روحانی ترقی چاہتے ہوں۔ جو ایمان کی مضبوطی اور ایمانی قوت حاصل کرنے کے خواہشمند ہوں، جن کے دل میں حب محمد و آل محمد ہو جو چاہتے ہوں کہ ان کی دنیا و آخرت سنور جائے، جن کی خواہش ہو کہ زبان میں وہ تاثیر پیدا ہو جس کے لیے دعا کریں ان کی دعا اس کے حق میں فوری قبول ہو۔ اس درود پاک کو صبح شام 92 بار ورد کریں۔ یا کم و بیش 14 بار اپنے ورد میں رکھیں۔ چند یوم کے ورد سے وہ تاثیر پیدا ہوگی کہ لوگ حیران رہ جائینگے۔

**درود خمسہ:۔** اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِ نَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَنْ صَلّٰی عَلَیْہِ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدَ نَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَنْ لَّمْ یُصَلِّ عَلَیْہِ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدَ نَا مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی اَنْ یُّصَلّٰی عَلَیْہِ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِ نَا مُحَمَّدٍ کَمَا یَنْبَغِی الصَّلٰوۃُ عَلَیْہِ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِ نَا مُحَمَّدٍ کَمَآ اَمَرْ تَنَا بِالصَّلٰوہ عَلَیْہِ مِنَ الْاَزَلِ اِلَی الْاَبَدِ وَ عَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ وَصَلِّ عَلٰی جَمِیْعِ الْاَنْبِیَآءِ وَالْمُرْسَلِیْنَ وَعَلٰی مَلٰٓئِکَۃِ الْمُقَرَّبِیْنَ وَعَلٰی عِبَادِ اللّٰہِ الصّٰلِحِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَآ اَرْحَمَ الرّٰاحِمِیْنَ۔

وہ افراد جو کہ مالی مشکلات میں گرفتار ہیں تنگدستی کی وجہ سے پریشان رہتے ہیں۔ ملازمت کے خواہشمند ہیں لیکن باوجود ہزار کوشش کے ملازمت نہیں ملتی۔ روزگار کی تلاش میں در در کے دھکے کھا رہے ہیں۔ کسی نے سچ کہا کہ اگر کسی کی اولاد مر جائے تو سامنے رکھ کر رو لے لیتا ہے لیکن اگر کسی کا روزگار نہ ہو یا ختم ہو جائے یا چھن جائے وہ تو در در جا کر روتا ہے۔ الہیٰ کسی بھی مومن کو مالی روزگار کی تنگدستی نہ دے ہر ایک کو خوشحالی دے۔ ایسے تمام افراد جو مالی مشکلات تنگدستی، فاقہ کشی سے چھٹکارا پانا چاہتے ہوں ذیل کے درود رزق کو کم از کم 14 بار صبح اور شام ورد میں رکھیں۔ انشاءاللہ بے انتہا برکت ہوگی۔

**درود رزق:۔** اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِ نَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ اَنْوَاعِ الرِّزْقِ وَالْفُتُوحَاتِ وَعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ یَا بَاسِطُ الَّذِیْ یَبْسُطُ الرِّزقَ لِمَنْ یَّشَآءُ بِغَیْرِ حِسَابٍ اُبْسُطْ عَلَیَّ رِزْقًا حِلَالًا طِیِّبًا وَّ اسِعًا مُّتَوَسِّعًا مِّنْ کُلِّ جِھَۃٍ مِّنْ خَزَآئِنِ غَیْبِکَ بِلَا مِحْنَۃٍ (الْغَیْرِ وَمَنَّۃِ الْخَلْقِ اَجِبْ یَا جِبْرَآئِیْلُ بِحَقِّ یَا بَاسِطُ۔

وہ افراد جو کہ زیارت نبی کریم ﷺ دل میں رکھتے ہوں یا اپنے کسی عزیز و اقارب کی روحانی زیارت یا روح سے ملاقات کے خواہشمند ہو تو انہیں چاہئے کہ ذیل کا درود 72 بار روزانہ ورد میں رکھیں۔ مدت عمل 14 یوم ہے۔ اس دوران ایسی کیفیات وارد ہوتی ہیں جنہیں لفظوں میں بیان کرنا ناممکن ہے۔ ایک روحانی سکون اور سرور میسر آتا ہے۔ روحانیات میں قدم رکھنے والے طالب علم درود روحی کم از کم 72 بار 14 دن تک ورد کریں۔

**درود رُوحی:۔** اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ مَّا اخْتَلَفَ الْمَلْوَانِ وَتَعَاقَبَ الْعَصْرَانِ وَتَکَرَّرَ الْجَدِیْدَانِ وَاسْتَصْحَبَ الْفَرْقَدَانِ وَافْتَرَقِ الضِّدَّانِ وَبَلِّغْ رُوْحَ سَیِّدِ نَا وَ نَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ مِّنَّا تَحِیَّۃً وَّرِضْوَانًا اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ اَفْضَلَ صَلٰوتِکَ بِعَدَدِ مَعْلُوْمَاتِکَ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ وَعَلٰٓی اٰلِ [illegible] نَا مُحَمَّدٍ عَلَیْہِ وَعَلَیْھِمُ السَّلَامُ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ۔

# استخارہ

تحریر:۔ سید طارق علی زیدی (کراچی)

قارئین جعفریہ جنتری آپ کا نیا سال مبارک ہو۔ گزشتہ سال جو بھی دکھ درد ملے اللہ تعالیٰ اس سال آپ کو ان دکھ درد مصیبتوں، آزمائشوں اور پریشانیوں کا بہتر طور پر مداوا کرے اس سال آپ کو زیادہ سے زیادہ خوشیاں اور راحت وسکون صدقہ محمدؐ وآل محمدؑ عطا فرمائے۔ (آمین)

جب آپ کوئی کام کرنا چاہیں تو خدا سے استخارہ کرنے کے لیے کاغذ کے چھ ٹکڑے کرلیں۔ ان میں سے تین ٹکڑوں پر لکھیں:۔ **بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ خَيْرَه مِّنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ لِفُلَانِ ابْنِ فُلَانَةُ اِفْعَلْ** اور دوسرے تین ٹکڑوں پر اس جگہ **تَفْعَلْ** لکھیں۔ جہاں پہلے ٹکڑوں پر **اِفْعَلْ** لکھا ہے۔ اب کاغذ کے ان چھ ٹکڑوں کو مصلے کے نیچے رکھ دے اور دو رکعت نماز ادا کرے۔ بعد از نماز سجدے میں جا کر سو مرتبہ کہے۔ **اَسْتَخِيْرُ اللّٰهَ بِرَحْمَتِهٖ خِيَرَةً فِيْ عَافِيَةٍ** پھر سجدے سے سر اٹھا کر بیٹھ جائے اور کہے۔ **اَللّٰهُمَّ خِرْلِيْ وَاخْتَرْلِيْ فِيْ جَمِيْعِ اُمُوْرِيْ فِيْ يُسْرٍ مِّنْكَ وَ عَافِيَةٍ**۔ اس کے بعد کاغذ کے ان ٹکڑوں کا ہاتھ سے باہم ملا دے اور پھر ایک ایک کر کے باہر نکالے، پس اگر یکے بعد دیگرے تین ایسے ٹکڑے نکلیں کہ جن پر **اِفْعَلْ** لکھا ہو تو اس کام کو انجام دے اگر متواتر ایسے تین ٹکڑے نکلیں کہ جن پر لَا تَفْعَلْ لکھا ہو اس کام کو انجام نہ دے۔ اگر ایک ٹکڑے پر **اِفْعَلْ** اور دوسرے **لا تفعل** تو پھر یکبارہ پانچ ٹکڑے باہر نکالے اور دیکھے کہ اگر تین پر **اِفْعَلْ** ہے اور دو پر **لَا تَفْعَلْ** تو اس کام کو انجام دے اور اگر برعکس ہوں تو انجام نہ دے۔ مولف کہتے ہیں: استخارہ کے معنی ہیں خیر طلب کرنا، لہذا جو کام انجام دینا چاہئے اس میں خدا سے خیر طلب کرنے اور روایت ہوئی ہے کہ نماز شب کے آخری سجدے میں سو مرتبہ **اَسْتَخِيْرُ اللّٰهِ بِرَحْمَتِهٖ** کہے نافلہ صبح کے آخری سجدے اور نافلہ زوال کی ہر رکعت میں بھی اسی طرح خدا سے خیر طلب کرنا مستحب ہے۔ یہ بھی جاننا چاہیے۔ کہ علامہ مجلسیؒ نے اپنے والد ماجد سے نقل کیا، انہوں نے اپنے استاد شیخ بہائیؒ سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا کہ ہم نے اپنے اساتذہ سے سنا ہے کہ جو حضرت قائم آل محمد عجل اللہ فرجہ کے استخارے کے بارے میں گفتگو کر رہے تھے۔ جو تسبیح کے کچھ دانوں کو اپنی مٹھی میں لے کر دو دو کر کے شمار کرے۔ پس اگر ایک دانہ بچ جائے تو اس کام کو انجام دے اور اگر دو دانے بچ رہیں تو انجام نہ دے۔ فقیہ اجل صاحب جواہر نے جواہر الکلام میں نقل فرمایا ہے کہ ہمارے معاصرین میں ایک استخارہ زیر عمل ہے جسے قائم آل محمد عجل اللہ فرجہ کی طرف نسبت دی جاتی ہے۔ اس کی کیفیت یوں ہے کہ دعا پڑھنے کے بعد تسبیح ہاتھ میں لے کر اس کے کچھ دانے مٹھی میں لے اور پھر انہیں آٹھ آٹھ کر کے شمار کرے۔ اگر ایک دانہ بچے تو اچھا ہے۔ اگر دو بچیں تو یہ ایک نہی ہے۔ اگر تین بچ جائیں تو اس کے لیے اختیار ہے کہ ان میں فول اور ترک فعل برابر ہے۔ اگر چار دانے بچ جائیں تو یہ دوسری نہی ہے ۔ اگر پانچ بچیں تو بعض حضرات کے نزدیک اس میں رنج و مشقت ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ اس میں ملامت ہے۔ اگر چھ دانے بچیں تو خوب اور اس کام کے انجام دینے میں جلدی کی جائے۔ اگر سات دانے رہ جائیں تو اس کا حکم پانچ دانے بچ جانے کا ہے۔ اگر آٹھ دانے بچ جائیں تو یہ چوتھی نہی ہے۔ نیز یہ بھی یاد رہے کہ محدث کاشائیؒ نے تقویم المحسنین میں قرآن مجید سے استخارہ کرنے کے لیے ایام ہفتہ کی ساعتوں کا ذکر کیا ہے اور اس کے ساتھ ہی فرمایا ہے کہ یہ مشہور طریقے کی بنا پر ہے اور اہل بیت اطہارؑ سے اس بارے میں کوئی حدیث دستیاب نہیں ہوئی۔ چنانچہ فرماتے ہیں استخارہ کرنے کے سلسلے میں **اتوار** کا دن نیک ہے۔ ظہر تک پھر عصر سے مغرب تک، **پیر** کا دن نیک ہے، طلوع آفتاب تک، پھر دوپہر سے ظہر تک اور عصر سے عشاء کے آخری وقت تک، **منگل** کا دن نیک ہے۔ دوپہر سے ظہر اور عصر سے عشاء کے آخر تک، **بدھ** کا دن نیک ہے ظہر تک اور عصر سے عشاء کے آخر تک، **جمعرات** کا دن نیک ہے۔ طلوع آفتاب تک اور ظہر سے عشاء کے آخر تک، **جمعہ** کا دن نیک ہے۔ طلوع آفتاب تک اور زوال سے عصر تک اور **ہفتے** کا دن نیک ہے۔ دوپہر تک اور زوال سے عصر تک، یہ جدول محقق طوسیؒ کی کتاب مدخل منظوم سے نقل کی گئی ہے۔

**نماز اضافہ رزق** جو شخص مالی تنگدستی کا شکار ہو اسے چاہیے کہ پہلی رکعت میں سورۃ حمد کے بعد سورۃ فلق و سورۃ الناس 3،3 بار پڑھے اسی عمل کو جاری رکھیں۔ انشاء اللہ چند یوم میں رزق کی تنگی ختم ہو گی۔ کاروبار وسیع ہوگا۔ اگر ملازمت چاہتا ہے تو وہ ملے گی۔ بیرون ملک سفر یا ملازمت کے خواہشمند افراد کی بھی خواہش پوری ہوگی۔

# استغاثہ و حرز

تحریر:۔
احمد علی نقوی
(حیدرآباد)

قارئین جعفریہ جنتری کسی بھی مصیبت پریشانی اور مشکل کے وقت ذیل کا استغاثہ مولا صاحب الزماں کی بارگاہ میں پیش کریں۔ استغاثہ پیش کرنے سے قبل بہت مطمئن ہوکر وضو کریں۔ چودہ بار درود پاک کا ورد کریں اور تصور کریں کہ آپ امام زمانہ عجل اللہ فرجہ الشریف کی بارگاہ میں ہے۔ نہایت ادب واحترام سے عجز اور انکساری سے اگر آپ یہ استغاثہ پیش کریں گے تو یقیناً آپ زندگی بھر مایوس نہ ہونگے۔ مکارم الاخلاق میں ہے کہ جب تم رات کو سونے لگو تو ایک پاک صاف برتن پانی سے بھر کے اپنے پاس رکھو اور پاک کپڑے سے اس کا منہ باندھ دو۔ جب رات کے آخری حصے میں نماز تہجد کے لیے اٹھو تو اس برتن میں سے تین گھونٹ پانی پیو اور بقایا پانی سے وضو کر کے قبلہ رخ ہو کر اذان و اقامت کہو اور دو رکعت نماز ادا کرو۔ ان دو رکعتوں میں سورۃ حمد کے بعد جو سورۃ چاہو پڑھو جب حمد اور سورۃ پڑھ لو تو رکوع میں جا کر پچیس مرتبہ کہو: **یَاغِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ** (ترجمہ) اے فریاد کرنے والوں کے فریاد رس۔ پھر رکوع سے سر اٹھا کر یہی ذکر پچیس مرتبہ کرو اور سجدے میں جا کر بھی پچیس مرتبہ یہی کہو۔ پھر دوسرے سجدے میں جا کر پچیس مرتبہ یہی کہو اور سجدے سے سر اٹھا کر پچیس مرتبہ یہی کہو۔ اس کے بعد دوسری رکعت کے لیے کھڑے ہو جاؤ اور اسے بھی مذکورہ طریقے سے پورا کرو، اس طرح اس ذکر کی مجموعی تعداد تین سو ہو جاتی ہے۔ پھر تشہد و سلام پڑھ کر نماز کو تمام کرو۔ سلام کے بعد اپنا سر آسمان کی طرف بلند کر کے تیس مرتبہ کہو! **مِنَ الْعَبْدِ الذَّلِیْلِ اِلَی الْمَوْلَی الْجَلِیْلِ۔**

(ترجمہ) ناچیز بندے کی طرف سے مرتبے والے مولا کی خدمت میں۔ اس کے بعد خدا سے اپنی حاجات طلب کرو۔ انشاء اللہ وہ بہت جلد پوری ہونگی۔

**حرز امام محمد تقی جوادؑ:۔** یَانُوْرُ یَابُرْهَانُ یَامُبِیْنُ یَامُنِیْرُ یَارَبِّ اکْفِنِیْ الشُّرُوْرَ وَاٰفَاتِ الدُّهُوْرِ وَاَسْئَلُكَ النَّجَاةَ یَوْمَ یُنْفَخُ فِی الصُّوْرِ۔

**ترجمہ:۔** اے نور اے برہان اے آشکارا اے نور والے اے پروردگار تو تمام برائیوں اور زمانے کی سختیوں میں میری مدد کی تجھ سے سوال کرتا ہوں کہ مجھے نجات دینا جس دن صور پھونکا جائے۔

**حرز امام علی نقیؑ:۔** بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَاعَزِیْزُ الْعِزِّ فِیْ عِزِّهٖ مَآ اَعَزَّ عَزِیْزَ الْعِزِّ فِیْ عِزِّهٖ یَاعَزِیْزُ اَعِزَّنِیْ بِعِزِّكَ وَاَیِّدْنِیْ بِنَصْرِكَ وَادْفَعْ عَنِّیْ هَمَزَاتِ الشَّیَاطِیْنَ وَادْفَعْ عَنِّیْ بِدَفْعِكَ وَامْنَعْ عَنِّیْ بِصُنْعِكَ وَاجْعَلْنِیْ مِنْ خِیَارِ خَلْقِكَ یَاوَاحِدُ یَآ اَحَدُ یَا فَرْدُ یَاصَمَدُ۔

**ترجمہ:۔** خدا کے نام سے جو بڑا رحم والا مہربان ہے۔ اے اپنی عزت میں بڑی عزت والے تو اپنی عزت میں بڑا ہی عزت والا ہے۔ اے عزت والے اپنی عزت کے ذریعے مجھے عزت دے اپنی نصرت سے مجھے قوت دے مجھ سے شیطانوں کی بدکرداریاں دور رکھ اپنے دفاع کے ساتھ میرا دفاع فرما اپنے فعل کے ذریعے میرا بچاؤ کر اور مجھے اپنی بہترین مخلوق میں قرار دے۔ اے یگانہ اے یکتا اے تنہا اے بے نیاز۔

**حرز امام حسن عسکریؑ:۔** بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَاعُدَّتِیْ عِنْدَ شِدَّتِیْ وَیَاغَوْثِیْ عِنْدَ كُرْبَتِیْ وَیَامُوْنِسِیْ عِنْدَ وَحْدَتِیْٓ اُحْرُسْنِیْ بِعَیْنِكَ الَّتِیْ لَا تَنَامُ وَاكْنُفْنِیْ بِرُكْنِكَ الَّذِیْ لَایُرَامُ۔

**ترجمہ:۔** خدا کے نام سے جو بڑا رحم والا مہربان ہے۔ اے سختیوں کے وقت میری پونجی اے مصیبت کے وقت میری جائے پناہ اے عالم تنہائی میں میرے ہم دم تو اپنی اس آنکھ سے میری نگہبانی کر جو سوتی نہیں اور مجھے ایسی پناہ دے جس تک کسی کی رسائی نہ ہو۔

**حرز امام العصرؑ:۔** بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَامَالِكَ الرِّقَابِ وَیَا هَازِمَ الْاَحْزَابِ یَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ یَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ سَبِّبْ لَنَا سَبَبًا لَّا نَسْتَطِیْعُ لَهٗ طَلَبًا بِحَقِّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَعَلٰٓی اٰلِهٖٓ اَجْمَعِیْنَ۔

**ترجمہ:۔** خدا کے نام سے جو بڑا رحم والا مہربان ہے۔ اے لوگوں کی گردنوں کے مالک اے گروہوں کو شکست دینے والے اے دروازوں کے کھولنے والے اے اسباب مہیا کرنے والے ہمارے لیے ایسے اسباب پیدا کر جو ہمارے بس میں نہیں تجھے واسطہ ہے **لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** کا اے خدا رحمت فرما ان پر اور ان کی ساری اولاد پر۔

# قرآنی دعائیں انبیاء کرام

تحریر:۔
سید عاقل حیدر شاہ کاظمی
جھا جھی محلہ، جیل روڈ (کوئٹہ)

محترم قارئین دعاؤں سے تقدیر بدل جاتی ہے اور وہ دعائیں جو کہ انبیاء کرام کے ورد میں رہیں تمام دعائیں مقبول ہوئی اور اللہ کی بارگاہ میں قبول ہوئیں۔ جو مومن صدقے دل سے ان قرآنی دعاؤں کو جس حد تک یاد کرے اور بارگاہ الٰہی میں بوسیلہ آل عبا پیش کرے انشاء اللہ اس کی حاجت بہت جلد بر آئے گی۔ قارئین جعفریہ جنتری کی خدمت میں قرآنی دعائیں لے کر حاضر ہوا ہوں۔ امید کرتا ہوں کہ آپ اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں گے۔ محترم قارئین مجھے یقین ہے کہ اب تک کی تمام قرآنی دعائیں اس سے قبل ایک جگہ یکجا نہ دیکھی ہونگی۔ جو مومنین دعاؤں کی اہمیت کو جانتے ہیں۔ میری اس محنت کو ضروری اپنے پاس محفوظ کرلیں گے۔

(۱) حضرت آدم وحوا علیھا السلام:۔ رَبَّنَا ظَلَمْنَآ اَنْفُسَنَا (سکتہ) وَاِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ۔

(۲) حضرت نوحؑ:۔ رَبِّ اغْفِرْلِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِمَنْ دَخَلَ بَیْتِیَ مُؤْمِنًا وَّلِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ۔ (سورۃ نوح)
رَبِّ لَا تَذَرْ عَلَى الْاَرْضِ مِنَ الْكَافِرِيْنَ دَيَّارًا۔ (سورۃ نوح)
بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖهَا وَمُرْسٰهَآ اِنَّ رَبِّیْ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ

(۳) حضرت ابراہیم:۔ رَبِّ اجْعَلْنِیْ مُقِيْمَ الصَّلٰوةِ وَمِنْ ذُرِّيَّتِیْ رَبَّنَا وَتَقَبَّلْ دُعَآءِ رَبَّنَا اغْفِرْلِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ يَوْمَ يَقُوْمُ الْحِسَابُ۔

(۴) حضرت لوطؑ:۔ رَبِّ انْصُرْنِیْ عَلَى الْقَوْمِ الْمُفْسِدِيْنَ۔

(۵) حضرت شعیب:۔ رَبَّنَا افْتَحْ بَيْنَنَا وَبَيْنَ قَوْمِنَا بِالْحَقِّ وَاَنْتَ خَيْرُ الْفٰتِحِيْنَ۔

(۶) حضرت یعقوبؑ:۔ اِنَّمَآ اَشْكُوْا بَثِّیْ وَحُزْنِیْٓ اِلَى اللّٰهِ۔

(۷) حضرت یوسف بن یعقوبؑ:۔ اَنْتَ وَلِیّٖ فِی الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ تَوَفَّنِیْ مُسْلِمًا وَّاَلْحِقْنِیْ بِالصّٰلِحِيْنَ۔

(۸) حضرت ایوبؑ:۔ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ۔

(۹) حضرت زکریاؑ:۔ رَبِّ هَبْ لِیْ مِنْ لَّدُنْكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً اِنَّكَ سَمِيْعُ الدُّعَآءِ۔

(۱۰) حضرت زکریاؑ:۔ رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَيْرُ الْوٰرِثِيْنَ۔

(۱۱) حضرت موسیٰ:۔ رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ وَيَسِّرْ لِیْٓ اَمْرِیْ وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِیْ يَفْقَهُوْا قَوْلِ وَاجعل لی وزیراً من اھلی۔

(۱۲) حضرت سلیمانؑ:۔ رَبِّ اَوْزِعْنِیْٓ اَنْ اَشْكُرَ نِعْمَتَكَ الَّتِیْٓ اَنْعَمْتَ عَلَیَّ وَعَلٰى وَالِدَیَّ وَاَنْ اَعْمَلَ صَالِحً تَرْضٰهُ وَاَدْخِلْنِیْ بِرَحْمَتِكَ فِیْ عِبَادِكَ الصّٰلِحِيْنَ۔

(۱۳) حضرت عیسیٰؑ:۔ اَللّٰهُمَّ رَبَّنَآ اَنْزِلْ عَلَيْنَا مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ تَكُوْنُ لَنَا عِيْدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰيَةً مِّنْكَ وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ۔

(۱۴) حضرت سید المرسلینؐ، شفیع المذنبین، خاتم النبیینؐ:۔ رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا۔ وَجْعَلْ لِّیْ مِنْ لَّدُنْكَ سُلْطَانًا نَّصِيْرًا۔

(۱۵) حضرت یونسؑ:۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّيْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِی الْمُؤْمِنِيْنَ۔

(۱۶) حضرت پُرنور علیہ الصلوۃ والسلام:۔ (۱) اِنَّ وَلِیِّ اللّٰهُ الَّذِیْ نَزَّلَ الْكِتٰبَ وَهُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ (۲) واجعل لی من لدنک سلطانا نصیراً۔ (۳) رب زدنی علماً (طٰہٰ)

(۱۷) مومنوں کی دعا:۔ رَبَّنَآ اٰتِنَا فِی الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِی الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ۔ (۲) ربنا لا تو اخذنا ان نَّسِيْنَآ اَوْ اَخْطَانَا ربنا ولا تحمل علینا اصراً کما حملته علی الذین من قبلنا ربنا ولا تحملنا مالا طَاقَةَ لنا بِهٖ۔ واعف عنا واغفرلنا وارحمنا انت مولنا فانصرنا علی القوم الکفرین۔ (البقرہ)

(۱۸) فرشتوں کی دعا:۔ سبحانك لا علم لنا الد ما علمنا انك انت العليم الحكيم۔

(۱۹) ارشاد خداوندی۔ فسیکفیکھم اللّٰه وھو السمیع العلیم۔ (۲) وھو القاھر فوق عبادہ۔ (۳) اَلَآ اِنَّ نصر اللّٰه قریب۔ (۴) فقطع دابر القوم الذین ظلموا۔

(۵) واللہ عزیز ذوانتقام۔ (۶) ان بطش ربك لسدید۔ (۷) وَاللّٰہُ غالب علٰی امرہ ولکن اکثر الناس لا یعلمون۔ وَاِن یمسك اللّٰہ بضر فلا کاشف لہ اِلَّا ھُوَ وَاِنْ یُرِدْكَ بخیر فلا رآدّ لفضلہ۔

(۲۰) حضرت موسیٰ کی قوم کے مسلمانوں کی دعاء:۔ ربنا لا تجعلنا فتنۃً للقوم الظلمین ونجنا برحمتك من القوم الکفرین۔

(۲۱) مسلمان ذاکرین کی دعاء:۔ ربنا ما خلقت ھذا باطلًا۔ سُبحٰنَكَ فقنا عذابَ النارہ۔ من لد خل النارَ فقد اخزیتہ۔ وَمَا لِظّٰلِمِینَ مِنْ اَنْصَارِہ۔ ربنآ اننا سمعنا مُنا دیًا یُّنَادِیْ للا یمان اَنْ اٰمِنُوْ بربکم فاٰمنّا ربنا فاغفر لنا ذُنُوبَنا وکَفِرْ عنّا سَیِّاٰ تنا وتوفنا مَعَ الابرار۔ ربّنا واٰتنا ما وعد تّنا علٰی رسُلِك ولا تُخز نا یومَ القیٰمۃِ۔ اِنَّكَ لَا تُخلف المیعاد۔

(۲۲) حضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام:۔ رَبِّ اعوذبك من ھمزٰت الشیٰطِیْنِ واعوذبك ربِّ ان یحضرون (المومنون) رب فلا تجعلنی من القوم الظّٰلمین۔

(۲۲) اللہ کے بندوں کی دعا:۔ (۱) رَبنا امنا فاغفرلنا وارحمنا وانت خیر الرٰحمین۔ (۲) ربنا ھب لنا من ازواجنا وذریتنا قرۃ اعین واجعلنا للمعین ماماً۔

(۲۴) حضرت سلیمانؑ:۔ رَبِّ اوزعنی ان اَشکُرَ نعمتك التی انعمتَ عَلَیَّ وعلٰی والدیّ وان اعمل صالحًا ترضٰہُ وادخلن برحمتك فی عبادك الصلحین۔

(۲۵) مسلمانوں کی دُعاء:۔ رب اوزعنی ان اشکر نعمتك التی انعمت عَلَیَّ وعلٰی والدیّ وان اعمل صالحاً ترضٰہُ واصلح لی فی ذُرّیتی اِنّی تبتُ الیك وانّی من المسلمین۔

(۲۶) مہاجرین کے بعد آنے والے کی مسلمانوں کی دعاء:۔ ربنا اغفرلنا ولد خو اننا الذین سبقو نا با لا یمان تجعل فی قلونا غلاً للذین امنو ربنا انك رئوف رحم۔

(۲۷) حضرت ابراہیمؑ:۔ (۱) رب جعلنی مقیم الصلوٰۃ ومن ذریتی ربنا وتقبل دعا ربنا اغفرلی ولالدی وللمومنین یقوم الحساب۔

(۲) ربنا علیك توکلنا والیك انبنا والیك العصرہ ربنا لا تجعلنا فشۃ للذین کفروا واغفر لنا ربنا۔ انك انت العزیز الحکیم۔

(۲۸) ذاکرین اور مومنین کی دعاء:۔ رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ ھٰذَا بَاطِلًا سُبْحٰنَكَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ رَبَّنَا اِنَّكَ مَنْ تُدْخِلِ النَّارَ فَقَدْ اَخْزَیْتَہٗ وَمَا لِلظّٰلِمِیْنَ مِنْ اَنْصَارٍ۔ رَبَّنَآ اِنَّنَا سَمِعْنَا مُنَادِیًا یُّنَادِیْ لِلْاِیْمَانِ اَنْ اٰمِنُوْا بِرَبِّکُمْ فَاٰمَنَّا۔ رَبَّنَا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَکَفِّرْ عَنَّا سَیِّاٰتِنَا وَتَوَفَّنَا مَعَ الْاَبْرَارِ۔ رَبَّنَا مَا وَعَدْتَّنَا عَلٰی رُسُلِكَ وَلَا تُخْزِنَا یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِیْعَادَ۔

(۲۹) حضرت ابراہیم واسمٰعیلؑ:۔ ربنا والبعث فیھم رسولا منسم تبلوا علیھم ایتك ویعلمھم الکتب والحکمۃ ویز کیھم انك انت العزیز الحکم۔

(۳۰) دعا زکریا علیہ السلام:۔ رَبِّ ھَبْ لِیْ مِنْ لَّدُنْكَ ذُرِّیَّۃً طَیِّبَۃً اِنَّكَ سَمِیْعُ الدُّعَآءِ۔

## تعین درست سمت خانہ کعبہ

قارئین محترم قبلہ کی درست سمت میں نماز پڑھنا فرض ہے اور جس حد تک کوشش کی جائے درست سمت کا تعین قبل از نماز لازمی کرنا چاہئے۔ دیگر عبادات اور وظائف میں بھی سمت قبلہ کا تعین ضروری ہے۔ موجودہ دور میں مختلف قسم کے COMPASS موجود ہیں لیکن ایک قدیم طریقہ کار کے ذریعے آپ با آسانی گھر، دفتر یا کارخانہ میں قبلہ کی درست سمت معلوم کر سکتے پاکستان سمیت آپ دنیا کے کسی بھی ملک میں ہوں۔ اس ملک میں خانہ کعبہ کی درست سمت معلوم کرنے کا طریقہ یہی ہے کہ **ہر سال پاکستان اسٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق 28 مئی دوپہر 02:18 پر سورج خانہ کعبہ کے عین اوپر ہوتا ھے** اس وقت سے قبل ایک چھڑی زمین پر گاڑ دیں یا پکڑ کر کھڑے ہو جائیں جس سمت میں اس چھڑی کا سایہ ہو وہی سمت تعین قبلہ ہوگی اور عین خانہ کعبہ کی جانب ہوگی۔ قبلہ کی درست سمت معلوم کرنے کا یہ طریقہ بالکل درست ہے۔ ہر شخص کے پاس موبائل فون کی سہولت موجود ہے۔ اپنے موبائل میں 28 مئی 02:18 کا آلارم ابھی سے لگالیں تا کہ اپنے گھر، دفتر یا کارخانہ فیکٹری میں قبلہ کی درست سمت کا تعین کر سکیں۔

# دعائیں

تحریر:۔ سید حیدر رضا حیدری (کوئٹہ)

اپنے تمام پڑھنے والوں کی خدمت میں سلام عرض کرتا ہوں نئے سال کی مبارکباد دیتا ہوں کہ نیا سال آپ کو خوشیاں سکون، راحت اور خوشحالی عطا فرمائے۔ اس دعا کے ساتھ اپنے مضمون کا آغاز کرتا ہوں کہ باری تعالیٰ امام حسینؑ کے سوا کوئی غم میرے قارئین کو نہ دے۔ (آمین)

## مناجات

کسی بھی وظیفہ یا ورد کرنے سے قبل ذیل کی دعائے مناجات کم و بیش 5 بار ورد کریں۔ بارگاہ الٰہی میں عاجزی اور انکساری سے اپنے مقصد کی دعا کریں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ یا من اذا ولج العبد فی لیل مظلمة من حیرة بهیم ولم یجد صریخاً یصرخه من ولیٍّ و حمیمٍ ووجد یا ربّ من مفوّتاتك صریخاً مغیثاً و ولیاً یطلبه حثیثاً ینجیه من ضیق امرہ۔ ویخرجه بالملك الدنیا والآخرة برحمتك یا ارحم الراحمین۔

## شرائط خمسہ قبولیت دعا

محترم دوستوں اگر آپ چاہتے ہیں کہ اگر آپ کی دعا فوری قبول ہو تو اس سے قبل 5 بار ذیل کی دعا خلوص دل سے ورد کریں۔ انشاء اللہ دعا میں تاثیر پیدا ہوگی قبولیت کے درجے تک پہنچے گی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اذا اردت ان تستجاب کلّ اسرع منق لمح البصر فعلیك بخمسة اشیاء الامتثال للامر والا جتناب الهمة والا ضطرار وخذ ذلك من المضطر اذا دعاه ویخیب المضطر اذا دعاه و یکشف السوء۔

## دعاء رجال الغیب

جب بھی کوئی وظیفہ یا ورد کرنے کا ارادہ ہو قبلہ رخ ہو کر اس دعا کو 12 بار ورد کریں۔ اول آخر درود پاک پڑھیں۔ انشاء اللہ وظیفہ یا ورد اپنا رد عمل اثر فوری ظاہر کرے گا۔ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ السلام علیکم یا رجال الغیب والسلام علیکم یا ایّها الارواح المقدّسة یا نقباء ویا نجباء ویا رقباء ویا ابدال ویا اوتاد ویا اخیار ویا ابرار ویا اوتاد الارض اوتاد اربعة ویا امان واعینونی بقوة وانصرونی بنصرة واجیبونی بدعوة وا عینونی بقوة وارحمونی برحمة وحصلوا مرادی ومقصودی وقضوا حاجتی فقضاء حوائجی عند نبینا محمد صلی اللہ علیه وآله وسلم سلکم اللہ تعالی فی الدنیا والآخرة اللهم صل علی الخضرہ۔

## دعاء دفع رجعت و نحوست کواکب

محترم دوستوں بہت سی وجوہات کی بناء پر ہم مشکلات میں پڑ جاتے ہیں لیکن جعفریہ جنتری کے ذریعے آپ کو ستاروں کی گردش اور نحوست سے بچنے کی خاص دعا بتا رہا ہوں اگر کوئی بھی مومن اس دعا کو روزانہ 14 بار معمول بنا لے تو اس کی برکت سے ہر قسم کی پریشانی مصیبت مشکل سے محفوظ رہے گا۔

یا اللہ یا رحیم یا حی یا قیوم یا ہادی یا باقی یا علیم یا حلیم یا علی یا عظیم یا جلیل یا جبار یا متکبر یا حافظ یا حفیظ یا قدیم یا ناصر یا معین بحق ایاك نعبد وایاك نستعین احفظنی من النحوسة الشمس والزهرة والعطارد والقمر والمریخ والمشتری والزحل والراس والذنب بحق لم یلد ولم یولد ولم یکن له کفواً احد یا شافی یا کافی یا کریم یا قادر یا ذوالجلال والاکرام ومن شر البریة بحق هذه الا سماء الا عاظم وبحق کهیعص و حم عسق لا اله الا انت سبحانك انی کنت من الظالمین وافوض امری

اِلَی اللّٰہِ اِنَّ اللّٰہَ بَصِیْرٌ بِالْعِبَادِ سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ اَہْلِ بَیْتٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ اَللّٰھُمَّ رَبَّ الْاَرْوَاحِ وَالْاَجْسَادِ الْبَالِیَۃِ وَالْعِظَامِ النَّخِرَۃِ الَّتِیْ خَرَجَتْ مِنَ الدُّنْیَا وَھِیَ بِکُمْ مُؤْمِنَۃٌ اَدْخِلْ عَلَیْھَا رَوْحًا مِّنْ عِنْدِکَ وَسَلَامًا مِّنِّیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ یُحْیِیْ وَیُمِیْتُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

## آیات حفظ و امن

دوستوں موجودہ دور میں گھر سے نکلنے کے بعد کوئی توقع نہ کی جا سکتی کہ باہر حالات سفر میں کیا حالات ہیں۔ خودکش حملے اور حادثات کی وجہ سے ہر پاکستانی خوف زدہ ہے اگر گھر نکلنے سے قبل ذیل کی دعا کو 5 بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیں تو انشاء اللہ ہر طرح کی مصیبت حادثہ سے بچے رہیں گے اور گھر صحیح سلامت واپس آئیں گے۔ مائیں بچوں پر دم کر سکتی ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ وَلَقَدْ جَعَلْنَا فِی السَّمَآءِ بُرُوْجًا وَّزَیَّنّٰھَا لِلنّٰظِرِیْنَ وَ حَفِظْنٰھَا مِنْ کُلِّ شَیْطٰنٍ رَّجِیْمٍ۔ اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ حَفِیْظٌ۔

## دعاء حیدری

اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ اسے فتوحات غیبی ہوں دشمنوں پر غلبہ ہوں اور دشمن اس سے ہر وقت خوف زدہ ہوں جادو جنات سے ہمیشہ کے لیے چھٹکارہ ہو، کاروبار مکان نذر بد سے محفوظ رہے، شریر لوگوں کی شرارت سے ہر وقت بچا رہے۔ ایسا شخص ذیل کی دعا حیدری 18 رجب یا کسی بھی چاند کی 18 تاریخ کو 110 بار ورد کریں۔ لیکن اعمال کی شرائط لازمی نظر میں رکھیں۔ بعد ورد ایک بار کاغذ پر لکھ کر اپنے سیدھے بازو پر باندھ لیں۔ اس عمل کی برکت سے دشمن کا ہر وار خالی جائیگا۔ اور فتوحات غیبی ملے گی۔ روزانہ 5 بار پڑھنے کی برکت سے دشمنوں کے جادوئی حملے ناکام ہونگے۔ جنات اور جادوگروں کو سزا دینے کی غرض سے گھر، دکان یا مکان میں لکھ کر لگا لیں۔

**دعاء حیدری:** بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الْجَلِیْلِ الْجَبَّارِ الْقَاھِرِ الْقَھَّارِ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْقَاھِرِیْنَ عَلٰی اَعْدَآءِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ یَاحَیْدَرُ یَا حَیْدَرُ یَآ اَبَا تُرَابٍ یَا عَلِیُّ ابْنَ اَبِیْ طَالِبٍ یَآ اَسَدَ اللّٰہِ یَا وَلِیَّ اللّٰہِ یَا رِجَالَ اللّٰہِ یَامَقْبُوْلَ اللّٰہِ یَا مَحْبُوْبَ اللّٰہِ یَا ظُھُوْرَ اللّٰہِ یَا مَظْھَرَ الْعَجَآئِبِ بِالْقَھْرِ اَنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ یَا حَقُّ یَا حَقُّ یَا حَقُّ یَحَقَّقْتَ بِالْحَقِّ وَالْحَقُّ فِیْ حَقٍّ حَقَّکَ یَا حَقُّ یَافَتَّاحُ یَا فَتَّاحُ یَافَتَّاحُ تَفَتَّحْتَ بِالْفَتْحِ وَالْفَتْحُ فِیْ فَتْحٍ فَتْحِکَ یَا فَتَّاحُ یَا قَادِرُ یَاحَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَآ اَللّٰہُ یَآ اَللّٰہُ یَآ اَللّٰہُ ۔ اَللّٰہُ اَکْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔ یَا عَظِیْمُ یَاعَظِیْمُ یَا عَظِیْمُ تَعَظَّمْتَ بِالْعَظَمَۃِ وَالْعَظَمَۃُ فِیْ عَظَمَۃِ عَظَمَتِکَ یَا عَظِیْمُ یَا رَبُّ یَا رَبُّ یَا رَبُّ یَا قَدِیْرُ یَا خَالِقُ یَاکَرِیْمُ یَا رَحِیْمُ یَامُسَخِّرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَیْنَھُمَا سَخِّرْ لَنَا یَا عَلِیْمُ یَا حَلِیْمُ یَامُحْیِیْ یَا مُمِیْتُ یَامُتَکَبِّرُ یَا ضَآرُّ یَا مُتَکَبِّرُ یَاجَبَّارُ یَامُتَکَبِّرُ یَا قَھَّارُ یَا جَلِیْلُ الْمُتَکَبِّرُ عَلٰی کُلٍّ فَالْعَدْلُ اَمْرُہٗ وَالصِّدْقُ وَعْدُہٗ یَا جَلِیْلُ یَا جَلِیْلُ یَا جَلِیْلُ حَسُوْدِیْ مَقْھُوْرٌ وَّعَدُوِّیْ مَقْتُوْلٌ بِقَھْرِکَ یَا قَھَّارُ یَاقَھَّارُ یَا قَھَّارُ تَقَھَّرْتَ بِالْقَھْرِ وَالْقَھْرُ فِیْ قَھْرِ قَھْرِکَ یَاقَھَّارُ قَھْرُ اَعْدَآئِیْ یَا جَبَّارُ تَجَبَّرْتَ بِالْجَبَرُوْتِ وَالْجَبَرُوْتُ فِیْ جَبَرُوْتِ جَبَرُوْتِکَ یَا جَبَّارُ یَا مُذِلَّ کُلِّ جَبَّارٍ عَنِیْدٍ بِقَھْرِ عَزِیْزِ سُلْطَانِہٖ یَا مُذِلُّ یَا نَقِیًّا مِّنْ کُلِّ جَوْرٍ لَّمْ یَرْضَہٗ وَلَمْ یُخَالِطْہُ فِعَالُہٗ یَا نَقِیُّ قَتَلْتَ بِسَیْفِ اللّٰہِ تَعَالٰی (3 بار) لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ اٖلٰفِھِمْ رِحْلَۃَ الشِّتَآءِ وَالصَّیْفِ (3 بار) وَمَا رَمَیْتَ اِذْ رَمَیْتَ وَلٰکِنَّ اللّٰہَ رَمٰی۔ یَا قَوِیُّ یَا قَاھِرُ ذَا الْبَطْشِ الشَّدِیْدِ اَنْتَ الَّذِیْ لَا یُطَاقُ اِنْتِقَامُہٗ یَا قَاھِرُ اِقْھَرْ وَادْفَعْ اَعْدَآئِیْ مِنْ قَھْرِکَ وَاَنْتَ اَشَدُّ الْقَاھِرِیْنَ اَللّٰھُمَّ اھْزِمْھُمْ وَشَتِّتْ شَمْلَھُمْ وَفَرِّقْ جَمْعَھُمْ وَمَزِّقْ وَسَدِّ دَلِیْلَھُمْ دِیَارَھُمْ وَقَلِّبْ تَدْبِیْرَھُمْ وَنَکِّسْ اَعْلَامَھُمْ وَخَرِّبْ بُنْیَانَھُمْ وَبَدِّلْ اَحْوَالَھُمْ وَزَلْزِلْ اَقْدَامَھُمْ وَقَرِّبْ اٰجَالَھُمْ وَقَصِّرْ اَعْمَارَھُمْ وَشَغِّلْھُمْ بِاَبْدَانِھِمْ وَخُذْھُمْ اَخْذَ عَزِیْزٍ مُّقْتَدِرٍ یَا خَفِیَّ الْاَلْطَافِ بِرِجَالِ الْاَعْرَافِ اَدْرِکْنِیْ فِیْ وَقْتِیْ ھٰذَا وَنَجِّنِیْ مِمَّآ اَخَافُ یَا مُفَرِّجُ فَرِّجْ ھُمُوْمَنَا حَقٌّ۔

# نوروز عالم افروز 2015ء

بادشاہ سال. زحل | بروز ہفتہ 2015ء رات 03:43 | سپہ سالار عطارد

وزیر اعظم. شمس | مشیر سال مریخ




**خوراک**

لونگ، کالی مرچ
جامن، سیاہ تل
کالا نمک، چیری

**صدقات برائے رد بلا و مصیبت**

تیل سرسوں سلور کے برتن میں ڈال کر آٹھ، آٹھ عدد لونگ، کالی مرچ، ایک مٹھی سیاہ تل ڈال کر ہفتہ کی رات 08:45 تا 09:15 کے درمیان کچی زمین پر ڈال دیں۔

**خیرات دفع پریشانی ومشکلات**

ہفتہ کے روز کالی دال یا کھچڑی پکا کر خیرات کریں

**سال رواں اسم اعظم**

یا سمیعُ یا بصیرُ

روزانہ بعد نماز عشاء 482 یا 108 بار ورد کریں

| نگینہ و پتھر |
|---|
| نیلم، عقیق سیاہ |

| رنگ ولباس | درخت |
|---|---|
| سیاہ، نیلا | کیکر |

## لوح شرف زحل برائے حصول خیرو برکت، فتح کامیابی ودفع نحوست پریشانی برائے جادو سحر

معلّی بن خنیس نے فرمایا ہے کہ جب نوروز کا دن آئے تو غسل کرے، پاکیزہ لباس پہنے خوشبو لگائے اور اس دن کا روزہ رکھے۔ جب نماز ظہر وعصر اور ان کے نافلہ سے فارغ ہو تو چار رکعت نماز دو دو کر کے پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد دس مرتبہ سورۃ قدر اور دوسری رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد دس مرتبہ سورۃ کافرون، پھر آخری دو رکعت میں سے پہلی رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد پانچ مرتبہ سورۃ توحید اور دوسری رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد دس مرتبہ سورۃ الناس کی قرأت کرے۔ نماز تمام کرنے کے بعد سجدہ شکر کرے اور اس میں یہ دعا پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدِ الْاَوْصِیَآءِ الْمَرْضِیِّیْنَ وَعَلٰی جَمِیْعِ اَنْبِیَآئِکَ وَرُسُلِکَ بِاَفْضَلِ صَلَوٰتِکَ وَبَارِکْ عَلَیْھِمْ بِاَفْضَلِ بَرَکَاتِکَ وَصَلِّ عَلٰی اَرْوَاحِھِمْ وَاَجْسَادِھِمْ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ لَنَا فِیْ یَوْمِنَا ھٰذَا الَّذِیْ فَضَّلْتَہٗ وَکَرَّمْتَہٗ وَشَرَّفْتَہٗ وَعَظَّمْتَ خَطَرَھَا اَللّٰھُمَّ بَارِکْ لِیْ فِیْمَآ اَنْعَمْتَ بِہٖ عَلَیَّ حَتّٰی لَآ اَشْکُرَ اَحَدًا غَیْرَکَ وَوَسِّعْ عَلَیَّ فِیْ رِزْقِیْ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ اَللّٰھُمَّ مَا غَابَ عَنِّیْ فَلَا یَغِیْبَنَّ عَنِّیْ عَوْنُکَ وَحِفْظُکَ وَمَا فَقَدْتُّ مِنْ شَیْءٍ فَلَا تُفْقِدْنِیْ عَوْنَکَ عَلَیْہِ حَتّٰی لَآ اَتَکَلَّفَ مَا لَآ اَحْتَاجُ اِلَیْہِ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ۔

مندرجہ ذیل طلسم کو مشک و زعفران سے لکھ کر آب زمزم کے پانی سے دھو کر پئیں۔ وبا و امراض جسمانی سے محفوظ رہیگا۔ اس طلسم کو وقت مقررہ میں چاندی کی انگوٹھی پر کندہ کروا کر پہنے کبھی محتاج نہ ہوگا۔

**ا لا = ۹ ا ا ا لا = ااا محطی**

# 2015ء احکام زائچہ نوروز عالم افروز 2015ء

محترم قارئین کرام! گذشتہ برس زائچہ نوروز عالم افروز کو سامنے رکھتے ہوئے چند گزاشات پیش کی تھی۔ یہ اللہ کا احسان عظیم ہے کہ احکام زائچہ نوروز کے مطابق سیارگان کی پوزیشن کو دیکھتے ہوئے جو احکامات بندہ احقر نے لگائے الحمداللہ وہ پورا سال انہیں احکامات کے مطابق گزرا۔ 2015ء کا زائچہ نوروز عالم افروز کشید کیا گیا۔ آیئے ایک علمی اندازہ کے تحت دیکھتے ہیں کہ 2015ء وطن عزیز حکمران اور عوام الناس کے لئے کیسا گزرے گا؟

طالع افق کے شرقی پر 6.12 درجہ پر برج دلو موجود ہے جس کا حاکم سیارہ زحل قوس کا ہو کر 5.54 درجہ پر زائچہ کے خانہ نمبر 11 پر قابض ہے۔ خانہ 11 میں زحل کا ہونا بہترین معلم حکومت اور حاکمیت لیکن دوستوں کی جانب سے دھوکہ دہی کی علامت ہے۔ کسی بھی بُرے موڑ پر حکومتی جماعتیں اپنے دوستوں سے رُخ پھیر سکتی ہیں اور یہ علامت بہتری کی جانب اشارہ نہیں دیتی۔ لیکن حکومتی ارکان بہتر حکمت عملی سے بُرے وقت پر قابو پالیں گے۔ زائچہ کے خانہ دوئم میں عطارد براجمان ہیں۔ عطارد کا خانہ دوئم میں ہونا عدالتی احکامات، جوڈیشنل اور دیگر علم عقل سے متعلق تمام امور میں برتری کی وضاحت کرتا ہے۔ اس وقت میں اچھے فیصلے لینا اور اچھے فیصلے دینا حکومت وقت کیلئے تقویت کا باعث ثابت ہوگا۔ دوستوں کی دوستوں کو مزید مضبوط کرنا اور دشمنوں کو دوست بنانے کی وضاحت عطارد کے خانہ دوئم میں قائم سے ثابت ہوتی ہے۔ جس سے بہت سے مالی اور معاشی فائدہ حاصل ہوسکتا ہے۔ ملک ترقی کی راہ پر گامزن ہوگا۔ خانہ دوئم میں عطارد کے قیام کی وجہ سے کئی غیر ملکی کمپنیوں سے توانائی اور دیگر بنیادی ضروریات سے متعلقہ امور پر معاہدے طے پا جانے کا امکان ہے اور زیادہ امید ہے کہ یہ تمام معاہدے اپنے منتقی انجام پر پہنچ جائیں۔ اس کے علاوہ واضح ہے کہ مسائل وسائل نہ ہونے کے باوجود حل ہونے کا امکان ہے۔

زائچہ نوروز کے خانہ سوئم میں شمس قمر ہمراہ مریخ کے موجود ہے۔ کسی بھی برج میں دو سے زائد سیارگان کا اجتماع نحس علامت اور نقصان کو ظاہر کرتا ہے۔ زائچہ کے قابض خانہ سوئم پر تینوں سیارگان کا موجود ہونا اس علامت کو بھی ظاہر کرتا ہے خدانخواستہ ملک میں انتشار اور سازشیں پھیلانے والے افراد کو کسی حد تک کامیابی حاصل ہوگی جس وجہ سے عوام الناس میں بے چینی بڑھ جائیگی۔ اشیائے تعیشات کی قیمتوں میں بھی اضافہ کا بھی امکان ہے۔ زائچہ کا خانہ سوئم مارچ اور اپریل میں بہت سے تبدیلیوں کا بھی اشارہ دے رہا ہے لیکن چند حادثات مریخ کے قیام کی وجہ سے یہاں ہوتے نظر آرہے ہیں جس میں اہم سیاسی شخصیات کی زندگی کو خطرہ یا ان کی سیاسی زندگی ختم ہونے کی جانب اشارہ ہے۔ خاص طور سے وہ سیاسی شخصیات جن کا تعلق برج حمل سے ہے۔ چاہیۓ وہ سرنام حرف سے ہوں یا ماہ پیدائش کے مطابق یعنی طالع شمسی کے تحت ہوں۔ ایسے تمام حملی سیاسی شخصیات کو سمندر کے قریب جانے سے گزیر کرنا چاہیۓ خاص طور سے کراچی میں مکین سیاسی شخصیات مارچ اور اپریل کراچی کی بجائے اسلام آباد میں گزاریں۔ قوم کا فائدہ ہوسکتا ہے او راس نحوست سے بچا جاسکتا ہے۔ زائچہ کے خانہ چہارم پر زہرہ تسخیر خلق تسخیر عوام الناس کا سیارہ رکندر میں موجود ہے۔ جو کہ علامت ہے کہ اس وقت بھی حکومت کو زبردست عوامی حمایت حاصل ہوگی جس کے باعث حکومت کی اچھی شہرت کا گراف بلند ہوگا اور ملک ترقی کی جانب بڑھتا جائے گا۔ یعنی 2015ء حکومت کیلئے فائدے مند ہوگا کئی مشکلات کے باوجود ترقی کی منازل طے کرتے ہوئے بہتر لائحہ عمل تیار کیا جائیگا۔

زائچہ کے خانہ سات پر مشتری اسد کا ہو کر 13.9 درجہ پر قابض ہے۔ مشتری کو ملکی معیشت کا ستارہ مانا جائے۔ اشارہ دیتا ہے کہ ملکی معیشت بہتر ہوگی لیکن چند ناگریز وجوہات کی بناء پر وہ خاص ترقی نہ کرسکیں گے جو کہ اتنی محنت کے بعد ہونی چاہیۓ یعنی محنت زیادہ اور فائدہ کم۔ چند شریر لوگ جن کو پاکستان کی ترقی پسند نہیں ایسے لوگ جو کہ ملکی معیشت کا گراف ہمیشہ نیچے گرانے کی کوشش کرتے رہتے ہیں ایسے لوگوں کی چند سازشیں کامیاب ہوجائیں گی۔ خانہ سات کا مالک شمس مریخ کو نظر تسدلیس سے دیکھ رہا ہے جو کہ گرتے ہوئے بُرے حالات سنبھالا دینے کی کوشش کر رہا ہے۔ دسواں گھر پارلیمنٹ سے منسوب ہے جس کا مالک شمس وقمر کے ہمراہ زائچہ کے خانہ تین پر قابض ہے۔ فوج کا کردار کسی حد تک سیاسی حکمرانوں کے حق میں رہیگا۔ جبکہ حکومتی سیارہ زحل زائچہ کے خانہ گیارہ پر قوس کا ہو کر قابض ہے سب سے زیادہ خوش آئین بات یہ ہے کہ سوائے مریخ کے دیگر سیارگان اتنی طبعی بروج میں یعنی رات کے سیارے رات اور دن کے سیارے دن کے بروج میں موجود ہیں۔ زائچہ نوروز 2015ء کی روشنی میں کہا جاسکتا ہے کہ انشاء اللہ یہ سال دیگر سالوں کی نسبت بہتر اور پرسکون گزریگا۔ خاص طور سے 2014ء کے مقابلہ میں۔ (واللہ اعلم بالصواب)

# آداب و اعمال نوروز

تحویل آفتاب کا وقت نہایت مبارک ہوتا ہے۔ یہ استجابت دعا کا وقت ہے۔ مومنین کو چاہئے کہ مقررہ وقت سے پہلے پاک صاف ہوکر لباس مطہرہ زیب تن کریں اور کسی پاک جگہ پر پاک فرش کا اہتمام کریں۔ خوشبویات مثل لوبان، اگربتی وصندل وغیرہ سلگائیں۔ دستر خوان پر مٹھائی پھل میوے وغیرہ رکھیں۔ اور نذر حضرت امیر المومنین علیہ السلام دیں۔ بعد ازاں ایک کٹورے یا پیالے میں پانی بھر کر اس میں گلاب کا سرخ پھول ڈال دیں اور بوقت تحویل آفتاب اس پر نظر رکھیں جو وقت تحویل کا ہوگا اس وقت خود بخود ساکن پھول میں حرکت پیدا ہوگی۔ بس یہ وقت دعاؤں کے مستجاب ہونے کا ہے۔ اس وقت ۳۲۹ مرتبہ "یَاذَاالجَلَالِ وَالاِکرَامِ" اور کم از کم ۳۶ مرتبہ یہ دعا پڑھیں۔

یَامُقَلِّبَ القُلُوبِ وَالاَبصَارِ یَامُدَبِّرَ اللَّیلِ وَالنَّهَارِ یَامُحَوِّلَ الحَولِ وَالاَحوَالِ حَوِّل حَالَنَا اِلٰی اَحسَنِ الحَالِ

مومنین کو چاہئے کہ نوروز کے دن بعد نماز ظہرین چار رکعت نماز اس طرح ادا کریں۔ اول یہ نیت کریں کہ دو رکعت نماز نوروز پڑھتا ہوں۔ "قُربَةً اِلَی اللّٰهِ، اللّٰهُ اَکبَرُ" اور اول رکعت میں بعد سورۃ حمد دس مرتبہ سورۃ "اِنَّا اَنزَلنَاهُ" اور دوسری رکعت میں بعد سورۃ حمد دس مرتبہ "قُل یَاَیُّهَا الکَافِرُونَ" اور بعد سلام ختم کرے اور پھر دو رکعت کی نیت کرکے نماز شروع کریں۔ اوّل رکعت میں بعد سورۃ حمد دس مرتبہ "قُل هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ" اور دوسری رکعت میں بعد سورۃ حمد دس دس مرتبہ "قُل اَعُوذُ بِرَبِّ النَّاسِ اور قُل اَعُوذُ بِرَبِّ الفَلَقِ" پڑھے اور بعد سلام ختم کرے اور سجدے میں جائے اور یہ دُعا پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ الاَوصِیَاءِ المَرضِیِّینَ وَعَلٰی جَمِیعِ اَنبِیَائِکَ وَرُسُلِکَ بِاَفضَلِ صَلَوَاتِکَ وَبَارِک عَلَیهِم بِاَفضَلِ بَرَکَاتِکَ وَصَلِّ عَلٰی اَروَاحِهِم وَاَجسَادِهِم اَللّٰهُمَّ بَارِک عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّبَارِک لَنَا فِی یَومِنَا هٰذَا الَّذِی فَضَّلتَه وَکَرَّمتَه وَشَرَّفتَه وَعَظَّمتَ خَطَرَه اَللّٰهُمَّ بَارِک لِی فِیمَا اَنعَمتَ بِه عَلَیَّ حَتّٰی لَا اَشکُرَ اَحَدًا غَیرَکَ وَوَسِّع عَلَیَّ فِی رِزقِی یَاذَا الجَلَالِ وَالاِکرَامِ اَللّٰهُمَّ مَاغَابَ عَنِّی فَلَا یَغِیبَنَّ عَنِّی عَونُکَ وَحِفظُکَ وَمَافَقَدتُ مِن شَیءٍ فَلَاتُفقِدنِی عَونَکَ عَلَیهِ حَتّٰی لَا اَتَکَلَّفَ مَالَا اَحتَاجُ اِلَیهِ یَاذَا الجَلَالِ وَالاِکرَامِ بعدہ دعا کرے بعض نے لکھا ہے کہ نوروز کے دن موافق اعداد ایام سال نکال کر اس دعا کو پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ هٰذِهِ سَنَةٌ جَدِیدَةٌ وَاَنتَ مَلِکٌ قَدِیمٌ اَسئَلُکَ خَیرَهَا وَخَیرَ مَا فِیهَا وَاَعُوذُبِکَ مِن شَرِّهَا وَشَرِّ مَافِیهَا وَاَستَکفِیکَ مَئُونَتَهَا وَشُغلَهَا یَاذَا الجَلَالِ وَالاِکرَامِ (زاد المعاد)

# آب نسیاں

نوروز کے تیس دن گزرنے کے بعد ماہ نسیاں شروع ہوتا ہے اس مہینے کی بارش کا پانی آب نسیاں کہلاتا ہے سید جلیل علی ابن طاؤس نے روایت کی ہے کہ حضرت رسالت مآبؐ نے اصحاب سے فرمایا کہ ماہ نسیاں میں آب باراں لو اور سورۃ فاتحہ آیۃ الکرسی چاروں قل ہر ایک ستر ستر مرتبہ پڑھ کر ستر مرتبہ تسبیحات اربعہ اور ستر مرتبہ درود پڑھو اور سات دن صبح اور عصر کے وقت اس پانی کو پیو تو اللہ تعالیٰ ہر بیماری سے محفوظ کر دے گا اگر بانجھ عورت اولاد کے لیے پیئے تو حق تعالیٰ اسے اولاد سے نوازے گا جبرائیلؑ نے کہا کہ جو شخص یہ پانی پیئے اس کے بدن کے ہر درد کو اللہ تعالیٰ دور کرتا ہے۔

# لوح نوروز

تحویل آفتاب کے وقت پاک جگہ پر باوضو ہوکر بیٹھیں وقت نوروز کا تعین کرنے کیلئے دو عدد گلاب کی بند کلی پانی بھری طشتری میں چھوڑ دیں۔ قدرت کاملہ سے یہ بند کلی وقت نوروز پر خود بخود کھل جائیگی۔ اس وقت میں اپنی حاجت فوری زبان پر لے آئیں۔ ویسے نوروز کا وقت نوروز سے ایک گھنٹہ قبل اور ایک گھنٹہ بعد تک رہتا ہے۔ ذیل کے نقش کو عام کاغذ یا ہرن کی جھلی یا چاندی کی تختی پر لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے جملہ آفات، بلیات، صدمات، جادو سحر، غلبہ دشمن، تمام روحانی وجسمانی امراض سے نجات، بندشوں کے خاتمہ کیلئے یہ لوح بہت پُر تاثیر ہے۔

بِسمِ اللّٰهِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ

العلیٰ العلیٰ العلیٰ العلیٰ

یا علی یا علی یا علی یا علی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٢٦١ | ١٢٦٤ | ١٢٦٧ | ١٢٥٤ |
| ١٢٦٦ | ١٢٥٥ | ١٢٦٠ | ١٢٦٥ |
| ١٢٥٦ | ١٢٦٩ | ١٢٦٢ | ١٢٥٩ |
| ١٢٦٣ | ١٢٥٧ | ١٢٥٧ | ١٢٦٨ |

یا علی یا علی یا علی یا علی

العلیٰ العلیٰ العلیٰ العلیٰ

فَاللّٰهُ خَیرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرحَمُ الرَّاحِمِینَ

## ہدیہ لوح نوروز

جو لوگ لوح نوروز خود نہ بنا سکیں اور ادارہ سے لوح نوروز مکمل لوازمات عمل اور درست طریقہ عمل کے مطابق ادارہ سے بنوانے کے خواہشمند ہوں 2100 روپے 15 مارچ سے قبل ادارہ روحانیات نزد عزیز ہوٹل چوک ملتان کینٹ کے ایڈریس منی آرڈر کریں۔ (ادارہ)

# 2015 آئینہ اعداد

تحریر:- غلام اکبر زنگیجو (کراچی) 0308-2074027

14 اگست 2014ء کا معرکہ کس کے سر؟ 16 اگست سے ستمبر، اکتوبر، 19 تک کا عددی وقت خاصا نازک اور حیران کن ہوگا۔ یہ وقت سب سے زیادہ (نسبتاً) ڈاکٹر علامہ طاہر القادری کے لئے موثر ہوگا۔ کپتان عمران خان، مخدوم شاہ محمود قریشی، شیخ رشید احمد کے علاوہ میاں نواز شریف، شہباز شریف، عرفان صدیقی، عابد شیر علی اور پوری حکومت کے لئے پوری ذمہ داری کے ساتھ انتہائی مدبرانہ فیصلے اور حقیقی عوامی جدوجہد لازمی وضروری ہوگا۔ کیونکہ یہ تمام تر عددی وقت (اور ہر ماہ آنے والے تین انتہائی فیصلہ کن عددی قیمت 8,9,10,17,18,19,26,27,28 عدد 1 پر تقسیم ہوتا ہے جو وطن عزیز پاکستان، حکومت اور اپوزیشن حقیقی، تمام تر میڈیا اور ان سے وابستہ لوگ، طب، قانون، صنعت وحرفت چھوٹے دوکاندار، اسپورٹس اور شوبز سے متعلقہ اکثر لوگوں کیلئے بھی ہر لحاظ سے بھاری اور فیصلہ کن ثابت ہوگا۔ میاں نواز شریف نے اگر حقیقی حزب اختلاف کو خاطر میں نہ لانے کا فیصلہ برقرار رکھا تھا پھر خطرات سے باہمت ہوکر ہی گزرنا ہوگا تو پھر ہوگا۔ آر یا پار۔ پیارے دوستو! پہلے بھی عرض کر چکا ہوں کہ عدد 1 پر تقسیم ہونے والے تمام ماہ وسال پاکستان، عوام الناس اور وہ تمام اہم سیاسی مذہبی، سیاسی مخدوم صاحبان اور قوم پرستوں کے لئے جن کے نام بھی عدد 1 پر تقسیم ہوتے ہونگے، ہوتے ہیں ان سب کے لیے ایسے ماہ وسال ہمیشہ پر خطر ثابت ہوتے ہیں۔ **صدر آصف علی رضا گیلانی، راجہ پرویز اشرف، جنرل پرویز مشرف، شیخ رشید احمد، مولانا فضل الرحمن، پرویز رشید، عابد شیر علی، ڈاکٹر فاروق ستار، خالد مقبول صدیقی، سید فیصل رضا عابدی** کیلئے بھی سال رواں 2014ء ہر لحاظ سے نسبتاً زیادہ سخت اور نازک اور فیصلہ کن موڑ پر رہے گا۔ **کپتان عمران خان، پرویز خٹک، نسیم ولی خان، سید عابدہ حسین، سید فخر امام، ڈاکٹر عبد الملک**۔ نوٹ! واضح رہے کہ نواز شریف اور کپتان عمران خان دونوں ہی کے ناموں کے اعداد بھی عدد 1 پر تقسیم ہونے کے باعث ایک دوسرے کیلئے نہ تو مثبت تبدیلی کا سبب بنیں گے اور نہ ہی کبھی کسی موڑ پر ان کے مابین اتحاد حقیقی یا کوئی صلح / سمجھوتہ ہونے کی گنجائش نکل سکتی ہے اور 16 اگست سے شروع ہونے والا تمام عددی وقت کپتان عمران خان اور میاں نواز شریف صاحب کے حق میں ثابت نہ ہوگا۔ تاہم 15 اگست دوپہر، 12 بجے تک نواز شریف کو ان کی کرسی پر وبراجمان رکھا جائے گا۔ 16 اگست کے بعد کا تمام تر وقت؟ کیا کہوں کہ! بس تقدیر ازل وادل کا مالک حقیقی اللہ جل جلالہ ہے۔ وہ جو چاہے حکم صادر فرمادے ہم جیسوں کے عددی تجزیات کی پھر کیا حقیقت۔ 19 جولائی یا 19 اگست یہ وقت نسبتاً حکومت کے لئے بہر حال بچت کا ہوگا اور یہی وقت پنجاب (لاہور، ملتان، اسلام آباد، راولپنڈی، چکول، جہلم، رحیم یار خان، صادق آباد، میانوالی، سرگودھا، کالاباغ) خیبر پختونخواہ (مٹہ، سوات، ایبٹ آباد، ٹوپی، مالاکنڈ، ہزارہ، چترال) اہم شخصیات:- **مخدوم محمد امین فہیم، مخدوم جمیل الزمان، مخدوم حبیب اللہ، سید قائم علی شاہ، مخدوم جاوید ہاشمی، چوہدری نثار علی خان، رانا ثناء اللہ، رانا مشہود احمد، خواجہ سعد رفیق، نثار احمد کھوڑو، سید علی نواز شاہ، افتخار محمد چوہدری، چیف جسٹس ناصر الملک اور قائد تحریک الطاف حسین، حیدر عباس رضوی**، کیلئے پورا سال 2015ء (ابتدائی عددی اثرات 16 اکتوبر 2014ء سے) اور درج بالا وقت صحت اور دیگر امور کے لحاظ سے سخت اور فیصلہ کن ہوگا۔ (مزید عددی تجزیہ انشاء اللہ بشرط صحت وزندگی تحفہ روحانیات میں)۔ دیگر! اگرچہ 2015ء اب نسبتاً بہتر ہوگا۔ تاہم 16 نومبر تا 19 دسمبر 2014ء اور 19 نوری 2015، 16 فروری تا 19 مارچ، 16 اپریل تا 19 مئی، 16 جون تا 19 جولائی، 16 اگست یا ستمبر، 19 اکتوبر تک 19 نومبر تا دسمبر 2015ء اور 19 جنوری 2016ء کے علاوہ۔ 16 نومبر 2015ء سے نئے عددی سال 2016ء اور 2017ء بھی ہر لحاظ سے بھاری ہونگے۔ آفات ارضی وسماوی دہشت گردی، مہنگائی طوفان پر، نوجوان لڑکیوں اور عورتوں میں غیر شرعی لباس کے ساتھ، ہیجان انگریزی اور شرارت کا ابھرنا وغیرہ وغیرہ۔ بے ادبی اور دادا گیری کا عام ہونا، بے حیائی اور سرعام مصیبت وگناہوں کی کثرت، احکامات الٰہی اور سنت نبوی ﷺ کا مذاق عام ہونا، علمائے دین کا خود عمل نہ کرنا۔ **(استغفر اللہ ربی)**۔ پیارے صاحبان فکر ونظر! واضح رہے کہ! بندہ حقیر صرف اور صرف ایک امکانی عددی تجزیہ ہی پیش کرتا ہے۔ اس لئے ملک کی تمام سیاسی شخصیات قابل احترام ہیں۔ نوٹ 19 اکتوبر 2014ء سے شروع ہونے والا نیا عددی سال 2015ء جہاں 2014ء کی بہ نسبت سازگار اور موثر رہے گا۔ وہاں جنرل پرویز مشرف کی مشکلات بھی کم ہونا شروع ہوجائیں گے۔ **(واللہ اعلم بالصواب)** باقی رہے نام اللہ کا۔ اللہ نگہبان۔

# 2015ء




تحریر
چیف ایڈیٹر ماہر روحانیات
محمد ایاز مزمل حسین

**قارئین جعفریہ جنتری 2015ء** کو نیا سال مبارک ہو۔ محترم دوستوں گذشتہ سال جن پریشانیوں، مصیبتوں اور مشکلات کا سامنا پاکستان کو رہا۔ اس سال رب باری تعالیٰ سے التجاء و دعا ہے کہ اُن تمام صدمات و حادثات کا ازالہ رواں سال ہو جائے۔ جو ہم سے گذشتہ سال بچھڑ گئے باری تعالیٰ محمد و آل محمد صدقہ وسیلہ سے انہیں اعلیٰ مقام بلند درجات عطا فرمائے۔ دوستوں گذشتہ برس جعفریہ جنتری میں اسی عنوان کالم میں ملکی صورتحال پر زائچہ سال نو کشید کے بعد چند خدشات اور پیشگوئیاں کی گئی تھی۔ الحمدللہ گذشتہ سال وہ تمام پیشگوئیاں بالکل درست ثابت ہوئی۔ جن میں واضح طور پر اگست میں پیدا ہونے والی بدترین سیاسی صورتحال بارے ایک سال قبل بتا دیا گیا تھا کہ سیارگان کے درمیان پیدا ہونے والی نظرات اور ان خارج ہونے والی شعاعوں سے وطن عزیز میں کس طرح کے مشکل حالات درپیش ہو سکتے ہیں۔ بہت سے دوستوں نے اس درست علمی انداز ے پر حوصلہ افزائی کی فون، خطوط اور پیغامات ارسال کیئے جن کا تہہ دل سے شکریہ ادا کرتے ہیں کہ آپ کی جانب سے اسی طرح حوصلہ افزائی ہوتی رہیگی۔

## سال کی پہلی سہ ماہی

جنوری 2015ء بمقام اسلام آباد کشید کیا گیا جس میں سیاسی صورتحال کو سامنے رکھا گیا طالع افق شرقی پر برج میزان 7.1 درجہ پر طلوع ہے۔ برج کا حاکم زائچہ کے خانہ چار پر ہمراہ شمس و عطارد قابض ہے اس دوران عطارد اور زہرہ حالت قران میں خانہ چار پر قابض ہو کر کچھ اندیشے ظاہر کر رہے ہے جب کہ طالع افق کے شرقی پر راس 15.27 درجہ پر قابض ہے۔ راس کا خانہ چہارم میں موجود سیارگان سے نظر تربیع قائم کرنا اس بات کا عندیہ ہے کہ خدانخواستہ پہلی سہ ماہی اچھی نہ گزرے گی اور اس میں بہت سی پریشانیاں و مشکلات پیدا ہونے کا بھی خدشہ ہے۔ ملکی سیاسی صورتحال بگڑتی ہوئی نظر آتی ہے جس میں مخالفین حکومت وقت پر دباؤ ڈالتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ زائچہ میں خانہ چہارم میں زہرہ عطارد قران عدلیہ سے کچھ امیدیں وابستہ کیئے ہوئے ہیں۔ زائچہ سال نو میں سب سے بڑی خرابی دیکھنے میں آتی ہے کہ دن کے تمام بروج رات کے بروج پر حاکم ہیں جو کہ اچھی علامت نہ ہیں ملک میں بڑھتی ہوئی بے چینی اور بدامنی بہت سے خدشات کو جنم دے رہی ہے۔ زائچہ کے خانہ تین پر زحل قوس کا ہو کر 0.51 درجہ کے ساتھ قابض ہے۔ جہاں پر یہ سیارہ رنج و زحمت ناامیدی مالی مشکلات پریشانیوں میں اضافہ کو ظاہر کرتا ہے اس دوران حکومت وقت پر بھاری ذمہ داریاں بھی عائد ہوتی ہیں۔ حکومت سے متعلقہ سیارہ زحل جو کہ مذہب اور دین کا سیارہ بھی مانا جاتا ہے۔ چند خدشات کی جانب اشارہ دے رہا ہے یہ خدشات زمینی آفات اور نقصانات کی شکل میں بھی ظاہر ہو سکتے ہیں۔ اشیاء خورد و نوش کی قیمتوں میں اضافہ اور بنیادی ضروریات زندگی سے محرومی کیجانب بھی اشارہ دے رہا ہے۔ مزدوروں سے منسوب یہ سیارہ زائچہ میں غریب کو غریب تر کرتا ہوا دکھائی دے رہا ہے۔ حکومت سے منسوب دسویں گھر کا یہ حاکم سیارہ حکومت وقت کیلئے پہلی سہ ماہی میں چند امتحان بھی پیدا کر سکتا ہے۔ لہذا وہ افراد جو کہ حکومتی جماعت کے خیر خواہ ہوں انہیں چاہئے کہ اس مصیبت اور پریشانی سے بچنے کیلئے ہفتہ کے روز زحل کا صدقہ ضرور دیں۔

**زائچہ سال نو یکم جنوری 2015ء 00:00 بمقام اسلام آباد**




## سال کی دوسری سہ ماہی

میں زائچہ نوروز کشید کرتے ہیں جو کہ 21 مارچ 3 بجکر 50 منٹ کے زائچہ میں طالع شرقی افق پر برج دلو 8.50 درجہ پر ظاہر ہے۔ طالع کا حاکم زائچہ کے خانہ گیارہ پر 4.54 درجہ پر قوس کا ہو کر قابض ہے۔ عندیہ دے رہا ہے کہ پارلیمنٹ سے منسوب توقعات بہت حد تک پوری ہونگی۔ زائچہ نوروز عالم افروز سہ ماہی کو دیکھتے ہیں تو تنازعہ تکرار کا حاکم سیارہ زائچہ کے خانہ دو پر 12.13 درجہ پر حوت کا ہو کر قابض ہے۔ جو کہ مالی زرکی ترقی، ملکی معیشت کی بہتری، علم ادب قلم اور تحریری معاہدوں میں بہتری کا اشارہ دیتا ہے۔ اس دوران کئی بین الاقوامی کمپنیوں کے ساتھ بھی

معاہدے طے پانے کا بھی امکان ہے۔ جو کہ خوش آئین بات ہے حکومت مخالفت جماعتوں کے ساتھ بھی بحث وتکرار کے بعد بھی اعتماد کا ماحول پیدا ہوسکتا ہے۔ سال کی تیسری سہ ماہی میں گذشتہ سہ ماہی کی نسبت بہتری کی جانب اشارہ دیتی ہے۔ زائچہ کے کیندر میں زہرہ اور مشتری موجود ہیں کیونکہ ملک کی معاشی ترقی ہوتے ہوئے دیکھ کر تسخیر خلق کی قوت میں اضافہ کرتے ہیں لیکن دوسری سہ ماہی کے آغاز سے ایک دن قبل 20 مارچ کو ہونے والا سورج گرہن زائچہ کو کچھ کمزور کردیتا ہے یعنی حکومت وقت بہت کمزور حالت کے ساتھ دوسری سہ ماہی گزار یگی لیکن خود اعتمادی کی فضاء کو برقرار رکھے گی اور مخالفین جماعتوں کو ساتھ لیکر چلنے کی مکمل کوشش کی جائیگی۔ اس دوران حکومت وقت کا معمولی سا تنازعہ بھی بڑا مسئلہ پیدا کرسکتا ہے۔

**زائچہ نوروز دوسری سہ ماہی 21مارچ2015ء بمقام اسلام آباد**

عطارد 12.13
۱۱ دلو 8.50
زحل R 4.54
شمس 0.0 / قمر 7.47 / یورانس 15.31 / مریخ 22.0
زہرہ 4.15
مشتری R 13.9
راس 9.58
۱۲ ۱ ۲ ۳ ۴ ۵ ۶ ۷ ۸ 9 ۱۰

## سال کی تیسری سہ ماہی

کیلئے 23 جولائی کا زائچہ کشید کرتے ہیں جس میں طالع شرقی افق پر سرطان 26.19 درجہ پر ہمراہ مریخ عطارد اور شمس طلوع ہے۔ طالع کا حاکم خانہ چار پر راس کے ہمراہ قابض ہے۔ مریخ اور عطارد کا بادشاہ سلطنت شمس یعنی حکومت وقت 0.00 درجہ پر شرقی افق پر طلوع ہے۔ اس بات کی علامت ہے کہ حکومت اپنے معاملات کو اس سہ ماہی میں بہت اچھے طریقے سے انجام دے سکے گی کیونکہ اُسے مریخ یعنی فوج کی مکمل حمایت حاصل ہوگی نقل وحرکت کے خطرات اور دیگر حادثات سے نمٹنے کیلئے مریخ شمس کے ہمراہ ہے دیگر حادثات، فسادات اور خطرات جو کہ اس سہ ماہی میں پیدا ہونے کا اندیشہ ہے ۔ انشاء اللہ فوج (مریخ) کے تعاون کی وجہ سے ان پر مکمل قابو پالیا جائیگا۔ عطارد جو کہ علم عقل ذہانت کے علاوہ عدلیہ کا بھی سیارہ ہے حکومت وقت کے ہمراہ خانہ طالع افق شرقی پر طلوع ہے۔ عندیہ ہے کہ حکومت بظاہر کمزور لیکن ان دونوں سیارگان کی موجودگی میں انتہائی طاقتور ہوسکتی ہے مخالفین کو منہ کی کھانی پڑیگی۔ زائچہ کے خانہ چار پر راس قمر کے ہمراہ موجود ہے۔ جس وجہ سے اس سہ ماہی میں چند سازشیں ہونے کا بھی خطرہ ہے۔ جس میں غیر ملکی ہاتھ بھی ملوث ہوسکتا ہے۔ لیکن پاکستان کے چند اہم اداروں کی مستعدی کی وجہ سے سازشیں ناکام بنادی جائیگی اور وطن عزیز کے خلاف ہونے والی بڑی سازش ناکام ہوجائیگی یا اس سازش کو دبا دیا جائیگا۔ یورانس اچانک تبدیلیوں کا سیارہ زائچہ کے خانہ عشر پر قابض ہے۔ حکومتی اہم عہدوں میں بھی تبدیلی کا بھی امکان ہے اور چند وزراء کی وزارت کسی نہ کسی وجہ سے تبدیل کی جاسکتی ہے۔ مجموعی طور پر دیکھا جائے تو یہ سہ ماہی بہتری کی جانب اشارہ دیتی ہے۔

**زائچہ تیسری سہ ماہی 23 جولائی 5:00بجے بمقام اسلام آباد**

مشتری R 25.53
۴ سرطان 26.19 / شمس 00.00 / مریخ 18.55 / عطارد 28.55
زہرہ 0.40
راس 3.2
یورانس 20.30
قمر 17.1
زحل 28.22
۱ ۲ ۳ ۵ ۶ ۷ ۸ 9 ۱۰ ۱۱ ۱۲

## سال کی آخری چوتھی سہ ماہی زائچہ

23 ستمبر 2015ء کے خانہ شرقی افق پر جدی 12.40 درجہ پر طلوع ہے۔ زائچہ کے طالع میں قمر 24.52 درجہ پر قابض ہے جبکہ زائچہ کا حاکم خانہ گیارہ پر 0.23 درجہ پر قوس کا ہوکر قابض ہے۔ یہ زائچہ واضح اشارہ دے رہا ہے کہ حکومت وقت سربراہان وقت غیر ملکی دوروں سے ملک کی معاشی ترقی کی سرگرداں رہینگے۔ اس وقت غیر یقینی حالات بھی رونما ہوسکتے ہیں۔ عوام میں بے چینی بڑھ جائیگی جس وجہ سے چند خدشات، حادثات رونما ہونے کا بھی اندیشہ ہے جس کے نتیجہ میں قیمتی انسانی جانیں بھی ضائع ہوسکتی ہیں۔ اللہ تعالیٰ بُرے وقت سے محفوظ رکھے اور ہم سب کی حفاظت فرمائے۔ (آمین) واللہ اعلم بالصواب

**زائچہ چوتھی سہ ماہی 23ستمبر2015ء بمقام اسلام آباد**

۱۰ جدی 12.40
زحل 0.23
قمر 24.52
یورانس 19.15
عطارد R 14.8 / راس 1.1 / شمس 00.00
مشتری 9.15
مریخ 28.55 / زہرہ 19.22
۱ ۲ ۳ ۴ ۵ ۶ ۷ ۸ 9 ۱۱ ۱۲

# عالمی حالات

تحریر:۔ سید امیر حیدر کاظمی پوسٹ آفس گڑھ مہاراجہ۔ تحصیل احمد پور سیال ضلع جھنگ۔ 0333-6745625

قارئین کرام! السلام وعلیکم! آج کل زمین اپنے رازوں کو اُگل رہی ہے۔ ٹیکنالوجی کا دور ہے۔ سائنٹیفک آلات نے انسان کو تیز رفتار بنا دیا ہے۔ بحمد اللہ ہمارے ملک کے فلاسفر مدبر صاحبان بھی روحانی علوم کی ترقی میں کوشاں ہیں۔ لیکن شعبدہ باز، سراب کا لبادہ اوڑھنے والے افراد کی وجہ سے روحانی علوم سے لوگوں کا اعتماد و یقین ختم ہوتا جا رہا ہے۔ ان باتوں کو مدنظر رکھتے ہوئے فیصلہ کیا کہ جو کچھ چند علمی حقائق میرے پاس ہیں۔ ایک ایک کر کے آپ کی نظر کرونگا۔ حکماء کا قول ہے کہ زمانہ ماضی میں لوگ بخیل ہوا کرتے تھے۔ کسی بھی صلاحیت ہونے کے باوجود بھی وہ اپنے علوم سینے میں چھپائے اپنے ساتھ لحد میں لے جاتے تھے۔ باصلاحیت افراد تک علوم پہنچانا کارخیر ہے۔ البتہ نااہل اور لالچی لوگوں سے یہ علوم پوشیدہ رکھنا ثواب ہے۔ لہذا سمجھ لیں کہ یہ راز لفظوں میں چھپایا جا سکتا ہے یا کسی اور طرز میں تاکہ صرف صلاحیت والا سمجھ سکے۔ انشاء اللہ آئندہ خاص کر جفر میں ایسے جدول ونقشے پیش کرونگا کہ آج تک آپ میں سے کسی نے نہ دیکھے ہونگے اور آپ کہہ اٹھیں گے کہ یہ ہے جفر! جس کو تلاش کرنے میں لوگ ساری زندگی گنوا دیتے ہیں۔ میرے کسی بھی نقشے، جدول، مستحصلہ، عمل وغیرہ میں اعراض نظر آئے تو آپ مذکورہ شے پر خوب تنقید کریں۔ مجھے خوشی ہوگی تاکہ ثبوت ودلائل پیش کرسکوں اور قارئین بھی اصل ونقل میں تمیز کر سکیں۔ لیکن اگر آپ مضمون کی بجائے مضمون نگار پر کیچڑ اچھالیں گے تو مضمون نگار ماضی کی طرح اب بھی سفید کپڑوں کے اندر شیطانی قلب سیاہ قارئین پر ظاہر کرا سکتا ہے۔ یہاں قارئین کرام میرا مقصد مستحصلہ پیش کرنا یا سمجھانا نہیں۔ بلکہ صرف پیشن گوئیاں کرنا مقصود ہے۔ کیونکہ یہ مستحصلہ نہیں بلکہ قدرت الہیہ کا ایک راز ہے۔ جو کہ امانت الہی ہے۔ لہذا آپ مستحصلہ میں ذہن نہ الجھائیں

یاعلیم:۔ ۲۱۰۵ ملک پاکستان پر کیسا گزرے گا؟
قیمت مستحصلہ:۔ ۴۔۷۔۷۰۔۱۰۔۲
مستحصلہ:۔ د ز ع ی ب جواب:۔ زدعیب

یاعلیم:۔ کیا ۲۰۱۵ء کے دوران ملک پاکستانی میں دہشت گردی کا خاتمہ ہوگا؟
قیمت مستحصلہ:۔ ۳۰۔۱۰۔۲۰۔۴۰۔۴۰۰۔۵۰۔۵

مستحصلہ:۔ ل ی ک م ت ن ھ جواب:۔ تکمیل نہ

یاعلیم ۲۰۱۵ء ملک بھارت پر کیسا گزرے گا؟
قیمت مستحصلہ:۔ ۲۔۱۰۔۲۰۰۔۶۰۰۔۱
مستحصلہ:۔ ب ی ر خ ا جواب:۔ خرابی

یاعلیم:۔ ملک عراق کے آئندہ حالات کیسے رہیں گے؟ ۲۰۱۵ء
قیمت مستحصلہ:۔ ۸۰۔۱۔۴۰۰۔۲۰۰۔۱۔۱۰۰
مستحصلہ:۔ ف ا ت ر ا ق جواب:۔ افتراق

یاعلیم:۔ کیا ملک ایران کی ایٹمی طاقت کو عروج ہوگا؟ ۲۰۱۵ء۔
قیمت مستحصلہ:۔ ۴۰۰۔۶۔۱۔۵۰۔۱
مستحصلہ:۔ ت و ا ن ا جواب:۔ توانا

یاعلیم:۔ کیا افغانستان کو آزادی کی خوشی ملے گی؟ ۲۰۱۵ء
قیمت مستحصلہ:۔ ۱۔۲۰۰۔۲۰
مستحصلہ:۔ ا خ ک جواب:۔ خاک

یاعلیم:۔ ۲۰۱۵ء ملک امریکہ پر کیسا گزرے گا؟
قیمت مستحصلہ:۔ ۲۰۔۵۔۵۰۔۱۰۔۱۰۰۰
مستحصلہ:۔ ک ھ ن ی غ جواب:۔ کہ غنی

یاعلیم:۔ ۲۰۱۵ء ملک چین پر کیسا گزرے گا؟
قیمت مستحصلہ:۔ ۱۰۔۳۔۶۰۔۱
مستحصلہ:۔ ی ج س ا جواب:۔ سچائی

یاعلیم:۔ ۲۰۱۵ء دنیا کے کس خطے پر بھاری گزرے گا؟
قیمت مستحصلہ:۔ ۵۰۔۱۰۔۳۰۰۔۱۰۔۱۔۱۔۴۔۶
مستحصلہ:۔ ن ے ش ی ا ا د و جواب:۔ انڈونیشیاء

# وظائف ائمہ کرام

خاتمہ امراض

تحریر: سید شبیہ الحسنین رضوی 0333 9904985 کاشانہ الحسینی (کراچی)

**دفع کان و سردرد:** ۔امام محمد باقرؑ سے مروی ہے کہ سر درد کو روکنے کے لیے سر پر ہاتھ پھیرتے ہوئے سات مرتبہ یہ دعا پڑھے:

**اَعُوْذُ بِاللّٰہِ الَّذِیْ سَکَنَ لَہٗ مَافِی الْبَرِّ وَالْبَحْرِ وَمَافِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔**

(ترجمہ) پناہ لیتا ہوں خدا کی جس کے حکم سے ہر چیز ٹھہری ہوئی ہے جو خشکی وتری آسمانوں اور زمین میں ہے اور وہ سننے والا جاننے والا ہے۔

**دفع درد شقیقہ:** ۔درد شقیقہ یا آدھے سر کے درد کے لیے درد کی جگہ پر ہاتھ رکھے اور تین مرتبہ یہ پڑھے۔ **یَاظَاھِرًا مَوْجُوْدًا وَّیَابَاطِنًا غَیْرَ مَفْقُوْدٍ اُرْدُدْ عَلٰی عَبْدِکَ الضَّعِیْفِ اَیَادِیْکَ الْجَمِیْلَۃَ عِنْدَہٗ وَاَذْھِبْ عَنْہُ مَابِہٖ مِنْ اَذًی اِنَّکَ رَحِیْمٌ قَدِیْرٌ** ۔(ترجمہ) اے ظاہر میں موجود باطن میں بھی ناپید نہیں اپنے ناتواں بندے کی طرف اپنی اچھی اچھی نعمتیں پلٹا دے اور اس سے ہر قسم کی تکلیف اور اذیت دور کردے۔ یقیناً تو مہربان ہے قدرت والا۔

**دفع بہرہ پن:** ۔امام محمد باقرؑ فرماتے ہیں کہ بہرے پن کو دور کرنے کے لیے ہاتھ کو کان پر رکھے اور **لَوْاَنْزَلْنَا ھٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰی جَبَلٍ** ۔۔۔ تا آخر پڑھے جو سورۃ حشر کی آیت ہے۔

**دفع درد دانت:** ۔حضرت امیر المومنینؑ سے مروی ہے کہ سجدے کی جگہ پر ہاتھ پھیر کر اسے درد والے دانت پر لگائے اور یہ پڑھے۔ **بِسْمِ اللّٰہِ وَالشَّافِی اللّٰہُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔** (ترجمہ) خدا کے نام کے ساتھ اور اللہ شفا دینے والا ہے اور نہیں حرکت و قوت مگر جو بلند و بزرگ خدا سے ہے۔

**دفع درد سینہ:** ۔اس کے لیے سورۃ بقرہ کی آیت: **وَاِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادّٰرَءْتُمْ** سے **لَعَلَّکُمْ تَعْقِلُوْنَ** تک 12 بار پڑھیں ۔(ترجمہ) اور جب تم نے ایک انسان کو قتل کیا تو خون گردن میں چھوڑ دیا شاید کہ تم عقل سے کام لو۔

**دفع پنڈلی کا درد:** ۔سات مرتبہ یہ آیت پڑھے: **وَاتْلُ مَآ اُوْحِیَ اِلَیْکَ مِنْ کِتَابِ رَبِّکَ لَامُبَدِّلَ لِکَلِمٰتِہٖ وَلَنْ تَجِدَ مِنْ دُوْنِہٖ مُلْتَحَدًا** ۔(ترجمہ) اور تلاوت کرو اس کی جو تمہارے رب کی کتاب سے تم پر وحی کی گئی اسکے کلمات کو بدلنے والا کوئی نہ اسکے بغیر کسی کو اپنا پشت پناہ پاؤ گے۔

**دفع مرگی:** ۔امام علی رضا علیہ السلام کے بارے میں مروی ہے کہ آپؑ نے مرگی کے ایک مریض کو دیکھا کہ جس پر دورہ پڑا ہوا تھا تب آپؑ نے پانی کا ایک جام طلب فرمایا اور اس پر سورۃ حمد، سورۃ فلق، اور سورۃ والناس پڑھ کر دم کیا پھر حکم دیا کہ یہ پانی اس کے سر اور چہرے پر چھڑکا جائے ۔اس طرح وہ شخص ہوش میں آ گیا۔ آپؑ نے اس سے فرمایا کہ اب یہ کبھی تمہارے پاس نہیں آئے گی۔

**خاتمہ سنگباری جنات:** ۔حضرت رسول اکرم ﷺ سے روایت ہے کہ آپؐ نے فرمایا: اگر جن پتھر پھینکتا ہو تو وہی پتھر اٹھا کر ادھر کو پھینکے کہ جدھر سے آیا ہوا اور کہے: **حَسْبِیَ اللّٰہُ وَکَفٰی وَسَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ دَعَا لَیْسَ وَرَآءَ اللّٰہِ مُنْتَھٰی** ۔(ترجمہ) مجھے اللہ کافی ہے اور بہت ہے خدا نے اس کی سنی جس نے اسے پکارا اور خدا نے بلند تر کوئی حد نہیں۔

**جنات کے شر سے محفوظ:** ۔جنات کے شر سے بچنے کے لیے گھر میں مرغ، کبوتر اور بھیڑ بکری کا بچہ رکھنا مفید ہے۔ نیز سفر میں بیابانوں اور خوفناک جگہوں میں جنات کے شر سے بچاؤ کے لیے امام جعفر صادقؑ سے روایت ہے کہ دونوں ہاتھ سر پر رکھ کر بہ آواز بلند کہے: **اَفَغَیْرَ دِیْنِ اللّٰہِ یَبْغُوْنَ وَلَہٗ اَسْلَمَ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ طَوْعًا وَّکَرْھًا وَّاِلَیْہِ یُرْجَعُوْنَ** ۔(ترجمہ) کیا وہ دین خدا کے سوا کوئی دین تلاش کرتے ہیں جب کہ آسمانوں اور زمین کے رہنے والے خود ہی نخواہی اس کے آگے جھکے ہوئے ہیں اور اسی طرف پلٹیں گے۔ اسی طرح بیابانوں، جنگلوں اور خوفناک مقامات کے بارے میں روایت ہے کہ وہاں بہ آواز بلند اذان کہی جائے تو جنات سے بچاؤ ہوسکتا ہے۔

**دفع نظر بد:** ۔روایت میں آیا ہے کہ نظر بد کے اثرات دور کرنے کیلئے آیت "وان یکاد" پڑھے کہ یہ سورۃ قلم کی آیت ۵۸ ہے۔ نیز امام صادقؑ نے مروی ہے کہ جب کسی کو یہ خوف ہو کہ کسی کو نظر لگ جائے گی تو تین مرتبہ کہے: **مَاشَآءَ اللّٰہُ لَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔**

# اسرارِ غیبی

افادات عالیہ علامہ آغا السید محمد ابوالحسن موسوی مشہدی، عزاخانہ بیت الزہراؑ، مکان نمبر 494 سٹریٹ 106، آئی 8/4 اسلام آباد۔
0300-5090814
0345-5457551

**بخش کشاء:**۔ بعض دفعہ شادی میں تاخیر ہو جاتی ہے تو اس کے کئی اسباب ہوتے ہیں (۱) خاندانی وجوہات (۲) والدین کے مالی حالات لیکن یہ بھی ہوتا ہے کہ لڑکوں اور لڑکیوں کی شادی میں بغیر کسی معقول وجہ سے تاخیر ہو جاتی ہے۔ خصوصاً بچی کے والدین کے لیے یہ بات بہت ہی اذیت ناک ہوتی ہے۔ یہ بھی دیکھنے میں آیا ہے اعلیٰ تعلیم یافتہ آسودہ حال بچیاں اپنے والدین کے گھر میں بیٹھی رہ گئی ہیں اور سر میں چاندی کے تارے چمکنے لگے۔

اس رکاوٹ کے ظاہری پہلوؤں کے علاوہ کچھ باطنی پہلو بھی ہیں۔ وہ بخت بستہ ہونا، اول کسی خبیث الفطرت شریر آدمی کی وجہ سے ہوتا ہے جو تنگ کرنے کیلئے نکاح باندھ دیتے ہیں۔ اس سے بچے بچیوں کی شادی نہیں ہو پاتی یا پھر شریر جنات کی شرارت ہوتی ہے۔ بہرحال ان رکاوٹوں کو دور کرنے کے لیے کثرت سے مومنین نے خطوط لکھے اور ٹیلیفون بھی کیئے ہمارے پاس روحانی امداد کے لئے آنے والوں میں ہر دوسرا تیسرا بندہ بچیوں کی شادی اور اس میں رکاوٹ کا دکھڑا لے کر آتا ہے۔ لہذا افادہ مومنین کے لیے ہم نہایت مجرب تریب عملیات پیش کر رہے ہیں امید ہے قارئین گرامی ان سے ضرور فیضیاب ہونگے۔

**اجازت:**۔ ہماری طرف سے اس کی عام اجازت ہے جو صاحب بھی یہ اعمال کرنا چاہیں ان کیلئے ضروری ہے کہ کوئی بھی عمل یا تعویذ کرنے دو رکعت نماز ہدیہ حضرت سیدہ معصومہ قمؑ پڑھے پھر زیارت حضرت معصومہ سیدہ سلام اللہ علیہا پڑھنے کے بعد مخدومہ عالیہ کو چودہ سو مرتبہ صلوت ہدیہ کریں۔ حسب توفیق نیاز دیں اور اولاد امام موسیٰ کاظمؑ میں سے کسی بھی سید کی قبر پر جا کر فاتحہ پڑھیں پھول چڑھائیں اور چراغ روشن کریں قبر پر جانے کا وقت طلوع آفتاب سے پہلے ہونا چاہئے۔ (سات دن مسلسل جا کر دعا مانگیں) لیکن چراغ مغرب سے پہلے قبر پر روشن کرنا ہے۔ اس کے بعد آپ مجاز ہیں کہ عمل کریں اور جب بچے یا بچی کی شادی ہو جائے تو کسی بھی سید یا سید زادی کو نئی پوشاک (لباس) اور ہدیہ تحفہ حسب توفیق پیش کریں۔ خداوند تعالیٰ آپ کی توفیقات میں اضافہ فرمائے، باب الحوائج امام موسیٰ کاظمؑ اور سیدہ معصومہ سلام اللہ علیہا کی امداد آپ کے ساتھ ہو۔

**عمل نمبر 1:**۔ اس شکل کو مرغی کے پاک کیئے ہوئے انڈے پر لکھیں اور آگ میں دبائیں خود جس کی شادی میں رکاوٹ ہو وہ بالکل نزدیک کھڑا ہو جائے کچھ دیر بعد انگاروں میں رکھا ہوا انڈا پھٹ جائیگا جیسے ہی اس کے جلنے کی بو بخت بستہ کے مشام میں پہنچے گی بخت کھل جائینگے۔

| | |
|---|---|
| ح ح ۱۱۱۱۲۲۱۱ مح ۱۱ ۱۱ | ح ا ح ۱۱۱۴۱۱۴۱۱۲ مح ۱۱ ۱۱ |
| ولا قوة لعلهم الا معالى الى السهم | ولا قوة لعلهم الا معالى الى السهم |

**عمل نمبر 2:**۔ اس شکل کو زعفران اور عرق گلاب سے لکھیں اور ایک دائیں بازو اور دوسرا بائیں بازو پر باندھیں اور تیسرا تعویذ تکیے میں رکھیں انشاء اللہ اگر جادو کی وجہ سے رکاوٹ ہے تو دور ہو جائیگی۔

اذا الشمس کورت و اذا السحر بطلت واذا النفوس زوجت واذا السحر بطلت ح الله

ھـــه ۱۱ ... ھـــلـــم ۷ ... ۱۸ ... ھھـھـه

طلب و بطلت جمیع جمیع العقوس السحر هم مّش بحق هذا الا سماء ولا حول ولا قوة الا بالله العلی العظیم عقد ہو جائے فلاں بن فلاں

**عمل نمبر 3:**۔ صالحین کا تجربہ ہے کہ جس کی شادی نہ ہوتی ہو وہ اکتالیس مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم مشک اور زعفران کو عرق گلاب میں حل کر کے نئے مٹی کے پیالے پر لکھیں اور اس میں بارش کا پانی ڈال کر پیئے شادی کی رکاوٹ فوراً دور ہو جائیگی۔

**عمل نمبر 4:**۔ جو کسی وجہ سے باندھ گیا ہو وہ ان طلسماتی حروف کاغذ پر لکھے مشک نافہ زعفران کو عرق گلاب میں حل کر کے لکھے اور اس کاغذ کو پانی میں ڈال دے۔ سات دن مسلسل پیئا مجرب ہے

| | | |
|---|---|---|
| اللهم | ممو | سلا |
| علا | ساامده | |

# فہم القرآن

تحریر:۔
علی اکبر (پشاور)
0300-5831879

قارئین جعفریہ جنتری سال ۲۰۱۵ء مبارک ہو۔ میری دلی دعا ہے پروردگار عالم بہ صدقہ معصومین علیہ السلام اہل وطن بالخصوص تمام عالم اسلام میں جہاں جہاں کہیں کہیں مسلمان آباد ہیں اپنے حفظ وامان میں رکھے کیونکہ گذشتہ چند برسوں سے جس قدر تشدد مسلمانوں پر ہو رہا ہے بالخصوص پاکستان میں قوم نصاریٰ، یہودیوں نے ظلم ڈھائے نہتے، بے گناہ مسلمانوں کو خون میں نہلایا گیا۔ دنیا کے کسی ملک میں ایسا ظلم نہیں ہو رہا۔ سوائے مسلمان ممالک میں جو کہ آئے دن کا معمول بن چکے ہیں۔ مقبوضہ فلسطین میں بے گناہ مسلمانوں کا قتل عام دیکھ کر دل خون کے آنسو روتا ہے۔

آج میں جعفریہ جنتری میں سورۃ یٰسین شریف کا نادر روزگار عمل لے کر بزم میں شامل ہونے کا شرف حاصل کر رہا ہوں۔ گر قبول افتد زہے نصیب یہ ایڈیٹر جناب محمد ایاز حسین شاہ مزمل کے پُرخلوص اخلاق کی وجہ سے میں نے اپنی عملیاتی زندگی میں ایسا پرخلوص انسان نہیں دیکھا۔ میری دلی دعا ہے پروردگار عالم بہ صدقہ معصومینؑ ان کے تمام معاونین کو اپنے حفظ وامان میں رکھے جنہوں نے اہلبیتؑ کے عظیم مشن کو اپنا سرمایہ حیات بنا رکھا ہے۔ معصومینؑ ان کو اس کا اجر عظیم عطا فرمائے۔ آمین ثم آمین۔

اب ذرا غور سے پڑھیے۔ سورۃ یٰسین شریف میں چار مقامات پر مندرجہ ذیل حروف ہیں۔

**اَنُطعِمُ** آیت نمبر ۴۷، **من مرقدنا** آیت نمبر ۵۳، **فِی شُغُلٍ** آیت نمبر ۵۵، **سلام قولا من الرّبِ الرحیم** آیت نمبر ۵۸۔

**طریقہ عمل**:۔ سورۃ یٰسین شروع کرنے سے قبل 1 بار **بِسمِ اللہِ الرحمٰنِ الرحیم** پڑھنے کے بعد 11 بار درود ابراہیمی پڑھیں پھر اس کے بعد ۷ بار مندرجہ ذیل اسماء پڑھیں ۔۴۔ **لامطلوب اِلا اللہ** پھر یٰسین شریف پڑھنا شروع کریں جب آیت نمبر ۴۷ پر پہنچیں تو لفظ **اَنُطعِمُ** کو ۳ بار تکرار سے **اَنُطعِمُ اَنُطعِمُ اَنُطعِمُ** پڑھیں۔ پڑھنے کے بعد سورۃ مبارکہ کو آگے سے پڑھنا شروع کر دیں۔ جب آیت نمبر ۵۳ پر پہنچیں تو لفظ **من مرقدنا** کو ۳ بار **من مرقدنا، من مرقدنا، من مرقدنا** تکرار کے ساتھ پڑھنے کے بعد سورۃ مبارکہ کو آگے پڑھنا شروع کر دیں۔ جب آیت نمبر ۵۵ پر پہنچیں تو لفظ **فِی شُغُلٍ**، **فِی شُغُلٍ**، **فِی شُغُلٍ**، ۳ بار تکرار کے ساتھ پڑھیں۔ پڑھنے کے بعد سورۃ مبارکہ آگے سے پڑھنا شروع کر دیں۔ جب آیت نمبر ۵۸ پر پہنچیں تو **سلام قولا من الرّبِ الرحیم** کو ۳ بار **سلام قولا من الرّبِ الرحیم، سلام قولا من الرّبِ الرحیم، سلام قولا من الرّبِ الرحیم** ۳ بار تکرار کے ساتھ پڑھنے کے بعد سورۃ مبارکہ کو آگے سے پڑھنا شروع کر دیں۔ آخر تک پڑھیں۔ پڑھنے کے بعد ہاتھ اٹھا کر ۷ بار مندرجہ ذیل دعا۔ نہایت گریہ وزاری وعاجزی سے **محمدؐ الرسول اللہ۔ یا مستجاب الدعوات** اپنی رسالت کے واسطے اپنی آل کے صدقے میری مدد کو پہنچو۔ میری حاجت پوری کریں۔ پھر اپنا مدعا بیان کریں اور اپنے مقصد کے لئے اللہ سے رو رو کر دعا مانگیں۔ انشاء اللہ ضرور پوری ہوگی۔ بعد از نماز فجر 1 بار پڑھیں۔ بعد از نماز عشاء 3 بار یا 7 بار پڑھیں۔

# اعمال صالح

تحریر:۔ رضوان حسین شاہ (ملتان) 03006368746

**حصول رزق:۔** محترم قارئین بہت سے افراد کو سورۃ فاتحہ کے ساتھ اسم الہٰی کی تلاش رہتی ہے۔ اس کے علاوہ سورۃ فاتحہ کو رزق روزی کے حصول کے لیے بہت مبارک بابرکت مانا گیا ہے۔ بہت سے جید علماء نے سورۃ فاتحہ کی تعریف بیان فرمائی ہے۔ اگر سورۃ فاتحہ کو اسم الہٰی کے ساتھ ملا کر پڑھا جائے تو رزق روزی کے دروازے کھل جاتے ہیں وہ افراد جو کہ روزی کی تلاش میں رہتے ہیں یا وہ افراد جن کا کاروبار تو ہے لیکن اس کاروبار میں خاص برکت نہیں یا وہ افراد جو کہ اپنے کاروبار کی وسعت کے خواہشمند ہوں صبح روزگار پر نکلنے سے قبل یا بعد نماز فجر ذیل کے عزیمت مبارکہ کم و بیش 5 بار پڑھ کر گھر سے نکلیں تو اس پر رزق کے دروازے کھل جائینگے۔ اول آخر درود پاک 14 بار۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا وَدُوْدُ يَا وَهَّابُ اِفْتَحْ عَلَيْنَا اَبْوَابَ الرِّزْقِ وَالْفُتُوْحَاتِ اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا فَاللّٰهُ خَيْرٌ اَلْفَا تِحِيْنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا فَتَّاحُ يَا بَاسِطُ يَا رَزَّاقُ يَا عَزِيْزُ عَزِّزْنِيْ بِحُصُوْلِ مُرَادِيْ وَمَطْلُوْبِيْ مِنَ الرِّفْعَةِ وَالدَّوْلَةِ وَالْاِقْبَالِ بِارْتِفَاعِ الْمَنْزِلَةِ وَالْحِشْمَةِ وَالشَّوْكَةِ وَالْجَلَالِ بِاَمْرِ اللّٰهِ تَعَالٰى الْمَلِكِ الْمُتَعَالِ وَاللّٰهُ غَالِبٌ عَلٰى اَمْرِهٖ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ يَا مُنْعِمُ يَا كَافِيْ يَا مُعْطِيْ اَعْطِنِيْ مِنَ الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ وَالْقِمَاشِ وَطَعَامِ الْاَقْسَامِ فِيْ كُلِّ يَوْمٍ مِنَ الْغَيْبِ وَالشَّهَادِ وَهُوَ عَلٰى شَيْءٍ قَدِيْرٌ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ يَا قَوِيُّ يَا مَتِيْنُ يَا وَفِيُّ يَا غَنِيُّ اَغْنِنِيْ بِلُطْفِكَ الْخَفِيِّ يَا لَطِيْفُ اَلْطُفْنِيْ يَا مُحِيْطُ يَا مَانِعُ فَاِنَّكَ قُلْتَ وَقَوْلُكَ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ سَخِّرْ لِيَ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ وَالرِّجَالَ وَالنِّسَآءَ وَاحْضِرْهُمْ عَلٰى اَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ وَزَيِّنِّيْ بِزِيْنَةِ الدُّنْيَا بِحَقِّ جُوْدِكَ وَلَا زَيِّنَنَّهُمْ فِي الْاَرْضِ وَلَاُغْوِيَنَّهُمْ اَجْمَعِيْنَ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ يَا وَاجِدُ يَا

مَاجِدُ يَا وَاهِبُ يَا مُجِيْبُ يَا سَرِيْعُ سَخِّرْ لَنَا كُلَّ ... يَا مَنْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّ... مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِي الْمُؤْمِنِيْنَ صِرَاطَ الَّذِ... اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ يَا بَدِيْعَ الْعَجَآئِبِ يَا بُدُّوْحُ وَا... كُلَّ رِزْقِيْ وَاَقْسِطْ كُلَّ قَرْضٍ وَّاقْضِ كُلَّ حَاجَ... اللّٰهُ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا اِ... اَمْرُهٗ اِذَا اَرَادَ شَيْئًا اَنْ يَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْ... فَسُبْحَانَ الَّذِيْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ وَّاِلَيْ... تُرْجَعُوْنَ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ يَا قَاضِ... الْحَاجَاتِ يَا كَافِيَ الْمُهِمَّاتِ يَا رَافِعَ الدَّرَجَا... دَافِعَ الْبَلِيَّاتِ يَا حَلَّ الْمُشْكِلَاتِ يَا جَامِعَ الشَّتَا... اَنَا مُحْتَاجٌ وَّاَنَا ذَلِيْلٌ اَنْتَ غَنِيٌّ كَرِيْمٌ رَّءُوْفٌ رَّحِيْ... فَارْحَمْنِيْ وَاَغْنِنِيْ يَا رَبَّ الْعٰلَمِيْنَ اٰمِيْنَ ثُمَّ اٰمِيْ... وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ... وَاَهْلِبَيْتِ بِرَحْمَتِكَ يَآ اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔

**دعاء دفع رجعت:** محترم قارئین آپ کو ایک ایسا کلمہ بتاتا ہوں جس کے ورد کرنے کی برکت سے وہ افراد جو کہ کسی بھی وظیفہ یا چلہ کشی کی وجہ سے رجعت کا شکار ہو گئے ہوں اور اس رجعت کے صلہ میں روزگار ختم ہو گیا ہو جنون کی کیفیت ہو یا جسمانی و روحانی جھٹکے لگتے ہوں ذیل کی دعا دفع رجعت روزانہ 108 بار ورد کریں۔

اَللّٰهُمَّ اِنْ تُعَذِّبْهُمْ فَاِنَّهُمْ عِبَادُكَ وَاِنْ تَغْفِرْ لَهُمْ فَاِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ۔

**دفع جنات جادو:۔** وہ دوست جو کہ روحانی علاج کی غرض سے عوام کی خدمت کرتے ہوں ایسے بے لوث روحانی دوستوں کے لئے ایک خاص تحفہ دے رہا ہوں جس کی برکت سے کسی بھی مریض پر جنات یا جادو حاضر کیا جا سکتا ہے جب وہ جادو یا جنات ختم ہو جائیں تو عبارت عمل صرف 12 بار ورد کرنے سے جادو جنات ختم ہو جاتے ہیں۔ خیال رہے کہ 40 یوم تک مریض کو جادوئی اور جناتی پرہیز احکامات بارے لازمی ہدایت کریں۔

سزَائیُوْلِزرْعِی جَوْسَا مَّنُوْ عَا عَالِمَا طَیُوْ تُوْنَا سَلِیْخَا مُلِخَا مُلقُوْمَا یَا قَیُّوْمَا بِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ وَ بِحَقِّ اِھْیَا اَشْرَ اِھْیَا فَسَیَکْفِیْکَھُمُ اللّٰہُ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔

**دعاء دفع سحرو رجعت وآسیب وجنون :۔** سحر، رجعت، آسیب اور جنونی مریض پر جب کوئی بھی عمل کام نہ کر رہا ہو تو پانی پر ذیل کی عبارت عمل سات بار دم کریں اور مریض پر چھینٹے مارتے رہیں کچھ وقت بعد مریض کی حالت زیادہ خراب ہونا شروع ہو جائیگی کسی بھی قسم کا خوف دل میں نہ لائیں۔ عبارت عمل پڑھتے رہیں یہاں تک کہ کچھ وقت کے بعد مریض پر غنودگی یا بے ہوشی کی کیفیت طاری ہو جائے گی۔ پانی پر 21 بار ذیل کی عبارت عمل پڑھ کر دم کریں اور مریض کو 21 یوم تک پینے کو دیں انشاء اللہ ہر طرح کا جادو آسیب اور جنون ختم ہو گا۔ جن افراد کے دکان اور مکان پر جادو ہے وہ یہ عبارت عمل پانی پر دم کر کے مذکورہ یوم کر چھڑکیں لیکن ایک بات یاد رکھیں جب بھی یہ عمل شروع کرنے لگیں تو تکبیر پڑھیں، تسمیہ اور درود نہ پڑھا جائے۔ کیونکہ یہ عمل خاتمہ عمل شر ہے۔

عَلِیْقًا مَّلِیْقًا طَلِیْقًا جَالِقًا مُّخْلُوْ قًا کَا فِیَا شَافِیًا اِرْ تَضٰی مُرْ تَضٰی بِحَقِّ یَا بُدُوْحُ وَ تُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا ھُوَ شِفَآءٌ وَّ رَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ وَلَا یَزِیْدُ الظّٰلِمِیْنَ اِلَّا خَسَارًا بِحَقِّ اَسَا نَا سَالَا سَالُوْسَا اِرْ جِعُوْ بِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ وَبِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ اَللّٰھُمَّ ادْفَعْ عَنَّا السِّحْرَ وَالدَّعْوَۃَ وَالْعَیْنَ فَارْجِعْ اِلٰی عَامِلِھَا۔

**دعاء ادائے قرض :۔** موجودہ مہنگائی کے دور میں ہر شخص پریشان ہے جن لوگوں کی آمدنی کم ہے وہ اپنے اخراجات اور ضروریات پوری کرنے کیلئے قرض سے کام چلاتے ہیں مگر لاکھ باوجود کوشش کے وہ قرض ادا نہیں ہوتا۔ ذیل کی دعا ادائیگی قرض کی نیت سے روزانہ 221 بار 21 یوم تک پڑھیں۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْھَمِّ وَالْحُزْنِ وَ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْعَجْزِ وَالْکَسَلِ وَاَعُوْذُبِکَ مِنَ الْجُبْنِ وَالْبُخْلِ وَاَعُوْذُبِکَ مِنْ غَلَبَۃِ الدَّیْنِ وَقَھْرِ الرِّجَالِ۔

**دُعاءِ وُسعَۃِ رزق :۔** بہت سے ایسے دوست ہیں جن کا کاروبار تو ہے لیکن مخفی طور پر وہ بے روزگار ہیں یعنی کاروبار بالکل نہیں چلتا یا اتنا کم ہے کہ مشکل سے دو وقت کی روٹی پوری ہوتی ہوا ایسے دوستوں کی خدمت میں ذیل کی عبارت اکسیر کی حیثیت رکھتی ہے۔ نہایت خلوص نیت سے اول آخر 5 بار درود پاک کا ورد کریں۔ ذیل کی عبارت عمل 21 بار روزانہ بعد نماز فجر پڑھیں اس عمل کی برکت سے بہت جلد رزق میں وسعت پیدا ہو گی لیکن یاد رہے کہ جب بھی گھر سے نکلنے لگیں تو درود پڑھتے ہوئے نکلیں اور دکان پر جب بھی بیٹھیں تو اکثر و بیشتر یہی عبارت عمل ورد میں رکھیں۔

یَا اَللّٰہُ یَا رَبِّ یَا مَنْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا ذَاالْجَلَالِ وَ الْاِکْرَامِ اَسْئَلُکَ اَللّٰھُمَّ بِاسْمِکَ الْعَظِیْمِ الْاَعْظَمِ اَنْ تَرْزُقَنِیْ وَاَوْلَادِیْ بِفَضْلِکَ وَالْوَاسِعِ رِزْقًا وَاسِعًا حَلَالًا طَیِّبًا بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔

**آیۃ سلیمانی برائے تسخیر خلق :۔** وہ لوگ جن کا عوامی رابطہ کی وجہ سے روزگار ہو مثلاً روحانی و جسمانی معالجین، ڈاکٹر، وکیل، دکاندار حضرات، انشورنس کمپنی سے تعلق رکھنے والے افراد وغیرہ یا وہ افراد جو کہ تسخیر خلق کے خواہشمند ہوں جو چاہتے ہوں کہ ان کے گرد و پیش ہر وقت لوگوں کا ہجوم رہے تو ذیل کی عبارت عمل روزانہ 786 بار تنہائی میں ورد کریں اول یوم نو چندہ جمعرات بعد نماز عشاء ہو کم از کم 21 یوم کے عمل سے اس وظیفہ کے اثرات شروع ہو جائینگے اور اگر تا حیات اس وظیفہ کو جاری رکھیں گے تو بے انتہا خلق جمع ہو گی۔ انسان تو انسان حیوان بھی صاحب وظیفہ سے محبت کرینگے۔

اِنَّہٗ مِنْ سُلَیْمَانَ وَاِنَّہٗ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلَّا تَعْلُوْا عَلَیَّ وَاْتُوْنِیْ مُسْلِمِیْنَ۔

**دعاءِ تسخیرو فتوح :۔** تسخیر خلق اور فتوحات غیبی حاصل کرنے کے لئے ذیل کی عبارت عمل 41 بار ہر نماز کے بعد پڑھیں اور اپنے چہرہ پر ہاتھ پھیر لیں کسی بھی مشکل کے وقت میں یہی عبارت عمل 108 بار ورد کریں اور سجدہ میں جا کر بڑی سے بڑی مشکل حل ہو گی۔ وہ لوگ جو کہ ہر کام میں فتح حاصل کرنا چاہتے ہوں ان کے لیے یہ عمل بہت خاص بطور تحفہ پیش کیا گیا ہے

یَا عَزِیْزُ عَزِّزْنِیْ مِنْ کُلِّ عَزِیْزٍ بِحَقِّ یَا عَزِیْزُ

**ترقی ذہن :۔** بعض لوگوں کو شکایت ہے کہ ان کا حافظہ بہت کمزور ہے یا وہ بچے جو کہ تعلیمی لحاظ سے کمزور ہوں اور والدین پریشان رہتے ہوں ذیل کی دونوں دعاؤں میں سے کوئی بھی دعا 110 بار 5 بادام پر دم کر کے بچے کو کھلائیں انشاء اللہ 25 یوم کے بعد وہ فرد جو کہ بادام کھائے گا اس کا دماغ کمپیوٹر کی طرح کام کرنا شروع ہو جائیگا۔

(۱) اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْتَوْدِعُکَ مَا عَلَّمْتَہٗ فَارْدُدْہُ اِلَیَّ عِنْدَ حَاجَتِیْ اِلَیْہِ ۔(۲) اَللّٰھُمَّ افْتَحْ عَلَیْنَا بِحِکْمَتِکَ وَانْشُرْ عَلَیْنَا بِرَحْمَتِکَ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ۔

# اسمائے الٰہی حل المشکلات

تحریر:۔ عامل حکیم شاعر اہلبیتؑ درویش خضر عباس پیاسی فاضل پورٹی نزد پولیس چوکی ضلع راجن پور۔ (جنوبی پنجاب) 0333-6474494

**یا اللہ** (مالک دو جہاں کا ذاتی نام):۔ اسم اللہ ہر جائز و نیک مقصد کے لیے پڑھا جا سکتا ہے۔ خاص طور پر لا علاج مریض کے لیے یہ اسم خاص مجرب ہے۔ اس کے پڑھنے سے ہر مشکل آسان ہو جاتی ہے۔

**یا رحمن** (بڑا مہربان):۔ تمام آفت ارضی و سماوی سے محفوظ رہنے کے لیے نماز فجر کے بعد یا رحمٰن 111 پڑھ کر گھر والوں کا تصور کر کے دم کریں۔ اپنے بچوں کو نیک طبیعت کرنے کے لیے 111 مرتبہ پڑھ کر پانی پلائیں۔

**یا رحیم** (رحم والا):۔ یا رحیم کو ایک سو مرتبہ پڑھیں ہر شخص آپ پر مہربان ہو گا۔ برائے دفع بلیات ہر نماز کے بعد 101 مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں۔

**یا ملک** (مالک حقیقی):۔ دست غیب جاری کرنے کے اور آخرت کی کھیتی ہری بھری کرنے کے لیے نماز تہجد کے بعد 501 مرتبہ پڑھ کر سجدہ میں مالک ارض و سماء سے دعا کریں۔ مقصد حاصل ہو گا۔

**یا قدوس** (تمام عیبوں سے پاک):۔ دشمن کو دوست بنانا میٹھی چیز پر یا قدوس 99 مرتبہ پڑھ کر میٹھی چیز چیونٹیوں کے بل میں ڈال دیں۔ سکون و اطمینان سے زندگی کے دن گزارنے کے لیے فجر و عشاء کے بعد 171 مرتبہ پڑھیں۔

**یا سلام** (ہم وقت مژدہ سلامتی دینے والا):۔ اپنے اہل و عیال کی سلامتی کے لیے روزانہ سونے سے بیشتر یا سلام 131 مرتبہ پڑھ کر بذریعہ تصور ان پر دم کریں۔ لا علاج مریض کو پانی پر ہر نماز کے بعد 21 مرتبہ پڑھ کر دیں۔

**یا مومن** (امن دینے والا):۔ اس اسم الٰہی کا روزانہ ورد کرنے والے پر جادو، ٹونا وغیرہ کا ذرہ اثر نہیں ہوتا۔

**یا مھیمن** (محافظ گواہ):۔ یا مھیمن کا ورد کرنے والے پر تجلی الٰہی کا انکشاف ہونے لگتا ہے۔

**یا عزیز** (عزیز رکھنے والا):۔ کوئی عوام میں ہر دل عزیزی کا طالب ہو تو روزانہ مغرب عشاء کے درمیان اس اسم پاک کو 101 مرتبہ پڑھا کرے۔ بد گویوں کی زبان بندی کرنے کے لیے 333 مرتبہ پڑھ کر تصور میں دم کرے۔

**یا جبار** (بڑی شان و شوکت اور دبدبہ والا):۔ 226 مرتبہ ظالم اور دشمن سے نجات کے لیے صبح و شام پڑھیں۔ اللہ تعالیٰ اس کے پڑھے والے کو مال و دولت سے نوازتا ہے۔۔

**یا متکبر** (تمام بڑائی اور فخر جس کے لیے زیبا ہو):۔ ہر نماز کے بعد صرف 14 مرتبہ پڑھنے سے عوام میں سرخروئی حاصل ہوتی ہے۔ اگر بیوی کی قربت حاصل کرتے وقت صرف 14 مرتبہ پڑھ لیا کرے تو فرزند صالح پیدا ہو گا۔ فجر کی سنت و فرض کے درمیان 99 مرتبہ پڑھنے سے قوت مردانگی حاصل ہوتی ہے۔

**یا خالق** (عدم سے وجود میں لانے والا):۔ لا علاج مریض کے لیے فجر کی نماز کے بعد 21 مرتبہ درود شریف آگے پیچھے اور اسم الٰہی 731 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کریں اور مریض کو پلائیں، انشاء اللہ تعالیٰ شفاء ہو گی۔

**یا باری** (کائنات کی ہر چیز کو موجد):۔ آرزوئے دلی پوری کے لیے ہر نماز کے بعد اس اسم الٰہی کو 213 مرتبہ پڑھیں۔

**یا مصور** (صورتیں بنانے والا):۔ اگر کوئی مشکل آن پڑے تو نماز تہجد کے بعد 336 مرتبہ یا مصور پڑھ کر سجدے میں دعا کریں، مشکل آسان ہو گی۔ بانجھ عورت اس اسم کا بلا تعداد ورد کرے، بانجھ پن دور ہو گا۔

**یا غفار** (بخشنے والا، عیبوں پر پردہ ڈالنے والا):۔ عارف باللہ ہو گا اور اس کا دل نو ہدایت سے منور ہو گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر مشکل آسان ہو گی۔

**یا حکیم** (فیصلہ کرنے والا):۔ اگر سخت مہم در پیش ہو تو چلتے پھرتے اس اسم کا ورد کریں انشاء اللہ تعالیٰ ہر مشکل آسان ہو گی۔

**یا عدل** (انصاف کرنے والا):۔ اگر تسخیر خلق مطلوب ہو کہ لوگ اس کے تابعدار ہو جائیں تو جمعہ کی رات کو روٹی کے 20 ٹکڑوں پر لکھ کر کھالے۔

**یا لطیف** (بڑا باریک بین):۔ اگر یا لطیف باوضو ایک سو مرتبہ پڑھا جائے تو دلی مراد پوری ہو گی۔ کنواری لڑکی کی شادی کے لیے نماز عشاء کے بعد اس اسم مبارک کا ورد کرے۔

**یا خبیر** (خبر رکھنے والا):۔ اس اسم مبارک کا سدا ورد کرنے والا دشمن کے شر سے رہائی پاتا ہے اگر کوئی مشکل ہو تو اس سے نجات ہو گی اور اس پر اسرار پوشیدہ ظاہر ہونگے۔

**یا حلیم** (بردبار):۔ جو شخص صنعت و حرف کھیتی باڑی میں ترقی چاہتا ہو تو یا حلیم کا غذ پر لکھ کر پانی میں گھول دے اور وہ پانی کھیت، باغات اور زراو غیرہ پر چھڑک دے۔

**یا عظیم** (بزرگ):۔ عزت، دولت، صحت کے لیے اور آفتوں سے نجات اور بیماری سے شفا کے لیے یا عظیم ہر نماز کے بعد پڑھیں۔

☆☆☆☆☆

# فیوض العملیات

تحریر:۔ قسور حسن، رضا کالونی، میلسی 0301-7946966

معزز قارئین جعفریہ جنتری کیلئے اپنے دو خاص عمل پیش کر رہا ہوں جو بھی اس کو یکسوئی اور یقین سے کرے گا ضرور اس کے فوائد سے بہرہ ور ہو گا۔ اعمال حب جو تحریر کئے جاتے ہیں وہ آپ دو سے تین بار ضرور کریں کیونکہ شروع میں عمل جلد جاری نہیں ہوتا حب کچھ دن کی محنت سے یکسوئی اور عمل سے مانوسیت ہو جاتی ہے تو پھر عمل ضرور اثر دکھاتا رہتا ہے۔ آج کے دو خصوصی عمل سے خصوصی طور پر چیف ایڈیٹر تحفہ روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب کے نام کرتا ہوں۔ جن کے توسط سے آپ کو یہ اعمال ملے۔ اب عمل کی طرف آتے ہیں۔

**عمل حب خاص الخاص:۔ عمل نمبر 1:۔**

یابدوح ۷۸۶ یابدوح

| | | | |
|---|---|---|---|
| ب | د | و | ح |
| ح | و | د | ب |
| د | ب | ح | و |
| و | ح | ب | د |

یابدوح یابدوح

**طریقہ:۔** یہ نقش سعد ساعت میں چاندی کے چراغ پر کندہ کریں۔ کندہ کرتے وقت اگربتی جلائیں اور پھر نوچندی اتوار سے عمل کو شروع کریں۔ عمل 1681 بار 40 دن پڑھیں بعدازاں 41 بار روزانہ ورد میں رکھیں اس عمل سے حب کے وہ کام لیں جو دوسرے طریقہ سے نہ ہوتے ہوں۔ اس عمل سے حب کام لینا ہو تو بعدازز کوٰۃ طالب معہ والدہ اور مطلوب معہ والدہ کے اعداد کے مجموعہ کے برابر چراغ جلا کر تین رات پڑھیں کام ضرور ہو گا۔

**عبارت عمل:۔** پڑھ **بسم اللہ** چراغ جگاواں **لا الہ** دی تسبیح اٹھاواں **الا اللہ** دی ضرب لانواں **الا اللہ الا اللہ** ۔ فلاں بن فلاں فلاں بن فلاں۔ ملے ملے یا مجھ سے ملے۔

عمل کو حرف جائز مقاصد میں استعمال کریں ناجائز میں نہیں اور چیف ایڈیٹر صاحب بری الذمہ ہے ہر کوئی اپنے گناہ کا خود جواب دے ہو گا۔

**پریوں کی حاضرات:۔** یہ حاضرات کا وہ نایاب ہیرا ہے جو تمام حاضرات کے اعمال سے بے نیاز کر دے گا انشاء اللہ جو بھی صاحب روحانیت کرے گا ضرور بالضرور کامیاب ہو گا۔ نوچندی جمعرات سے اس کی ابتداء کریں کمرہ میں اگربتی جلائیں اپنا حصار کریں۔ حصار کے باہر طشت صاف ستھرا رکھیں اس میں صاف ستھرا پانی رکھیں۔ دوران عمل رات کا کھانا عصر کے وقت کھالیں اور وہ بھی تھوڑی مقدار میں کھالیں۔ گوشت انڈہ مچھلی جماع سے سخت پرہیز کریں۔ عمل صرف 7 دن کا ہے۔ 7 دن میں پرہیز کوئی مشکل نہ ہے۔ پانی کے طشت میں دیکھتے ہوئے عبارت عمل کو سکون سے پڑھیں۔ عمل کو 786 بار پڑھنا ہے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود ابراہیمی پڑھیں دوران عمل کامل مشاہدات ہونگے۔ سات دن میں زکوٰۃ مکمل ہو جائے جس کی روحانی آنکھ پہلے سے کھلی ہوئی ہے۔ اس پر پریاں عہد و پیماں بھی لے سکتی ہیں اور وہ خود پر حاضرات کرے جب کہ دوسرے لوگ 15 سال کی بچی یا بچے پر کریں گیارہ گیارہ بار معمول پر دم کریں۔ کچھ دیر بعد حاضرات ہو جائے گی یہ حاضرات صفائی چھڑکاؤ سے پاک ہے۔ پریاں حاضری ہونگی اور سوال و جواب کریں اور شکریہ کے ساتھ رخصت کر دیں کچھ عرصہ کے بعد آپ مختلف مسائل میں مدد بھی لے سکتے ہیں۔

**عبارت عمل:۔** **سَمُوسِ سَانُوسِ ظَفَرُوسِ کَانُوسِ مَیرُوش رُخصُرونی فی مجلسی بالسمع والطاعۃ و بحق بنی سلیمان بن دائو علیھما السلام بارك الله فیکم وعلیکم** ۔ بعدازز کوٰۃ روزانہ 45 بار پڑھیں۔

## دُعآءِ عِشق و مَحبت

**اَللّٰھُمَّ الْمَوَدَّۃَ وَالْاُلْفَۃَ وَالْمَحِبَۃَ وَالشَّفَقَۃَ وَالْعِشقَ فِیْ قُلُوبِ جَمِیْعِ الْخَلَائِقِ عَلٰی صَاحِبِ ھٰذِہِ الدَّعْوَاتِ بِحَقِّ ھٰذِہِ الْاَحِبَّآءِ وَالْقَیْتُ عَلَیْكَ مَحَبَّۃً مِّنِّیْ وَلِ تُصْنَعَ عَلٰی عَیْنِیْ الْحُبُّ فُلَانِ ابْنِ فُلَانِ عَلٰی اُحِبِّ فُلَانِ بْنِ فُلَانِ بِحَقِّ ے وَ دُوْدُیَا بُدُّوحُ یَا ھَادِیْ۔ (ایضاً) یَا وَھَّابُ ھَبْ لِیْ مُلْكَ عِشْقِكَ۔**

# عمل حصول مال و دولت آیت مشتری

تحریر:۔ الطاف حسین کپور، عامل طبیب روحانی، حسینی چوک، قلعہ دیدار سنگھ، تحصیل وضلع گوجرانوالہ، پنجاب پاکستان 00-6420837

آسمان پر بننے والی ان کی نظرات سے دنیا میں تغیرات میں تبدلی کی وجہ سے لڑائی جھگڑے، تباہی بربادی، صلح، امن حادثات فتح شکست جیسے حالات پیدا ہوتے ہیں اور انہی کی بننے والی سعد نظرات سے ہزاروں فوائد حاصل کئے جاسکتے ہیں۔ جیسے قرآن کریم میں جگہ جگہ جادو سحر کا ذکر آیا۔ جس کی وجہ سے انسانی زندگی مختلف قسم کی بندشوں نحوستوں کا شکار ہوجاتی ہے تو ان سے نجات حاصل کرنے کیلئے اللہ کریم نے قرآن پاک میں جگہ جگہ ارشاد فرمایا یہاں یہ بھی ذکر ضروری ہے عمل سعد ہو یا نحس اگر شریعت اجازت دے تو کریں اگر شریعت اجازت نہیں دیتی تو کرنے سے الٹے اثرات آسکتے ہے جب بھی عمل کریں بہت سوچ سمجھ کر کریں۔ جادو سحر آسود، بندش، رکاوٹ، بنش زنی دشمنان، کسی کی طرف سے مسلط بداثرات ہوں خاوند بدکردار ہو۔ بیٹا نافرمان ہو، بیٹی خدانخواستہ خودسر ہو تو اسماء الحسنٰی و آیات قرآنی سے مدد حاصل کر کے ستاروں کی حرکات سکنات نظرات ساعت کو مدنظر رکھ کر اصول طریقہ سے کیا ہوا عمل بحکم خدا پرتاثیر ہوتا ہے اور یہی وہ قائدے اور تدابیر ہیں۔ موجودہ دور میں ہر کوئی پریشان ہے اکثر بیشتر لوگ قرض میں مبتلا ہیں کوشش کے باوجود قرض نہ کم ہوتا ہے نہ ختم ہوتا ہے اور انسان خسارے میں بڑھتا جارہا ہے۔ مالی پریشانی ختم ہو اس کیلئے ایک ایسا پرتاثیر عمل لکھتا ہوں جس سے ہر کوئی فائدہ اٹھائے۔ قرآن کریم میں ارشاد ربانی ہے **کُلٍ اَمراً مُستقراً**۔ یعنی ہر کام کیلئے وقت مقرر ہے۔

اس عمل میں آپ نے وقت تلاش کرنا ہے۔ نمبر 1:۔ قمر مشتری، نظر تثلیث یا شمس مشتری نظر تثلیث دن جمعرات جمعہ اتوار پیر میں سے ہو۔ چار چاند سے 14 چاند کا درمیانی عرصہ ہو۔ ساعت مشتری کی ہوتی یہ تمام چیزیں آپ کو جعفریہ جنتری سے مل سکتی ہیں۔

عمل کے دن غسل کر کے پاکیزہ لباس پہنیں خوشبو لگائیں اگربتی روشن کریں اپنا صدقہ اور کفارہ حسب توفیق ادا کریں۔ حصار کھینچیں۔ حصار کے اندر بیٹھ کر مکمل یکسوئی اختیار کریں۔ پہلے 21 بار **بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیم** پڑھیں پھر 101 بار درود **اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحمَّدٍ وَّآلِ مُحمَّدٍ** ورد کریں پھر ایک سو بار **اَستَغفِرُ اللّٰہِ رَبِّی وَاَتُوبُ عَلَیہ** پڑھیں۔ پھر آیت مبارک یؤ **اللّٰہ مِن فَضلِہ** 1488 بار ورد کریں۔ آخری یوم 1490 با ہے۔ عمل مسلسل 21 یوم کریں ایک جگہ ایک وقت کریں۔ پرہی اختیار کریں پہلے دن سے ہی عمل ختم ہونے کے بعد 2 نقش مربع آ تیار کریں ایک نقش کو بازو پر باندھیں۔ دوسرا قرآن پاک کے نی پھر دوسرے دن بھی 1 نقش تیار کریں اور قرآن پاک کے نی 21 یوم میں 21 نقش ہونگے اب اول یوم جو نقش آپ نے بازو پر تھا وہ اتار کر ان نقوش میں ملادیں اور آخری یوم جو آخری نقش آپ تیار کیا ہے اس کو چاندی بند کروا کر گلے پہنیں۔ بقیہ 21 نقوش آ گولیاں بنا کر ان کے اندر ایک ایک نقوش بند کریں اور دریا پ جائیں دریا کے کنارے قبلہ رو کھڑے ہو کر جناب خضرؑ کو سلام کریں تمام نقوش پانی میں ڈال کر گھر واپس آئیں دریا پر جاتے ہوئے اور وا گھر آتے ہوئے راستہ میں کسی سے ہمکلام نہ ہوں۔ اب روزانہ آیۂ مبارکہ کا روزانہ 7 بار ورد کیا کریں۔ بحکم خدا تمام مایوسیاں دور آہستہ آہستہ فراخی کشائش رزق ہوگا قرض سے نجات ہوگی۔ ا روزانہ ہو بہو نقل کرلیا کریں۔

۷۸۶

یا ھلقبغائیل

قول

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۴۳ | ۵۴۷ | ۵۵۰ | ۵۳۶ |
| ۵۴۹ | ۵۳۷ | ۵۴۲ | ۵۴۸ |
| ۵۳۸ | ۵۵۲ | ۵۴۵ | ۵۴۱ |
| ۵۴۶ | ۵۴۰ | ۵۳۹ | ۵۵۱ |

ول

العجل العجل العجل الساعه الساعه الوحا الوحا

پھر بھی کسی جزو کی سمجھ نہ آئے تو جوابی لفافہ لکھ کر آگاہی حاصل کریں۔ پر حصار کے بروشر کی ضرورت ہو تو بھی جوابی لفافہ لکھ کر مفت حاصل کریں۔ (آخری بات) جو جو بہن بھائی فائدہ اٹھائیں بانی مکتبہ روحانیات جعفر جنتری ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب کی صحت سلامتی ادارہ کی کامیابی کیلئے دعا کریں۔

# خاتم بسم اللہ الرحمن الرحیم

تحریر:۔ ظہیر عباس، مکان نمبر H-13، شیٹ نمبر 27، ایکسٹینشن ماڈل کالونی، ملیر کراچی۔ Zabbas693@gmail.com 0300-3854175

آیت بسم اللہ الرحمٰن الرحیم چار الفاظ پر محیط ہے، یعنی بسم۔ اللہ۔ الرحمٰن۔ الرحیم۔ اس آیت کا پہلا لفظ بسم قرآن حکیم میں 114 مرتبہ نازل ہوا ہے جو 19 پر پوار پورا تقسیم ہوتا ہے۔ دوسرا لفظ اللہ قرآن مجید میں ۲۶۹۸ مرتبہ نازل ہوا ہے۔ جو ۱۹ پر ۱۴۲ دفعہ پورا تقسیم ہوتا ہے۔ تیسرا لفظ الرحمٰن قرآن مجید میں ۵۷ مرتبہ نازل ہوا ہے۔ جو ۱۹ پر ۳ دفعہ پورا پورا تقسیم ہوتا ہے۔ چوتھا لفظ الرحیم قرآن مجید میں ۱۱۴ مرتبہ نازل ہوا ہے۔ جو ۱۹ پر ۶ دفعہ پورا پورا تقسیم ہوتا ہے۔ خالق کائنات کے کلام یعنی قرآن مجید کی ۲۹ سورتیں حروف مقطعات سے شروع ہوتی ہیں۔ حروف مقطعات والی تمام سورتیں بھی عدد ۱۹ پر پوری پوری تقسیم ہوتی ہیں۔ حروف ابجد میں حرف الف سے لے کر غین تک میں نے تمام حرفوں پر نظر دوڑائی کہ عدد ۱۹ کون سے حروف کا عدد ہے۔ تو اللہ تعالیٰ کی ذات نے میری مدد فرمائی تو ایک حرف مل ہی گیا۔ یعنی حرف ابجد میں سے ناواں حرف "طا" ملا۔ اس حرف کو دوسری صورت میں طے بھی بولا اور لکھا جاتا ہے۔ حرف طا اور طے کو اگر ملفوظی طریقے سے لکھا جائے تو یوں ہوگا۔ ط ا، ۱،۱ عدد بنا ۱۰۔ اگر طے لکھ کر ملفوظی کیا جائے تو یوں یہ حرف شکل اختیار کریگا۔ ط ی، ۱۰ عدد بنا ۱۰۔ یہ حروف حرف طے حضرت فاطمہ زہرہ السلام اللہ علیہا کے نام کا قلبی حرف ہے۔ یعنی فاطمہ کو یوں لکھا ف، اط، م ہ تو کُل پانچ حروف بنے آگے پیچھے کے دو دو حروف علیحدہ کئے تو قلبی حرف ط ملا۔ اللہ کی ذات سورۃ مدثر کی آیت نمبر ۳۰ ہیں عدد ۱۹ کے بارے میں یوں فرماتا ہے۔ **عَلَيْهَا تِسْعَةَ عَشَرَ** ۔ یعنی دوزخ کے دروازے پر اللہ تعالیٰ نے ۱۹ فرشتوں کو مقرر کیا ہے۔ یوں قرآن مجید عدد ۱۹ کے بار میں گواہی دے رہا ہے۔ آیت بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کل عدد ۷۸۶ بنتے ہیں۔ میں نے عدد ۷۸۶ سے یہ خاتم تیار کیے ہیں۔ یہ ۸ عدد خاتم کائنات کے ہر انسان کے نام کے پہلے حرف سے کام دینگے اور ہر خاتم کا وفق بھی ۷۸۶ ہی بنتا ہے۔

**فوائد:** ۔ ترقی رزق، ترقی کاروبار، حصول ملازمت، ترقی زراعت، دشمنوں پر فتح حاصل ہو، شفاء از موزی امراض خاص طور پر وہ بچیاں جن کی شادیوں میں سخت رکاوٹیں پیش آ رہی ہوں ان کے لئے یہ خاتم اکسیر اعظم کی حیثیت رکھتا ہے۔ یہ خاتم ہر ماہ شرف قمر، شرف شمس واوج شمس، قرآن السعدین شمس، مشتری تثلیث، مشتری وزہرہ تثلیث میں چاندی کے پترے پر کندہ کر کے استعمال میں لایا جاسکتا ہے۔ یعنی چاندی کا لاکٹ تیار کرائیں اور اس لاکٹ کو اپنے گلے میں ڈالیں۔ تو روزانہ ۷۸۶ مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم باوضو پڑھ کر اپنا مقصد چالیس دن کے اندر اندر پورا ہوگا۔ آپ کی سہولت کیلئے میں نے ہر خاتم کے منسوب حروف تحریر کر دیئے ہیں۔ اس سے آپ اپنے نام کا پہلا حرف دیکھ کر خاتم تجویز کریں اور اوپر دی گئی نظرات میں تیار کر کے استعمال میں لائیں۔ میں خود بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے اعداد ۷۸۶ کی لوح تیار کرتا ہوں جو ۳۲ خانوں پر محیط ہوتی ہے۔ یہ ایک لوح گھر کے تمام افراد کیلئے کافی ہوتی ہے۔ یعنی اگر یہ لوح گھر میں موجود ہو تو گھر کا ہر فرد اپنے مسائل کیلئے اسے استعمال کر سکتا ہے۔

**نمبر1:۔ (ا،ق،ی،غ)**
بسم اللہ الرحمن الرحیم
کھیعص ۱۸۱ حمعسق
۲۰۲ ۱۹۶ ۲۰۷
وکفی باللہ شہیداً محمد رسول اللہ

**نمبر3:۔ (ج،ل،ش)**
بسم اللہ الرحمن الرحیم
کھیعص ۱۸۳ حمعسق
۲۰۴ ۱۹۴ ۲۰۵
وکفی باللہ شہیداً محمد رسول اللہ

**نمبر5:۔ (ہ،ن،ث)**
بسم اللہ الرحمن الرحیم
کھیعص ۱۸۵ حمعسق
۲۱۱ ۱۹۶ ۱۹۸
وکفی باللہ شہیداً محمد رسول اللہ

**نمبر7:۔ (ز،ع،ذ)**
بسم اللہ الرحمن الرحیم
کھیعص ۱۸۷ حمعسق
۲۰۰ ۱۹۰ ۲۰۹
وکفی باللہ شہیداً محمد رسول اللہ

**نمبر2:۔ (ب،ک،ر)**
بسم اللہ الرحمن الرحیم
کھیعص ۱۸۲ حمعسق
۲۰۱ ۱۹۵ ۲۰۸
وکفی باللہ شہیداً محمد رسول اللہ

**نمبر4:۔ (د،م،ت)**
بسم اللہ الرحمن الرحیم
کھیعص ۱۸۴ حمعسق
۲۰۳ ۱۹۳ ۲۰۶
وکفی باللہ شہیداً محمد رسول اللہ

**نمبر6:۔ (و،س،خ)**
بسم اللہ الرحمن الرحیم
کھیعص ۱۸۶ حمعسق
۱۹۷ ۱۹۱ ۲۱۲
وکفی باللہ شہیداً محمد رسول اللہ

**نمبر8:۔ (ح،ف،ض،ط،ص،ع)**
بسم اللہ الرحمن الرحیم
کھیعص ۱۸۸ حمعسق
۲۱۰ ۱۸۹ ۱۹۹
وکفی باللہ شہیداً محمد رسول اللہ

# آیات قرآنی سے شرطیہ علاج

تحریر:۔سید فیض عمران عبداللہ پور، تنویر آباد تاجپورہ سکیم ضلع جہلم لاہور کینٹ۔ 0300-5149063

محترم جناب عزت مآب محمد ایاز مزمل حسین شاہ بانی جعفریہ جنتری اسلام علیکم تحفہ یا علی مدد خدا پاک بحق محمد وآل محمد آپ کو صحت وسلامتی عطا فرمائے بندہ احقر کو اس قابل سمجھے میرا یہ پیغام تمام اہل ایمان تک پہنچائیں میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ بحق محمد وآل محمد آپ کے خاندان کے جتنے بھی مرحومین ہیں خدا ان کو جنت فردوس میں جوار آیمہ معصومین نصیب فرمائے اور تمام کارکنان جعفریہ جنتری کو صحت وسلامتی عطا فرمائے۔ آمین۔

**دانت کے درد کا علاج:**۔دانت کے درد کیلئے سورۃ فاتحہ سفید کاغذ پر تحریر کر کے اور جس کے دانت میں درد ہو اس پر شہادت والی انگلی رکھ کر سات بار لوہے کے کیل کے اوپر دم کر کے کاغذ جس پر سورۃ فاتحہ تحریر ہو سمیت قریبی درخت میں ٹھونک دے انشاء اللہ شفاء ہوگی۔

**یرقان کیلئے:**۔لوگ روزمرہ کی غذا میں بے قاعدگی سے یرقان کی تکلیف میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔دیسی ادویات کا استعمال اور مضر صحت خوراک سے مکمل پرہیز کریں۔اور مریض کے قد کے برابر کچے سوت کا دھاگہ لے کر اس کی گیارہ تہہ لگا دی جائیں۔پورے پاکستان میں بس کھپرا کی بوٹی عام مل جاتی ہے۔انگلی کے پور کے برابر اکیس ٹکڑے بس کھپرا کی شاخ کے کاٹ لیں۔یہ چھوٹے پتوں والی اور ذرا موٹی جڑ والی بوٹی ہوتی ہے۔ہر ٹکڑے کے اوپر ایک بار الحمد شریف اور چار بار آیت الکرسی پڑھ کر دھاگے سے باندھے جائیں۔جب اکیس ٹکڑے پورے ہو جائیں تو مریض کے گلے میں ڈال دیں ان آیات کی برکت سے جوں جوں یہ مرض ختم ہوتا جائے گا۔تو گلے میں ڈالے ہوئے ہار کی لمبائی خود بخود بڑھتی رہتی ہے۔انشاء اللہ چودن کے اندر مکمل صحت یاب ہونے پر دھاگہ والا ہار اتار کر ٹھنڈا کر دیں۔

**شفا امراض بواسیر(خونی وبادی):**۔پارہ نمبر 15 سورۃ نبی اسرائیل 41 مرتبہ پانی پر پڑھ کر وہ پانی پئیں اور دائیں جوشن کبیر کا نقش زعفران کے ساتھ لکھ کر گلے میں ڈالے اللہ تعالیٰ 7 دن میں شفاء عطا فرمائے گا۔

**فالج کا علاج:**۔سورۃ ملک کو کلونجی کے تیل پر 111 مرتبہ پڑھیں وہ تیل فالج کی جگہ 7 دن لگائیں اللہ تعالیٰ شفاء عطا فرمائے گا۔

**امتحانات میں نمایاں پوزیشن حاصل کرنے کا عمل:**۔یا حی یا قیوم 1000 مرتبہ روزانہ پڑھیں اور 7 دن سورۃ الکوثر 41 مرتبہ پڑھیں اللہ تعالیٰ امتحانات میں نمایاں پوزیشن اور کامیابی د...

**دل کے مریضوں کا علاج:**۔سورۃ یٰسین 111 مرتبہ ... پڑھ کر وہ پانی 7 دن پئیں اور دائیں جوشن کبیر کا تعویذ گلے میں ڈالیں...

**ڈیپریشن کے مریضوں کو حل:**۔سورۃ القدر ... سوتے وقت 14 مرتبہ پڑھ کر سوئے۔اللہ تعالیٰ ہر برے خیال ... خواب سے نجات دے گا۔

**رشتوں، شادی کی رکاوٹ کا حل:**۔صبح ... 14 دن سورۃ الرحمٰن نماز فجر کے بعد 14 مرتبہ تلاوت کریں۔سورۃ ال... نقش گلے میں ڈالیں انشاء اللہ رکاوٹ ختم ہو جائے گی۔

**کاروباری بندش کا حل:**۔سورۃ واقعہ کو زعفران کے ساتھ ... کر گلے میں ڈالے اور رات کو نماز عشاء کے بعد 5 مرتبہ سورۃ واقعہ ... تلاوت کریں کاروباری بندش ختم ہو جائے گی۔

**شوہر و بیوی میں محبت کا عمل:**۔سورۃ مزمل ... نقش گلے میں ڈالیں صبح و شام یا حی یا قیوم 1000 مرتبہ تلاوت کریں ... خداوند کریم میاں بیوی میں محبت پیدا کرے گا۔

**گمشدہ چیز کا حل:**۔اگر کوئی چیز چوری ہو جائے ... تو 210 مرتبہ سورۃ القدر پڑھیں اور 14 دفعہ درود شریف پڑھیں اور رات ... سو جائیں چور کی شناخت اللہ تعالیٰ خواب میں دکھا دے گا۔



**دفع مرض شوگر ذیابیطس**

وہ افراد جو کہ شوگر کے مرض میں مبتلا ہوں اور دوائیوں کا استعمال ... چاہتے ہوں نہار منہ اونٹنی کا دودھ ایک گلاس نیم گرم استعمال کریں ... آدھا گھنٹہ بعد ناشتہ کر لیں اسی طرح رات کا کھانا سونے سے تین گ... قبل کھائیں اور ایک گلاس بستر پر لیٹنے سے پہلے پی لیں۔انشاء اللہ ... نتائج دیکھنے کو ملیں گے اور شوگر کا خاتمہ ہوگا۔

# تحفہ معصومینؑ

تحریر:۔عامل زاہد حسین جعفری رحمان کالونی سٹریٹ نمبر 10 سی عقب آرسی کولا فیکٹری خانیوال روڈ ملتان۔ 0300-6159033

**دُعا:**۔صدم الٰہی سے امداد روحانی کا حصول یا آیت کی عددی قوتوں کو متحرک کر کے نقش یا لوح کی صورت میں استعمال کرنا بھی دعا کا ایک ذریعہ ہے انسان جب کوشش کر کے تھک جاتا ہے تو پھر غیبی امداد کا طلب گار ہوتا ہے۔دعا ایک عمل اور وسیلہ ہوتا ہے محمدؐ وآل محمدؐ کی ذات ہمارے لئے بہترین وسیلہ ہیں۔جو عمل نہیں کرتا ہے اور دعا مانگتا ہے وہ ایسے تھے جیسے بغیر کمان کے تیر چلانا۔ابوالائمہ امیر کائنات امیر المومنین حضرت علی ابن ابی طالبؑ کا فرمان ہے تم اللہ بے نیاز خالق کا دروازہ کھٹکھٹاتے رہو آخر کار ایک دن تمہارے لئے کھول دیا جائے گا۔تاجدار ولایت کے چھٹے امام ناطق حضرت امام جعفر صادقؑ سے کسی نے پوچھا مولا کیا دعا پڑھنی چاہئے یا مانگنی چاہئے تو آپ نے فرمایا دعا زیادہ سے زیادہ مانگنی چاہئے۔

**برائے رزق:**۔1۔ہر نماز کے سلام کے فوری اور کسی سے سلام کئے بغیر آیت الکرسی سورۃ الطلاق کی آیات نمبر 2,3 **وَمن یَتقِ اللّٰہ** سے **بغیر حساب** تک۔ایک بار سورۃ فاتحہ تین بار سورۃ اخلاص یعنی قل ھو اللہ اور تین بار درود شریف پڑھ کر آسمان کی طرف دم کریں پھر ازاق عالم سے رزق طلب کریں۔2۔نماز کے فوری بعد سورۃ القارعہ ایک بار اول وآخر سات بار درود پاک پڑھیں اس کا عمل کا ذکر کسی سے نہ کریں پڑھ کر دیکھ لیں کس طرح رزق کے بند دروازے کھلتے ہیں۔

**نماز برائے حاجت صلوۃ المومنین:**۔یہ نماز بارہا کی آزمائی ہوئی ہے یہ نماز برائے حاجت شیخ مفید علیہ الرحمتہ نے حضرت امام علی نقیؑ سے نقل کیا ہے۔دوران عمل کسی سے بات نہ کریں یہ نماز مغرب کے نوافل کے دو سلاموں کے ساتھ پڑھی جاتی ہے۔اول رکعت میں بعد الحمد سورۃ کافرون دوئم رکعت میں بعد الحمد سورۃ اخلاص سوئم رکعت میں بعد الحمد سورۃ حدید کی پہلی چھ آیات **سبح اللّٰہ ما فی السموت** سے **واللّٰہ علیم بذات الصدور** تک چہارم رکعت میں سورۃ حشر کی آخری چار آیات **لو انزلنا ھذ القران** سے **وھو العزیز حکیم** تک پڑھیں پھر انہی حاجت خلائق عالم مسبب الاسباب سے بیان کریں۔

**عمل سورۃ یٰسین برائے شادی و حاجت:**۔کسی بھی مشکل حاجت و شادی کیلئے سات دن کا عمل ہے۔نہایت مجرب اور تیر بہدف تھے دو رکعت نماز برائے حاجت پڑھنے کے بعد سورۃ یٰسین کی ابتداء سے تلاوت کریں پہلی مبین ختم کر کے آیت سورۃ فاتحہ **ایاك نعبد و ایاك نستعین** 100 بار پڑھیں پھر سورۃ یٰسین اول سے شروع کریں دوسری مبین پر پھر آیات **ایاك نعبدو ایاك نستعین** 100 بار تلاوت کریں مثل سابق عمل کریں اسی ترتیب سے آخر مبین تک پڑھ کر عمل کرتے ہوئے سورۃ مکمل کریں یعنی سات سو بار **ایاك نعبد و ایاك نستعین** پڑھیں کیونکہ سورۃ یٰسین میں سات مبین ہیں۔پڑھنے کے بعد محمدؐ وآل محمدؐ کے حق کا واسطہ دے کر اپنی حاجت کیلئے دعا کریں۔

**روٹھی بیوی یا خاوند:**۔یہ عمل دونوں میاں بیوی کیلئے مجرب ہے جس کی بیوی یا شوہر روٹھ گیا ہو دونوں عمل کر سکتے ہیں روزانہ صبح طلوع آفتاب کے وقت کھلے آسمان چھت یا صحن میں کھڑے ہو کر اپنا منہ سسرال والوں کے گھر کی طرف کر کے روزانہ 21 بار نام لیکر آہستہ آہستہ آواز دیں جیسے کہ وہ گھر میں موجود ہو چند ہی دنوں میں واپسی ہوگی۔دعا عزیمت یہ ہے:۔ **بِسمِ اللّٰہ الرَّحمٰنِ الرَّحِیم اَللّٰھُمَّ انی اسئَلُكَ مِن خَیرِ مَعَا وِ خَیرَ مَا جَبَلتَھَا عَلَیہِ وَعُوذَبِكَ مِنْ شَرِّھا وَشَرِّ مَا جبلتھا عَلَیہِ۔ اللّٰھُمَّ صَلِ عَلٰی مُحمَّدٍ وَآلِ مُحمَّدٍ**۔21 بار پڑھیں۔

**فروختگی مکان، پلاٹ و ناجائز قبضہ:**۔اگر آپ کا مکان کوٹھی یا گاڑی اچھی قیمت پر فروخت نہیں ہو رہی یا گھر پر کسی نے ناجائز قبضہ کیا ہوا ہے تو سورۃ یوسف کی آیت نمبر ۸۰ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اول آخر تین بار درود پاک کے بعد کامیابی کیلئے آئمہ طاہرین کا واسطہ دیکر دعا مانگیں انشاء اللہ کامیابی یقینی ہے۔

**بے اولاد:**۔اولاد بہت بڑی نعمت ہے۔ہر نبی اور پیغمبر اولاد کیلئے دعا مانگتے تھے کریم اللہ بے نیاز خالق ہر ایک کو اولاد جیسی نعمت سے سرفراز فرمائے یہ دعا قنوت میں ایک بار با سجدہ شکر میں 11 بار پڑھیں **رَبِّ ھَبْ لِیْ مِنْ لَدُنْكَ طِیبَۃً اِنَّكَ سَمِیعُ الدُّعَا رَبِّ لَاتَذَرْنِی فَرْدًا وَاَنْتَ خَیرُ الْوَارِثِین**۔اول وآخر تین بار درود پاک پڑھیں۔ذہن میں رکھیں اگر بیٹا ہوا تو اس کا نام محمدؐ یا علیؑ سے رکھوں گا۔مثلاً محمد جاوید محمد رضا، علی عباس، علی حیدر، علی حسین رکھوں گا انشاء اللہ رب العزت بیٹا عطا فرمائے گا۔بقرفان امام محمد جعفر صادقؑ اگر کوئی اس نیت سے یکم محرم الحرام کو روزہ رکھے کہ خالق اکبر مجھے فرزند عطا فرمائے تو دونوں میاں بیوی افطاری کے وقت دودھ پر سورۃ مزمل پڑھ کر پھونک کر اسی دودھ سے روزہ افطار کریں اللہ تعالیٰ محمدؐ وآل محمدؐ کے وسیلہ سے صاحب اولاد کر دے گا اور آپ مجھے دعائیں دینگے۔

**نوٹ:**۔بندش کے خاتمہ کیلئے شرف زحل کی لوح اور رزق کیلئے لوح شرف مشتری دولت اور رزق کیلئے شیر کی کھال پر نقش موجود ہے۔بچے بچیوں کی شادی میں رکاوٹ دور کرنے کیلئے ہرن کی کھال پر سورۃ احزاب سورۃ طٰہٰ اور سورۃ فجر کا نقش مجرب تیر بہدف اور آزمودہ ہے۔دستیاب ہے۔ نیز شعبہ و سنی اثناء عشری ہر ذات پاک کا اندرون و بیرون ممالک رشتے کروائے جاتے ہیں۔

طالب دعا! سگِ درِ زہراؑ عامل زاہد حسین جعفری (ملتان)

عمل خاص

## زیارت نبی

تحریر:۔ پاسبان عامل ریاض حسین جعفری (ضلع لیہ) 0300-5036347

**عمل نمبر 1:۔** جو شخص خواب میں حضرت نبی کریم ﷺ کی زیارت سے شرف ہونا چاہے تو اس کو چاہئے کہ دو رکعت نماز پڑھے اور ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سو مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے (**قل ھو اللہ شریف**) جب نماز سے فارغ ہو جائے تو اس دعا کو سات مرتبہ پڑھے۔ **یَا مُحْسِنُ یَا مُجْمِلُ یَا مُنْعِمُ یَا مُفَضِّلُ اَرِنِیْ وَجْہَ حَبِیْبِیْ وَنَبِیِّ مُحَمَّدَ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ۔**

انشاء اللہ وہ زیارت سے مشرف ہوگا۔ اس عمل کو پڑھنے کے وقت ان باتوں کا لحاظ رکھنا نہایت ضروری ہے جسم پاک ہو، کپڑے پاک ہوں، بستر پاک ہو اور عطریات سے ہر چیز کو بسائے اور اس کا شروع کرنے کا دن منگل ختم ہو کر بدھ کی شب سے ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پہلی ہی شب میں ورنہ تین راتوں میں ضرورت زیارت سرور کونین ﷺ سے شرف ہوگا۔ مجرب ہے۔ اس نقش کو لکھ کر بازو پر باندھے۔ تمام حاجات کے لئے مجرب ہے۔

۷۸۶

| یا عزرائیل | | | یا میکائیل |
|---|---|---|---|
| | ۱۸۲۰ | ۱۲۴۸۹۱ | ۱۶ |
| | ۱۱۲ | ۱۲۲۴۹۳۰ | ۳۶ |
| | ۴۲۰ | یَا بَاسِطُ<br>احب یا جبرائیل | ۱۱۳ |

اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ

**عمل نمبر 2:۔** اگر کسی عورت کو حمل نہ رہتا ہو یا ضائع ہو جایا کرتا ہو تو اس نقش معظم کو لکھ کر عورت کے گلے میں یا کمر میں باندھیں۔ شیرینی پر حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام کی فاتحہ دے کر نقش مکرم کو لکھے۔

| میکائیل | اِلٰھِیْ بِحُرْمَۃِ عَبْدُ الْکَرِیْمُ وَنُوْح کَرِیْمِ | جبرائیل |
|---|---|---|
| عبد الخلیل خلیل<br>الٰھی بحرمۃ ابراھیم گوبند | ॥ح॥ ॥ ॥ح॥<br>یَا مُحَمَّدُ یَا مُحَمَّدُ<br>یَاقَیُّوْمُ — یَاحَیُّ<br>یَاقَائِمُ یَاقَائِمُ | عبد الخلیل خلیل<br>الٰھی بحرمۃ ابراھیم گوبند |
| عزرائیل | اِلٰھِیْ بِحُرْمَۃِ عَبْدُ الرَّحِیْم گوبند | اسرافیل |

## دفع بندش نکاح

تحریر:۔ شیخ اللہ بیلی ملنگی، بسم اللہ ہوٹل پرانا گولی مار (کراچی) 346-2141375

قارئین جعفریہ جنتری السلام وعلیکم! آج آپ کی خدمت میں ایک نقش پیش کرنے کی جسارت کر رہا ہوں۔ رشتے نصیبوں سے ہوتے ہیں بعض اوقات لڑکے میں تمام خوبیاں ہوتی ہیں جو ایک اچھے شوہر میں ہوئی چاہئے۔ یا کسی لڑکی میں خوبیاں ہوتی ہیں مثلاً وہ خوبصورت سلیقہ مند اچھے خاندان سے تعلق رکھنے والی بات چیت میں ہوشیار ہوتی ہے۔ لیکن ان کی شادی میں رکاوٹ ہوتی ہے۔ جس کی بظاہر کوئی وجہ معلوم نہیں ہوتی۔ جب کہ دوسری طرف ان سے کم شکل اور کم حیثیت کم عقل والی لڑکیوں اور لڑکوں کی شادی اچھی جگہ طے ہو جاتی ہے۔

شادی میں رکاوٹ کی کئی وجوہات ہوتی ہیں۔ چہرے پر بے رونقی، آنکھوں کے گرد حلقے، گھبراہٹ، بے چینی دبلا پن کمزوری اس کے علاوہ شادی میں رکاوٹ کی وجہ بندش ہو سکتی ہے اور اگر آپ کو یہ شک ہے کہ آپ کے ہاں شادی میں رکاوٹ کی وجہ لوگوں کا حسد ہے اور کسی نے بندش کرا دی ہے تو آپ رشتوں میں رکاوٹ اور بندش کو دور کرنے کے لئے تعویذ استعمال کریں۔ اس بات پر مکمل یقین رکھیں کہ ہر مشکل اور مسئلے کا حل صرف اور صرف اللہ تعالیٰ کے پاس ہے اللہ کی رحمت پر یقین رکھیں اور اسی سے مانگیں اور اگر آپ کا مسئلہ حل ہو جائے تو سواء پاؤ کھجوریں مسجد میں بانٹ دیں اور ہمارے لئے دعا کریں۔

**استعمال کا طریقہ اور احتیاطیں:** نوچندی جمعرات کو صبح کے وقت تیار کریں اگربتی کی دھونی دیں۔ کالے کپڑے میں موم جامہ کر کے گلے میں ڈالیں۔ 21 دن تک سورۃ اخلاص 1000 بار پڑھیں اور جمعے کے دن ایک کلو چینی چونٹیوں کو ڈالیں انشاء اللہ قدرت کا خاص نظارہ دیکھیں گے نماز کے پابند ہو جائیں۔ نقش کی پشت پر نام اور والدہ کا نام۔

| ۷۸۶ | ۷۸۶ الله ۷۸۶ | ۷۸۶ |
|---|---|---|
| | النور — الله<br>الله — النور<br>النور — الله<br>الله — النور | |
| الله | | الله |
| ۷۸۶ | ۷۸۶ الله ۷۸۶ | ۷۸۶ |

# تسخیر بادشاہ جنات

تحریر:۔ ڈاکٹر سید حیدر حسین حیدر (ساہیوال) 0302-2253393

مجھے یہ عمل انقلاب سے قبل استاذی المکرم حضرت جامع منقول و معقول علامہ فیروز الدین علویؒ رام پتنی (ریاست پونچھ) سے باجازت حاصل ہوا ہے۔ جو حروف مقطعات نُورانیہ کھٰیٰعٓصٓ اور حٰمٓ عٓسٓقٓ کے مطابق پانچ آیات سے ترتیب دیا گیا ہے۔ جن میں اسم اعظم مخفی اور پوشیدہ ہے۔ کھیعص ہر حرف سے عمل کی ایک ایک آیت بالترتیب شروع ہوتی ہے اور حم عسق کے ایک ایک حروف پر بالترتیب ختم ہوتی ہے۔ ہر آیت کو صحیح پڑھنے کے لئے قرآن مجید کی سورت اور رکوع کا حوالہ دیا گیا ہے۔

**آیت نمبر۱:۔** کماء انز لنہٗ من السماء فاختالط نبات الارض فاصبح ھشمیاً تذروہ الرّیٰحُ ۔(سورۃ کہف 6)

**آیت نمبر۲:** ۔ھوا اللّٰہ الذی الا الہ الاھو علٰم الغیب والشھادۃ ھو الرحمٰن الرحیم ۔(سورۃ الحشر 3)

**آیت نمبر۳:** ۔یوم الازقۃ اذ القلوب لدی الحناجر کاظمین۔ ما للظٰلمین من حیم ولا شفیع یُّطَاعُ۔ (سورۃ المومنین 2)

**آیت نمبر۴:** ۔علمت نفس ما احضرت ٥ فلا اقسم بالخنس ٥ الجوارا لخنس ٥ والیل اذا عسعس ٥ والصبح اذا تنفس ٥ (سورۃ التکویر 2)

**آیت نمبر۵:** ۔صٓ والقران ذی الذکرہ بل الذین کفروا فی عزۃ وشقاق ۔(سورۃ ص 2)

ان حروف مقطعات کے اعداد ۴۷۳ کو چار گنا یعنی ۱۸۹۲ مرتبہ بعد از عشاء قبل از وتر باوضو تنہا مکان میں مقررہ وقت پر حصار کر کے پڑھا کریں اگر دیسی تیل کا چراغ حصار کے اندر سامنے رکھیں اور دوران عمل اس کی طرف دیکھتے رہیں تو بہتر ہے اول و آخر درود شریف ہزارہ یا جو یاد ہو گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھیں۔ بعد ازاں ۴۱ روز ۷۳ یا ۴۷۳ مرتبہ روزانہ پڑھتے رہیں تا کہ زکواۃ عمل قائم رہے۔ بہت ہی عجائب و غرائب نتائج برآمد ہونگے۔ عمل عروج ماہ قمر بدھ۔ جمعرات یا جمعہ کی شب کو شروع کریں۔ گوشت ہر قسم، مچھلی، لہسن، پیاز، مولی، انڈا وغیرہ کا پرہیز کریں۔ اگر روزہ رکھیں تو بہت ہی افضل اور اعلیٰ ہے۔ شروع سے عمل میں پہلے روز حجرہ کے نزدیک ریل گاڑی کی آواز سنائی دے گی اور ایسا معلوم ہو گا کہ عنقریب حجرہ سے ٹکرا جائیگی۔ اور مکان گر پڑے گا۔ دوسرے روز ریل گاڑی کی آواز دور معلوم ہوگی۔ رفتہ رفتہ دو تین دن بعد آواز بند ہو جائے گی اور پھر گیارہویں بارہویں روز کمرہ میں ایک روشنی معلوم ہو گی۔ جس میں گھنٹی کی آواز آئے گی۔ اور وہ گھنٹی آواز کرتی ہوئی حصار کے قریب آجایا کرے گی چلہ بھر عمل کے اختتام تک اسی طرح روشنی رہے گی۔ چالیسویں یا اکتالیسویں دن ایک جن جو جنات کا بادشاہ لباس فاخرہ میں ملبوس بشکل انسان ظاہر ہو گا۔ اور کہے گا کہ آپ نے مجھے کیوں تکلیف دی ہے جواب دے کہ میں آپ سے یہ عہد لینا چاہتا ہوں کہ آپ میرے ہر کام میں اور ہر مشکل میں مدد کریں۔ اور میرے ہر حکم کی فوراً تعمیل بجالا کریں۔ بادشاہ جنات منظور کرے گا پھر اس سے نشانی طلب کریں اس لئے کہ آپ میرے مطیع و تابع ہو گئے ہیں وہ نشانی دے گا۔ بعد اس کو بلانے کا طریقہ پوچھ لے وہ بلانے کا طریقہ بھی بتائے گا۔ پھر وہ چلا جائیگا۔ وقت ضرورت بلا کر ہر جائز کام لے سکتے ہیں۔ خدانخواستہ ناجائز اور حرام کام کے لئے کہا تو جان کے لالے پڑ جائیںگے انتہائی محتاط رہیں اور ہمیشہ نیک اور صالح عمل کریں نماز روزہ، حج، زکوٰ اور احکام شریعت کی سختی سے پابندی کریں۔ دوران عمل اگربتی جلائیں اور خوشبو کا استعمال کریں۔ یہ قرآنی اور نورانی عمل تمام اعمال کا بادشاہ ہے اور جملہ عملیات کی مفتاح ہے۔ اس سے ہر جائز اور حلال کام شروع کے مطابق لیا جا سکتا ہے۔ مطلوب، گریختہ، دُزیدہ اور گمشدہ کو حاضر کرنا۔ دشمن کو زیر کرنا۔ بیماری سے صحت یاب ہونا، مقدمہ میں فتح پانا، امتحان میں کامیابی حاصل کرنا۔ الغرض جملہ امور دنیوی میں مدد حاصل کی جا سکتی ہے۔ اگر آندھی اور بارش کے طوفان کی طرف پڑھ کر پھونک دیں فوراً آندھی اور طوفان رک جائے گا۔ سیلاب و زلزلہ اور دشمنوں کے لشکر کی یلغار شکست کھا جائے گی۔ اگر بارش یا آندھی میں راستہ چلتے پڑھیں تو آندھی اور بارش کا قطعاً اثر نہ ہو گا۔

**فائدہ** :۔ اگر بغیر چلہ کئے اور زکوۃ دیئے روزانہ بعد از نماز عشاء قبل از وتر ۴۷۳ مرتبہ بغیر پرہیز کئے پڑھتے رہیں تب بھی عجائبات ملاحظہ کریں گے۔ دوران عمل سورۃ الفاتحہ مع تسمیہ اور سورۃ اخلاص مع تسمیہ ۵ مرتبہ آیۃ الکرسی ایک ایک بار سورۃ الشمس اور سورۃ الطارق ایک ایک بار پڑھ کر اپنے سامنے سے چاقو یا چھری پر دم کر کے دائیں طرف سے حصار شروع کر کے بائیں طرف سے سامنے گاڑھ دیں اور اختتام عمل پر چاقو یا چھری اکھاڑ کر ہاتھ سے حصار مٹا دیا کریں۔ رات کو سوتے وقت بھی ہی حصار پڑھ کر جسم پر دم کر کے سویا کریں۔ یہ عمل نورانی ہے اس میں قطعاً کوئی خطرہ نہیں ہے۔

# حروف صوامت و ناطقہ سے عمل حُب، تسخیر شوہر

تحریر:۔ عامل مولانا گلفام علی حسینی (لاہور) .0300-0321-4534910 www. faizehussani.com

ایک سائلہ یاسمین بنت حنفیاں بی بی اپنے شوہر کی بے رخی سے روتی ہوئی میری پاس آئی اور بے اولاد بھی تھی۔ گورنمنٹ سکول کی ٹیچر تھی۔ شوہر کا نام امجد تھا۔ میں نے کچھ اس طرح علاج کیا۔

یاسمین:۔ ی ا س م ی ن

امجد:۔ ا م ج د

محبت:۔ م ح ب ت

| | | |
|---|---|---|
| یاسمین حروف نقطے دار:۔ ن | اعداد 50 | |
| یاسمین حروف صوامت:۔ ی اس م ی | اعداد 121 | ٹوٹل:۔ 171 |
| امجد حروف نقطے دار:۔ ج | اعداد 3 | |
| امجد حروف صوامت:۔ ا م د | اعداد 45 | ٹوٹل:۔ 48 |
| محبت حروف نقطے دار:۔ ب ت | اعداد 402 | |
| محبت حروف صوامت:۔ م ح | اعداد 48 | ٹوٹل:۔ 450 |

اب تینوں کے حروف نقطے دار:۔ (402+3+50)=455 اعداد

اب تینوں کے حروف صوامت:۔ (48+45+121)=214 اعداد

455 اعداد حروف نقطے دار کی میزان ہے۔ 455 تقسیم 4=3 بچا۔ جو کہ عنصر آبی کی طرف اشارہ ہے۔

214 اعداد حروف صوامت کی میزان ہے۔ 214 تقسیم 4=2 بچا۔ جو کہ عنصر بادی کے طرف اشارہ ہے۔ اس لئے درخت پر لٹکائیں۔

455 جو کہ اسم مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ کے اسم مجتبیٰؑ کے اعداد ہیں۔

214 جو کہ اسمائے باری تعالیٰ یا محصی یا اللہ کے اعداد ہیں۔

اسمائے چالیس دن بلاناغہ پڑھے۔ انشاء اللہ شوہر محبت والفت سے پیش آئے گا۔

نقش چال آبی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۰ | ۱۰۶ | ۱۱۳ | ۱۱۶ |
| ۱۱۲ | ۱۱۷ | ۱۱۹ | ۱۰۷ |
| ۱۱۴ | ۱۱۱ | ۱۰۸ | ۱۲۲ |
| ۱۰۹ | ۱۲۱ | ۱۱۵ | ۱۱۰ |

نقش چال بادی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۶ | ۵۳ | ۴۶ | ۵۹ |
| ۴۷ | ۵۸ | ۵۷ | ۵۲ |
| ۶۱ | ۴۸ | ۵۱ | ۵۴ |
| آن | ۵۵ | سٓ | ۴۹ |

یہ حروف نقش کے چاروں اطراف ضرور لکھیں۔ ن آج آب اُن۔ آنجبٹ۔ طلسم بھی ضرور تحریر کریں۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ح | م | د | م | ا | ی | م | س | ا | ی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مح | مد | یا | سم | یا |

## حاضری، محبت، شادی کا مجرب عمل

تحریر۔ شہزادہ منظور علی سموں 0333-2813704

السلام علیکم تحفہ یاعلی مدد حروف ذوج تعداد میں ۱۲ ہیں۔ ب + و کو خارج کرنے کے بعد باقی 10 حروف تسخیر والے بنتے ہیں۔ یہ حروف بھی پیار محبت شادی تسخیر کے سلسلے میں زبردست مقناطیسیت رکھتے ہیں۔

حروف تسخیر اپنے اندر تسخیر خلائق + حاضری محبوب + کسی بھی ناراض روٹھے ہوئے کو واپس حاضر کرے + محبت پیار + منگنی نکاح + شادی + چہرہ میں خوبصورتی مقناطیسیت کشش پیدا کرنے یعنی حسن و جمال اضافہ و کمال پیدا کرنے۔ تسخیر موکلات + ہمزاد + جنات + ارواح + تسخیر امرء وزراء کے علاوہ مال دولت کو اپنے طرف کھینچنے میں زبردست طاقت رکھتے ہیں۔

**حروف تسخیر** کا مندرجہ ذیل نقش مبارک بوقت شرف زہرہ + اوج زہرہ + زہرہ و مشتری تثلیث + تسدیس + قران کے وقت یا کسی اور سعد وقت میں تیار کر کے فیض حاصل کر سکتے ہیں۔

**فوائد لوح حروف تسخیر**:۔ تسخیر خلائق کرنے + کسی کے دل میں پیار محبت پیدا کرنے + کسی روٹھے ہوئے یا بھاگے ہوئے شخص کو بے قرار کر کے واپس بلانے کے لیے + دل پسند جگہ پر شادی کرنے شادی میں ہونے والی تمام رکاوٹیں دور کرنے + عزت شہرت محبت پیدا کرنے + خوبصورتی چہرہ میں اضافہ کرنے + میاں بیوی کے درمیان ہونے والی تمام رنجش دور کرنے + میاں بیوی میں بے انتہا محبت پیدا کرنے + سسرال میں عزت محبت بڑھانے + مال دولت میں ترقی پانے کے علاوہ بہت سارے فوائد حاصل کر سکتے ہیں۔

**حروف تسخیر کا نقش مبارک**

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ١١٤٥ | ١١٣٧ | ١١٣٠ | ١١٥٤ | ١١٤٧ |
| ١١٤٦ | ١١٤٤ | ١١٣٦ | ١١٣٤ | ١١٥٣ |
| ١١٥٢ | ١١٥٠ | ١١٤٣ | ١١٣٥ | ١١٣٣ |
| ١١٣٢ | ١١٥١ | ١١٤٩ | ١١٤٢ | ١١٣٩ |
| ١١٣٨ | ١١٣١ | ١١٥٥ | ١١٤٨ | ١١٤١ |

## گردے و مثانے کی پتھری کا علاج

تحریر:۔ عامل باوا سید عقیل حیدر شاہ نقوی، عطا کالونی گلی نمبر 8، غازی آباد ملتان۔ 0300-9636849

قارئین جنتری و مومنین حضرات اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں مومنوں کیلئے شفاء نازل فرمائی ہے۔ جس سے یقینی فائدہ ہوتا ہے اور یہ بھی فرمایا کہ کوئی ایسا مرض نہیں ہے جس کا علاج نہ ہو۔ لہٰذا قرآن مجید میں ہر قسم کی بیماری کا علاج موجود ہے۔ اس لئے ہر قسم کی پتھری کو ریزہ ریزہ کر کے نکالنے کے چند الہامی نسخے پیش کر رہا ہوں جو میری زندگی کے معمول و آزمودہ ہیں۔ جس سے ہزاروں مریض صحت یاب ہو چکے ہیں۔ لہٰذا اچھے دل سے اور کامل یقین سے بتائے گئے طریقے کے مطابق استعمال کرنے سے انشاء اللہ پتھری کا نام و نشان تک نہ رہے گا۔ مزید معلومات و ضاحت کیلئے فون پر رابطہ کر سکتے ہیں۔ میری طرف سے تمام مومنین و ضرورت مند حضرات کو عمل کرنے کی عام اجازت ہے۔

(1) باوضو حالت میں اکتالیس مرتبہ یہ آیت مبارک پڑھ کر پانی پر دم کرے اور مریض کو پلائے روزانہ اس وقت تک پلائیں جب تک کہ پتھری دور نہ ہو جائے اور آرام نہ آ جائے۔ **وان من الحجارة لما تیفجر منه الا نهار ، وان منها لما یشقق فیخرج منه المآء وان منها لما یهبط من خشیة الله وما الله بغافل عما تعملون۔**

(2) گردے میں پتھری کے باعث شدید درد ہونے کی صورت میں باوضو آیت مبارکہ عرق گلاب میں زعفران سے چینی کی پلیٹ پر لکھیں۔ پھر خالص عرق کو سے دھو کر پلائیں۔ اکیس یوم تک روزانہ بلا ناغہ اسی طرح لکھ کر پلائیں۔ انشاء اللہ پتھری خارج ہو جائیگی۔ **یا ایها الناس قد جآء تکم موعظة من ربکم و شفآء لما فی الصدور ، وهدی ورحمته للمومنین قل بفضل الله وبرحمته فبذلك فلیفر حوا هو خیر مما یجمعون۔**

(3) چینی کی پلیٹ پر زعفران سے لکھ کر دھو کر مریض کو روزانہ پلائیں۔ بفضل خدا پتھری خارج ہو جائے گی۔ **بسم الله الرحمن الرحیم وبست الجبال بسا، فکانت ، هبآء منبثا وحملت الارض والجبال فد کتا دکاته واحدة۔**

(6) اس عمل کو اکیس بار پڑھ کر ہر ایک الائچی خورد پر دم کریں۔ ہر روز صبح و شام تین الائچیاں استعمال کریں۔ سات روز کے عمل سے بفضل خدا پتھری دور ہوگی۔ **بسم الله الرحمن الرحیم سبحان الله رب السموت السبع ورب العرش العظیم۔**

# جادو پلٹانا اور نقش حل المقاصد

0300 6802983

تحریر:۔ آغا حسنین احمد عامل، آغا ہاؤس شوکت آباد کالونی جی ٹی روڈ پور شرقیہ ضلع بہاولپور

عشاء کی نماز کے بعد گھر کے کمرہ یا صحن میں منہ بطرف قبلہ 41 شب تک مسلسل اول درود شریف ۷ بار اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ آلِ مُحَمَّدٍ درمیان میں (۲۱) بار بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ عَالِقِ مَالِكَ خَالِقِ مَخْلُوقِ شَافِی کَافِی اِرْتَضٰی مُرْتَضٰی بِحَقِّ یَا بُدُوحُ۔ جبری جبری آوئے جبری جبری جاوے۔ جس کسی نے جادو ٹونہ سحر کیا الٹ پلٹ کر اسی کی طرح وہاں کا وہاں چلا جائے۔ سب کام اللہ تعالیٰ بہ صدقہ محمد پاک کرے۔ ہر قسم کا سایہ آسیب بدروح جن بھوت پریت دفع ہوں۔ آخر میں درود شریف (۷) بار اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ آلِ مُحَمَّدٍ۔ یہ ورد مکمل ہونے پر اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کر کے اپنے جسم کے اگلے حصہ پر سر سے لیکر ناف تک پھیر لیں۔ ان 40 شب میں خواب آئیں گے انشاء اللہ 40 یوم 40 شب کے بعد رفتہ رفتہ تمام بد اثرات کا خاتمہ ہونا شروع ہو جائیگا اور چالیس یوم بعد جملہ اثرات ختم ہو جائیں گے۔ جادو کے تمام اثرات جادو کرنے والے کی طرف پلٹ جائیں گے۔ اگر آسیب بدروح کا اثر ہے تو وہ آسیب بھاگ جائے گا۔

**برائے حصول ہر مقصد**:۔ پریشان حال مومن مولائی بھائی، بہن، نوجوان اور بیٹیوں کو دعوت دیتا ہوں کہ نیا چاند نظر آنے پر نو چندی جمعرات کو شب جمعہ نماز عشاء اول ایک تسبیح درود پاک 99 بار اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ آلِ مُحَمَّدٍ پھر 786 بار بسم اللہ الرحمن الرحیم ورد کریں۔ پھر دو رکعت نماز نفل بہ نیت قضائے حاجت پڑھیں۔ دو دو رکعت پڑھ کر 24 رکعت نماز نفل مکمل ہو گی۔ عبادت کی جگہ پاک و صاف ہو اور یکسوئی ہو عمل میں خلل نہ آئے۔ عمل مکمل ہونے پر یہ عزیمت 90 بار پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اَقْسَمْتُ وَعَزَمْتُ عَلَیْکُمْ بِرَبِّ الْمَلَائِکَةِ الْمُقَرَّبِیْنَ بِحَقِّ یَا اَللّٰهُ یَا هَادِیُ یَا کَرِیْمُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا حَلِیْمُ یَا عَلِیْمُ یَا عَلِیُّ یَا عَظِیْمُ یَا حَیُّ یَا اِلٰهِی یَا فَتَّاحُ یَا قَیُّوْمُ یَا دَائِمُ یَا قَائِمُ یَا بَاقِیُ یَا رَزَّاقُ یَا عَالِمُ یَا وَاحِدُ یَا وَلِیُّ یَا مَتِیْنُ یَا نَاصِحُ یَا مُنْعِمُ یَا حَیُّ الَّذِیْ یَرْزُقُ کُلَّ شَیْءٍ۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِحَقِّ آلٓمٓ وَ آلٓمٓصٓ وَآلٓرٰ وَآلٓمٓرٰ وَطٰهٰ وَطٰسٓمٓ وَیٰسٓ وَصٓ وَحٰمٓ وَحٰمٓ وَحٰمٓ عٓسٓقٓ وَنٓ وَقٓ وَالنُّصْرِنِیُ الْعَجَلُ اَلسَّاعَةَ اَلْوَاحا۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِفَضْلِ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَبِمَنْزِلَةِ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ وَبِحَقِّ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَرْفِعْ قَدْرِیْ یَا اللّٰہ وَیَسِّرْ اَمْرِیْ یَا اللّٰہ وَاشْرِحْ صَدْرِیْ یَا اللّٰہ وَاَغْنِیْ فَقْرِیْ یَا اللّٰہُ یَا مَنْ هُوَ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاغْفِرْلِیْ وَاَنْصِرْنِیْ اِنَّكَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْراً بِحَقِّ کٓهٰیٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ یَا اللّٰہُ یَا اللّٰہُ اَللّٰہُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ بِاسْمِ الْقُدْرَةِ وَالْقُوَّةِ وَالْعَظَمَةِ وَاجْعَلْ لِیْ مِنْ لَّدُنْكَ فَتْحاً مُبِیْنًا۔ وَنَصْراً فِیْقِ مُصِیْبًا یَا رَبَّ الْعَالَمِیْنَ وَاَدْرِکْنِیْ بِفَضْلِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ وَصَلَّ اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّدٍ رَحْمَةً لِّلْعَالَمِیْنَ وَآلِهٖ الطَّیِّبِیْنَ الطَّاهِرِیْنَ الْمَعْصُوْمِیْنَ عَلَیْهِمُ السَّلَامُ۔

یہ لوح کاغذ پر نو چندی جمعرات کو محلول زعفران سے بنا کر پلاسٹک کوٹ کرا کے اپنے پرس میں رکھیں جس پرس میں لوح رکھیں اس کا رنگ سیاہ نہ ہو۔ لوح میں نقش مربع چال بادی ہے۔ یہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم (۷۸۶) کا مکمل اصولی نقش ہے۔ جو میرے سینے کا راز تھا۔ اس کی پشت پر مکمل عزیمت ضرور درج کریں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

۷۸۶

جبرائیل — شمکائیل — شفقائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٩٩ (١١) | ١٩٦ (٨) | ١٨٩ (١) | ٢٠٢ (١٤) |
| ١٩٠ (٢) | ٢٠١ (١٣) | ٢٠٠ (١٢) | ١٩٥ (٧) |
| ٢٠٤ (١٦) | ١٩١ (٣) | ١٩٤ (٦) | ١٩٧ (٨) |
| ١٩٣ (٥) | ١٩٨ (١٠) | ٢٠٣ (١٥) | ١٩٢ (٤) |

عزرائیل — اسرافیل — کھیعص — حمعسق — ولہ

میکائیل — لوبیائیل — تنطفائیل

نام بن/بنت والدہ کا نام

# سحر اور جادو



تحریر:۔ سحر کاظمی، کاظمی ہاؤس علی ٹاؤن شاہ اللہ دتہ اسلام آباد 0300-9491015

جادو کی اپنی ایک تاریخ ہے قرآن پاک میں بھی ایسے واقعات پر روشنی موجود ہے۔ بہرحال جادو کی حقیقت کو تمام علمائے قدیم نے تسلیم کیا اور یہ بات بھی تسلیم کی کہ ذخیرہ سحر بڑی حد تک تلف ہو جانے کے بعد بھی سلسلہ علم سحر سینہ بہ سینہ کسی نہ کسی درجے میں باقی رہا اور آج تک باقی ہے۔ آج کل کے دور میں بھی جادو سے میاں بیوی کے تعلقات میں کشیدگی پیدا کر دی جاتی ہے۔ جادو کے ذریعے رشتوں کی بندش کر دی جاتی ہے۔ لوگوں کا کاروبار ٹھپ ہو جاتا ہے۔ جانور دودھ دینا بند کر دیتے ہیں۔ بچہ سوکھ کر مر جاتا ہے۔ عورتوں کی کوکھ بند کر دی جاتی ہے کہ بچہ پیدا نہ ہو۔ مرد کی مردانگی ختم ہو جاتی ہے۔ ہر کام میں رکاوٹ پیدا ہو جاتی ہے اور بے شمار کاموں میں جادو کے اثر سے حالات خراب ہو جاتے ہیں۔ جب کہ جادو کرنا گناہ کبیرہ ہے بلکہ اس کا راستہ کفر و شرک سے جڑا ہوا ہے۔ جادو کرنا یا کروانا قطعاً حرام ہے ایسے لوگ آخرت کی بازپرس سے نہیں بچ سکتے۔ جادو کی ستم نوازیوں اور سفلی عمل سے نمٹنے کے لئے اور جادو ٹونے کے اثرات کو دور کرنے کے لئے چند روحانی اعمال پیش کر رہا ہوں۔

1) اگر کسی پر جادو کر دیا جائے تو اس کو دفع کرنے کے لئے سو مرتبہ سورۃ فلق روزانہ اور سو مرتبہ سورۃ الناس پڑھیں۔ یہ عمل چالیس دن کا ہے۔ جادو کے توڑ کے لئے یہی سورۃ فرشتوں نے آ کر آنحضرت کو بتائی تھی۔

2) جادو توڑنے کے لئے قرآن حکیم کی آخری سورتیں گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر سرسوں کے تیل پر دم کر کے جادو زدہ انسان کی آنکھوں، کانوں، ناک اور بیسوں ناخنوں پر لگائیں۔

3) ہفتے کے دن بعد نماز عصر قرآن حکیم کی دو تین سورتیں لکھ کر گلے میں ڈالیں جن میں ک نہیں ہے۔ سورۃ عصر، سورۃ قریش سورۃ فلق۔ ان سورتوں کو ۷ دن تک ۲۱، ۲۱ مرتبہ پڑھ کر ایک کٹورہ پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں انشاءاللہ جادو ختم ہو جائے گا۔

4) اگر جادو ٹونا بندش کی وجہ سے مریض کو سفلی اور گندے علم کے ذریعہ بے بس کر دیا تو اس مریض کو زمین پر چت لٹائیں۔ مریض مرد ہو تو تن کے اوپر کے کپڑے کے علاوہ کوئی اور کپڑا نہ ڈالیں اگر عورت ہو تو اوپر موٹی چادر ڈال سکتے ہیں اس کے بعد عامل ایک چاقو پورا لوہے کا ہو اور چاقو پر ۷ مرتبہ قرآن کی آخری دونوں سورتیں پڑھ کر دم کرے اور مریض کے سر سے پیروں کی طرف چھری، چاقو اتار کر بائیں سے دائیں لے کر کھینچ دے سات لکیریں کھینچ جانے کے بعد مریض کو الٹا لٹا دے اور اس کے بعد عمل مذکورہ کر کے ان ہی لکیروں کے اوپر (اوپر سے نیچے) کی طرف لکیر کھینچیں اور کل تین لکیریں کھینچیں۔ بائیں سے دائیں سات لکیریں کھینچی رہیں اور اوپر سے تین لکیریں کھینچی ہیں۔ لکیر کھینچنے سے پہلے چاقو پر سات مرتبہ دونوں سورتیں پڑھ کر دم کرنا ہے اور دم کر کے چاقو کو مریض کے سر سے پیروں کی طرف اتارنا ہے اس کے بعد لکیر کھینچنی ہے یہ ایک دن کی کاٹ ہے اس طرح سات دن کرنا ہے۔ انشاءاللہ مریض صحت ہو جائے گا۔

اوپر سے نیچے
بائیں سے دائیں شروع کرنا ہے
ختم

5) پاک مٹی سے ایک گولہ بنائے جو وزن میں ڈھائی سو گرام کا ہو اس پر سات مرتبہ نیچے دی ہوئی دعا پڑھ کر دم کریں پھر اس کو کسی بھٹی میں ڈال دیں جب خوب تپ جائے تو اس کو پانی میں ڈال دیں اور صبح شام پانی مریض کو پلائیں انشاءاللہ جادو کا اثر ختم ہو جائے گا۔

**آیت الکرسی دل قرآن اب چلے تو رحمان حلقہ حلقہ سات آسمان سات زمین سات گلی ایک دربان پائوں رکھے۔ جبرئیل کرے کرے رحمان موجود اس کا کرم موجود بارگاہ رسول اللہ کا در کھلا کھلا رہے چلہ وہ نہ کرے جو جادو کرے سومن۔**

# سحر النبوش رزق کا توڑ

تحریر:۔ سید عبدالخالق عباس (کراچی) 0345-6038383

قارئین جعفریہ جنتری آج آپ کے لئے میں سحر النبوش رزق کا توڑ لا رہا ہوں ایک بات یہ ہے کہ اکثر مشاہدہ دیکھنے میں آیا ہے کہ اچھا بھلا چلتا ہوا کاروبار یکدم شدید مندی کا شکار ہو جاتا ہے اور ہر قسم کی تدابیر کے دم بدم نقصان کے سوا کچھ حاصل نہیں اکثر کاروبار تو مکمل طور پر تباہ ہو کر بندے کی معاشی بربادی کا باعث بن جاتا ہے کاروبار کی بندش کا باعث بنا رہنا جس کی وجہ سے بندہ، گونا گوں مشکلات و پریشانیوں کا سامنا کر رہا ہے ان سے نجات حاصل نہیں کر پا رہا۔ دوسری طرف ایسا فرد مسلسل ذہنی پریشانی ٹینشن کا شکار ہو کر ہائی بلڈ پریشر، شوگر اور دوسری لا علاج بیماریوں کا دائمی مریض بن جاتا ہے وہ نام نہاد عاملین کاملین جادوگروں پیروں کے پیچھے بھاگتا ہے جہاں سے نجات حاصل کرنے کے بجائے الثالث گھر آ جاتا ہے ہر طرف سے نا امید اور مایوس ہو کر موت کی گہرائیوں کی طرف قدم بڑھاتا ہے اور بالآخر ایک روز موت کے منہ میں دفن ہو جاتا ہے اس نجات کے لئے اور چھٹکارہ حاصل کرنے کے لئے استخارہ لازمی ہے طریقے کار باوضو ہو کر دو رکعت نماز استخارے کی نیت سے پڑھیں بعد سلام اول و آخر درود شریف گیارہ بار **سلام قولاً من رب رحیم** 313 بار پڑھ کر سو جائیں عقیدے کے ساتھ ساتھ انشاء اللہ بشارت لازمی ہوگی پھر عمل کریں نوچندہ پیر صبح طلوع آفتاب سے پہلے دریا یا نہر کا پانی ایک بوتل لائیں باوضو رات نماز عشاء 18 بار سورۃ مزمل اول و آخر 3 بار درود شریف پانی پر دم کریں 5 ٹائم پورے گھر میں یا دکان پر چھڑکیں 21 دن تک پہلا جو آئے نماز عشاء میں لوبان، رال، لونگ سوکھے گلاب کے پھول، کلونجی، سیری کی لکڑی کا (کوئلہ) ان پر 21 بار سورۃ الناس، 21 بار سورۃ فلق، 21 بار سورۃ اخلاص 21 بار آیۃ الکرسی دم کریں اور 7 دن تک گھر، یا دوکان پر دھونی دیں عصر و مغرب کے درمیان منگل کے دن لال مسور 900 گرام گھر میں اور باقی پرندوں کو ڈال دیں اور ہفتے کے دن 800 گرام کالے ماش اس طرح کریں وہ قبرستان میں یا سمندر میں ڈال دیں چلتے پھرتے **سلام قولا من رب رحیم** پڑھیں باوضو رہیں۔

**نقش نمبر1**۔ سخت سے سخت بندش رزق کے توڑ کے لیے اتوار کے دن طلوع آفتاب و زعفران و گلاب سے تیار کریں فریم کر کے دکان، آفس یا مکان میں لگائیں۔ مغرب کی طرف کر کے۔

**نقش نمبر2**:۔ جمعہ کے دن عشاء میں تیار کریں 90 نقش۔ روزانہ ایک نقش مٹکے میں ڈال کر تمام گھر کے افراد پئیں زعفران عرق گلاب سے دعا میں یاد رکھیں۔

**نقش نمبر3**:۔ فلاں بن فلاں جادو بندش نظر بد دفع ہو بحق یا اللہ یا محمد مدد ساعت قمر یا شرف قمر میں تیار کریں صدقہ دے کر تیار کریں۔ گلے میں ڈالیں۔

نقش نمبر1

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۲ / ۷۶ | ۱۷۵ / ۷۹ | ۱۷۸ / ۷۳ | ۱۶۵ / ۶۹ |
| ۱۷۷ / ۸۱ | ۱۶۶ / ۷۰ | ۱۷۱ / ۷۵ | ۱۷۶ / ۸۰ |
| ۱۶۷ / ۷۱ | ۱۸۰ / ۸۴ | ۱۷۳ / ۷۷ | ۱۷۰ / ۷۴ |
| ۱۷۴ / ۷۸ | ۱۶۹ / ۷۳ | ۱۶۸ / ۷۲ | ۱۷۹ / ۸۳ |

نقش نمبر2

۷۸۶

کھیعص — حمعسق

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۲۱۷۳۵ | ۱ |
| ۲۱۷۳۴ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۲۱۷۳۷ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۲۱۷۳۶ |

سلام قوء من رب رحیم

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۳۳۱۶۳ | ۳۳۳۱۶۶ | ۳۳۳۱۶۹ | ۳۳۳۱۵۶ |
| ۳۳۳۱۶۸ | ۳۳۳۱۵۷ | ۳۳۳۱۶۲ | ۳۳۳۱۶۷ |
| ۳۳۳۱۵۸ | ۳۳۳۱۷۱ | ۳۳۳۱۶۴ | ۳۳۳۱۶۱ |
| ۳۳۳۱۶۵ | ۳۳۳۱۶۰ | ۳۳۳۱۵۹ | ۳۳۳۱۷۰ |

اللہ

سلام قوء من رب رحیم

اللہ — اللہ

سلام قوء من رب رحیم

اللہ

نقش نمبر3

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۶۶۲۷۵ | ۱ |
| ۶۶۲۷۴ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۶۶۲۷۷ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۶۶۲۷۶ |

## جفر سُئل

تحریر: فیض احمد ساکن چک 46
ڈاکخانہ ریان پورہ تحصیل فیروزوالہ ضلع شیخوپورہ
0306-4106076

معزز قارئین جعفریہ جنتری السلام علیکم! نیا سال 2015ء آپ کو مبارک ہو اس سال بھی ہمیشہ کی طرح سادہ عام فہم قاعدہ آپ کی نذر کر رہا ہوں اور جعفریہ جنتری کے صفحہ قرطاس کی زینت بنا کر یہ خاص و عام کو دعوت دے رہا ہوں کہ اس سے خود بھی مستفیض ہوں اور گردونواح دکھی انسانوں کی خدمت بھی کریں اور آئمہ طاہرین کے پاکیزہ علم کی اشاعت عام ہو جائے۔ زیر نظر جو جفر کا قاعدہ تحریر کر رہا ہوں اس سے آپ ہر کام میں نحوست و سعادت کا پتہ کر سکتے ہیں کہ کاروباری بندش کی وجہ جادو سحر ہے، یا عتاب الہیٰ، شادی کی موافقت دیگر اور بھی بہت سے سوالات ہیں۔

**قوانین قاعدہ:۔**

1۔ اپنا سوال لکھ لیں اور درست وقت بھی نوٹ فرما لیں یعنی لکھ لیں۔

2۔ اب سوال کو جدا جدا لکھ کر ایک سطر میں کر لیں۔

3۔ طلوع آفتاب سے پہلے جتنے گھنٹے سوال لکھنے تک گزر گئے وہ بھی لکھ لیں اور اس عدد کے مطابق گنتی کر کے حرف اٹھا لیں یہ حروف آپ کے سوال کا جواب ہونگے۔ جو حرف جواب دینے میں ضد کرے تو اس کو نظیرہ ہم مرتبہ سے بدل دیں۔ اب افہام و تفہیم کیلئے مثالیں لکھیں۔

مثال نمبرا: یا علیم۔ علی عباس بن نور فاطمہ سرکاری ملازم ہو سکے گا یا نہ؟

ع ل ی ع ب ا س ب ن ن و ر ف ا ط م ہ س ر ک ا
ر ی م ل ا ز م ہ و س ک ے گ ا ی ا ن ہ۔

طلوع آفتاب سے ۵ گھنٹے گزرے۔

ب ن ط ک ل و ا۔ بن کل وا۔ یعنی ملازمت مل سکے گا۔

مثال نمبر ۲: یا علیم۔ خالدہ بنت جمیلہ کے رشتہ نہ ہونے کی اصل وجہ کیا ہے؟

خ ا ل د ہ ب ن ت ج م ی ل ہ ک ے ر ش ت ہ
ن ہ ہ و ن ے ک ی ا ص ل و ج ہ ک ی ا ہ ے

طلوع آفتاب سے ۶ گھنٹے گزرے۔

ب ل ت ن ل ا۔ بندش لے۔ یعنی بندش کا شکار ہے۔

مثال نمبر ۳: کیا ریاض حسین بن جنت بی ملک انگلینڈ جا سکے گا؟

ک ی ا ر ی ا ض ح س ی ن ب ن ج ن ت ب ی
م ل ک ا ن ک ل ی ن د ج ا س ک ے گ ا

طلوع آفتاب سے ۳ گھنٹے گزرے۔

اا س ب ن ی ک ک ن ا ی۔ آس بنے گی نیک۔

## عمل تسخیر جن و پری

تحریر: حکیم نعیم الحسن (لاہور) 0333-4569589

**عمل تسخیر جن:۔** اس عمل کی ریاضت کا طریقہ یہ ہے کہ مسلسل تین دن روزے رکھیں اور منگل سے اپنی ریاضت کی ابتداء کریں اور خلوت کی جگہ میں روزانہ ہر نماز کے بعد دو ہزار پانچ سو (۲۵۰۰) مرتبہ یہ اسم **ھَیْلُوْشِ** اجازت عام ہے پڑھیں۔ آپ کی خلوت گاہ ہر وقت اچھی خوشبو سے معطر رہنی چاہئے۔ آیت الکرسی چاروں قل شریف 3x3 دائرہ بنا کر عمل پڑھیں۔ اول آخر درود شریف 11/11 مرتبہ پڑھیں۔ آخری دن ایک خادم خوبصورت شکل میں ظاہر ہوگا اور وہ کچھ شرائط پر آپ سے عہد کرے گا اور ہر کام میں معاون ثابت ہوگا۔ یہاں تک کہ کھانے پینے کی چیزیں بھی لا کر دے گا یہ عمل تسخیر حاضری روحانیات موکلات میں تحریر ہے۔

**تسخیر و حاضری برائے سحر گلاب گلابی پری**

یہ عمل ایک اسراری صدری عمل ہے۔ یہ عمل سو فیصد درست ہے۔ یہ اجازت عمل ہے۔ حرف بہ حرف اسی طرح تحریر کرتا ہوں۔

**ترکیب عمل:۔** نوچندی جمعرات یا منگل یا نوچند سنیچر سے شروع کریں اور کسی ایک پاک صاف کمرہ میں بعد نماز عشاء عمل کو ایک ہزار آٹھ (۱۰۰۸) مرتبہ پڑھیں۔ عمل سے پہلے آیت الکرسی چاروں قل شریف حصار کریں۔ توشہ پانچ عدد، گلاب کے پھول، مٹھائی سات رنگ کی، عطر چنبیلی، اگربتی میٹرسیون کا بخور روشن کریں اور توشہ سامنے رکھ کر عمل پڑھیں۔ اول آخر درود شریف گیارہ گیارہ پڑھیں۔ عمل مقرری وقت ایک جگہ پر بیٹھ کر پڑھیں۔ اکیس یوم کا عمل ہے۔ جب اکیس یوم پورے ہو جائیں اور سحر گلاب حاضر ہو جائے تو اس سے اپنی تعداد پوری کر کے کہیں کہ آپ سے میں دینی دنیاوی کاموں میں آپ کی مدد چاہتا ہوں آپ میرے سے عہد و پیمان و قرار طے کریں اور حاضری کی ترکیب بھی پوچھ لیں۔ پرہیز گوشت ہمہ قسم کا مچھلی انڈا کچا پیاز لہسن جماع سے کریں۔

**عمل عبارت:۔** عَزَمْتُ وَاَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ یَا سحر گلاب حاضر شُو حَاضِر شُو حَاضِر شُو بِحَقِ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِحَقِ حضرت سُلَیْمَانَ بِنْ دَاوْد وَ بِحَقِ شَاہ بُکْتَا نُوْشِ حَاضِر شُو حَاضِر شُو حَاضِر شُو۔

اجازت عمل کے لئے 5 حاجت مند مومنین کی حاجت پوری کریں یا کم و بیش 14 مومنین کو دعوت پر مدعو کریں۔ عمل کی کامیابی کیلئے بیوہ سیدہ بزرگ سے دعا کروائیں اور ان کی خدمت کریں۔

# اسرار روحانی

تحریر:۔ محمد الیاس وجیاں معصوم آباد ہری پور (ہزارہ) 0345-6400017*0300-8367092

آج کل کے بدلتے حالات میں طرح طرح کی بیماریاں جنم لے رہی ہیں۔ میڈیکل کی دوائیاں کھانے سے آرام نہیں ہوتا۔ بلکہ الٹا دوائیاں کھا کھا کر معدہ خراب ہو جاتا ہے۔ ایک مصیبت سے نجات ملتی ہیں دوسری میں مبتلا ہو جاتا ہے۔ تو اس بے بسی کے عالم میں نہ صرف بیمار کی خطیر رقم لگ جاتی ہے۔ بلکہ بعض دفعہ جان سے بھی ہاتھ دھونے پڑتے ہیں۔ کئی بیماریاں ایسی ہیں کہ میڈیکل ٹیسٹ بھی ٹھیک ہوتے ہیں اور کوئی دوائی کام نہیں کرتی۔ تو ایسے حضرات سے مشورہ ہے کہ ایسی صورت حال جب پیدا ہو تو آیت قرآنی سے روحانی علاج کریں۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے کہ قرآن میں مومنین کیلئے شفا ہے۔ کسی متقی پرہیزگار شخص سے آیات شفاء زعفران عرق گلاب سے چینی کے برتن یا صاف کاغذ پر لکھ کر چینی کے برتن میں بھگو کر صبح نہار منہ 41 یوم تک بلاناغہ پلائیں اگر پھر بھی افاقہ نہ ہو تو شفاء پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ قرآن کی برکت سے شفاء ملے گی۔ آیت شفاء مندرجہ ذیل ہے۔

**آیت شفاء:۔** بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡم۔ یَا شَافِیۡ یَا کَافِیۡ یَاسَلَام بحق وَتشفِ صُدُورَ قَومٍ مُومِنِینَ ۔وَشِفَاءٌ لِمَا فِی الصُّدُور یَخرُجُ مِن بطونِہَا شَرَابٌ مُختَلِفٌ اَلوَاہُ فِیہِ شِفَآءٌ لِلنَّاسِ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَاھُوَ شِفَآءٌ وَّرَحمَۃٌ لِلْمُوْمِنِیْنَ ۔ وَاِذَا مَرِضْتُ فَھُوَ یَشفِین۔ قُل ھُوَ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُو ھُدًی وَّشِفَآءٌ۔

مزید اس کے ساتھ سات سلام بھی لکھ دیں تو مریض کو جلد شفاء ہو۔

**دعائے عافیت:۔** ناطق قرآن مولا علی امیر المومنین نے فرمایا۔ اے ابن عباس اگر کسی کو کوئی مشکل ہو یا مال میں کچھ نقصان ہو یا اہل وعیال میں کوئی بیمار ہو تو خضوع و خشوع کے ساتھ اس کو چاہئے کہ دعا مذکور پڑھے اور تضرع وزاری کے ساتھ اپنی حاجت طلب کرے۔ خداوند عالم اس کی حاجت بر لائے گا۔ (نہج الاسرار)۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡم اَللّٰھُم اِنِّیۡ اَتَوَجَّہُ اَلَیکَ نَبِیِّکَ نَبِیِّ الرَّحمۃ وَاَھلِ البَیتِ الَّذِیۡنَ اختَرتَہُم عَلَی الْعَالَمِیۡنَ اَللّٰھُم ذَلِّلۡ لِی صَعُوبَتَھَا وَاکۡفِنِی شَرَّھَا فَاِنَّکَ الکَافِی وَالمعَافِی وَالغَالِبُ وَالقَاھِر۔

ترجمہ:۔ بارالٰہی۔ تیرے نبی کا واسطہ جو نبی رحمت ہیں اور ان کے اہلبیت واسطہ جن کا تو نے تمام عالم پر فوقیت دی ہے۔ میں تیری طرف متوجہ ہوا ۔اس مصیبت کی سختی کو میرے لئے آسان کردے۔ اور مجھ کو اس کے شر سے بچا اس لئے کہ تو ہی بچانے والا عافیت دینے والا اور غالب وقہار ہے۔

**دعا امراض قلب:۔** مولا کائنات نے فرمایا کہ ایک زمانہ آئے گا جب زیادہ لوگ مرض قلب میں مبتلا ہونگے۔ اس وقت یہ دعا پڑھیں۔ اول وآخر تین مرتبہ درود شریف اور ۱۴ مرتبہ یہ دعا پڑھ کر دم کریں۔

**یا حیی یا قیوم یا لا الہ الا انت اسئلك ان تحی قلبی اللھم صل علی محمد وال محمد۔**

**پھوڑے پھنسی اور خارش:۔** سفید چینی اور سرسوں کے تیل پر سورۃ فاتحہ بمعہ بسم اللہ شریف گیارہ بار پڑھ کر دم کریں پھر ان کلمات کو سات بار پڑھ کر دم کریں۔ اس چینی کو دن میں چند بار تھوڑی تھوڑی مریض کو کھلائیں اور تیل کو متاثرہ مقام پر لگائیں۔ مرض سے شفا ہوگی۔ بِسۡمِ اللّٰہِ تُرْبَۃُ اَرْضِنَا بِرِیۡقَۃِ بَعْضِنَا یَشْفِیۡ سَقِیۡمَنَا بِاِذْنِ رَبِّنَا

**فقر و فاقہ سے محفوظ:۔** حضرت علیؑ ابن ابی طالب سے روایت ہے کہ جو شخص ہر روز صبح وشام یہ کلمات طیبات سو مرتبہ پڑھے گا وہ فقر وفاقہ سے محفوظ رہیگا۔ غنا کا دروازہ اس پر کھل جائیگا۔

دعا یہ ہے:۔ **لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ الْمُبِیۡنُ۔**

**دیگر:۔** صبح صادق کے بعد سورج نکلنے سے پہلے **سُبحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمۡدِہٖ سُبحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیۡمِ** سو مرتبہ پڑھیں۔

## دفع بندش نکاح رشتہ جادو جنات آسیب

جس شخص کے کاروبار یا روزگار یا ملازمت اور بندش ہو یا جس لڑکی کا نکاح بندش کی وجہ سے نہ ہوتا ہو یا دشمنوں نے جادو کے ذریعے گھر، مکان ودکان پر جنات آسیب مسلط کئے ہوں تو ایسے تمام افراد جو کہ ایسی مشکلات اور پریشانی میں ہوں سورۃ فاتحہ 14 بار، آیت الکرسی 14، چاروں قل 14 بار 21 دن تک متاثرہ جگہ پر چھڑکیں۔ نکاح وغیرہ کی بندش ہو یا جادو مرض بیماری میں مبتلا ہوں تو ایسے مریض کو یہ پانی 21 روز تک پلایا جائے۔

فقیر سخی سردار حسین، بھاگناڑی، بلوچستان۔ 0344-8294885

# محمدؐ و آلِ محمدؐ کا فیض

تحریر:۔ زوار حکیم محمد ابصار حیدری، زرتال ہاؤس، حیدری مطب تلہ گنگ 0306-5286954

محترم قارئین کرام السلام علیکم! تحفہ یا علی علیہ مدد السلام واجب القدر محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب کے حکم کی تعمیل کرتے ہوئے بندہ ناچیز چند اعمال جعفریہ جنتری 2015ء کے لیے آپ کی نذر کر رہا ہے مجھے یقین ہے کہ آپ ان سے مستفید ہو کر بانیان جعفریہ جنتری بمع بندہ ناچیز کے حق میں ضرور دعا کرینگے۔ آپ قارئین کی ضروریات کو مدنظر رکھتے ہوئے چند عملیات و تعویزات حاضر خدمت ہیں۔

**رشتوں کے مسائل** :۔ جن بہن بیٹیوں اور بیٹوں کے رشتے نہیں ہوتے یا آ کر ٹوٹ جاتے ہیں یعنی بات بنتے بنتے ٹوٹ جاتی ہے یا منگنی کے دن طے ہو جائیں اور آخر میں آ کر منگنی بھی ٹوٹ جاتی ہے۔ ان مسائل کے حل کے لئے مندرجہ ذیل عمل کریں۔ اول و آخر 14 مرتبہ درود شریف 43 مرتبہ سورۃ الکوثر اپنی حاجت دل میں رکھ کر مکمل یکسوئی سے پڑھیں اور روزانہ 2 رکعت نماز نفل برائے حاجت بی بی فاطمۃ الزہرہ سلام اللہ علیہا پڑھیں۔ یہ عمل 21 دن کرنا ہے۔

**دل پر گھبراہٹ کا حل** :۔ روزانہ اول و آخر 14 مرتبہ درود شریف اور 70 مرتبہ یا اللہ مددی و کرمی بحق یا محمدؐ، یا علیؑ، یا فاطمۃ الزہرہ سلام اللہ علیہا یا حسنؑ، یا حسینؑ، شفا ارسال شد پانی پر دم کر کے پانچ وقت یہ دم شدہ پانی پئیں انشاء اللہ شفا ضرور ملے گی یہ عمل 14 دن کرنا ہے۔ دم شدہ پانی کا احترام لازم ہے زمین پر نہ جائے۔ گلے میں یہ نقش ڈالیں۔ اعداد ۵۸۳۔ نیز یہ نقش ہر مقصد کے لئے اپنے پاس رکھ سکتے ہیں۔

یا محمدؐ یا علیؑ یا فاطمہؑ یا حسنؑ یا حسینؑ ۱۵۲۱۱۱۵ ۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٤٨ | ١٤٨ | ١٥٢ | ١٣٨ |
| ١٥١ | ١٣٩ | ١٤٤ | ١٤٩ |
| ١٤٠ | ١٥٤ | ١٤٦ | ١٤٣ |
| ١٤٧ | ١٤٢ | ١٤١ | ١٥٣ |

یا محمدؐ یا علیؑ یا فاطمہؑ یا حسنؑ یا حسینؑ

**موافقت رہنے گی یا نہیں** :۔ اکثر اوقات فون اور خطوط موصول ہوتے ہیں کہ حیدری صاحب بتائیں کہ فلاں عورت سے شادی کرنا چاہتا ہوں موافقت رہے گی یا نہیں؟ نام مع والدہ کے اعداد نکال کر سب کو جمع کر کے تین سے تقسیم کریں اگر 1 بچے تو موافقت رہے گی۔ 2 بچیں تو موافقت نہیں رہے گی۔ 3 بچیں تو عورت بالکل صالح ہونے کی نشانی ہے۔

**دفع بواسیر مجرب عمل** :۔ روزانہ سورۃ فاتحہ 9 مرتبہ اور ایک مرتبہ سورۃ اعلیٰ اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف 9 انجیروں پر دم کر کے نماز مغرب سے پہلے کھالیں انشاء اللہ 9 دن میں شفا نصیب ہوگی۔ یہ نقش گلے میں ڈالیں۔ چاندی کے تعویذ میں بند کروانا ہے۔ چمڑے میں نہیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | |
|---|---|---|
| یا اللہ کافی ③ | یا اللہ معافی ⑧ | یا اللہ شافی ① |
| یا اللہ معافی ② | یا اللہ شافی ④ | یا اللہ کافی ⑥ |
| یا اللہ شافی ⑦ | یا اللہ کافی ⑨ | یا اللہ معافی ⑤ |

عزیمت یا اللہ شفا ارسال شُد بحق محمدؐ و آلِ محمدؐ

**ہر مسئلے کا تیر بہدف عمل** :۔ نوچندی جمرات عمل کی نیت سے غسل کر کے پاک و پاکیزہ کپڑے زیب تن کر کے عطر لگا کر باب الحوائج شہنشاہ وفا جناب عباس علمبردار علیہ السلام کے علم مبارک کے پاس جا کر علم کو پکڑ کر تحفہ یا علیؑ مدد پیش کر کے 133 مرتبہ اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف استغاثہ بحضور حضرت عباسؑ پیش کریں۔ 21 دن کا عمل ہے۔

نوٹ:۔ علم کو پکڑ کر تحفہ یا علی علیہ السلام لازماً ذہن میں رکھ کر مکمل ادب و احترام سے پیش کرنا ہے۔ بحکم میرے مرشد پاک پھر استغاثہ پیش کرنے کے بعد 2 رکعت نماز ہدیہ سرکار ابوالفضل عباسؑ علمبردار پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ يَا كَاشِفَ الْكَرْبِ عَنْ وَجْهِ الْحُسَيْنِ عَلَيْهِ السَّلَامُ اِكْشِفْ كَرْبِىْ بِحَقِّ اَخِيْكَ الْحُسَيْنِ عَلَيْهِ السَّلَامُ ۔ اگر آپ نے یہ عمل مکمل یقین سے کیا تو انشاء اللہ حاجات پوری ہو گئیں اس عمل سے ہر قسم کے مسائل حل ہوتے ہیں یہ عمل میں نے "کوما" کے مریض جو کہ مسلسل 18 سال سے کوما میں انگلینڈ کے ہسپتال میں داخل تھا۔ اسکے بیٹے نے یہ عمل کیا آج وہ کوما کا مریض 6 ماہ سے اپنے کاروبار کو سنبھال کر بیٹھا ہوا ہے۔ یہ ہمارا کمال نہیں پر اس خالق کائنات کی کرام نوازی سے ہوا جس نے محمدؐ و آلِ محمدؐ کو ہمارے لیے وسیلہ بنایا۔

نوٹ:۔ کشادگی رزق کے لیے جوابی لفافہ و ٹکٹ بھیج کر فری نقش بسم اللہ نقش حاصل کریں۔ میرے سمیت تمام مومنین کے لیے دعاؤں کی اپیل ہے

# نایاب اعمال

تحریر:۔ سید سبطین حیدر گیلانی، حجرہ شاہ مقیم، اوکاڑہ 03006973989

**لاکھوں میں ایک عمل:**۔ یہ عمل ایک ایسا عمل ہے جس سے آپ کی زبان بھی سیف ہو جائے گی بلکہ آپ جو بھی جائز ناجائز بات منہ سے نکالیں گے پوری ہو گی لیکن ہر ناجائز بات کرنے والا خود ذمہ دار ہو گا۔ میری طرف سے اجازت ہے۔ اس سے ہزاروں نہیں لاکھوں کام کیے جا سکتے ہیں اور میرا ذاتی تجربہ ہے۔ میں نے ہزار دفعہ آزمایا ہے اور میں یہی عمل اکثر کرتا ہوں۔ اس کے کرنے کے بعد میں نے تمام عمل کرنے بند کر دیئے ہیں۔ ضرورت ہی محسوس نہیں ہوئی تھی اس کی خاطر میں ایک سال سائیکل پر حجرہ شاہ مقیم سے بصیر پور ۴۲ کلو میٹر کا فاصلہ روزانہ طے کرتا تھا۔ ایک سال کی جدوجہد کے بعد مجھے یہ وظیفہ ملا ہے جو کہ میرے استاد محترم میاں راشد چھچھر نے مجھے دیا تھا بہت مجرب ہے۔ اس عمل کے آگے بہت لوگ ہیچ ہو گئے ہیں یہ صرف اس ہی کا کرم ہے کہ میں اس منزل تک پہنچ گیا ہوں۔ اس میں زبان بھی سیف ہو جاتی ہے۔ ہر کام کے لیے مجرب المجرب ہے۔ آپ جس بھی کام میں استعمال کریں گے انشاء اللہ پورا ہو گا۔ میرا بارہا آزمایا ہوا ہے۔ سب سے پہلے پرہیز جلالی جمالی کے ساتھ سوا لاکھ دفعہ زکوۃ ادا کریں۔ پھر اس کے بعد عمل کو کام میں لائیں۔

عمل یہ ہے:۔ **وَاللّٰہُ اَشَدُّ یَاسًا وَّ اَشَدُّ تَنکِیلًا۔**

یہ آیت مبارکہ قرآن شریف کے سپارے نمبر ۵ نصف کے پاس اور ۸۳ نمبر آیت ہے اعراب لگا کر درست کریں۔ عمل کرتے وقت گیارہ گیارہ دفعہ اول آخر آیت الکرسی اور گیارہ گیارہ دفعہ درود پاک ابراہیمی پڑھ کر سینہ پر دم کریں اور پورے جسم پر دم کریں۔ کمرہ علیحدہ ہو ایک جگہ پر قائم کر کے عمل میں لائیں ورنہ نقصان کے خود ذمہ دار ہونگے۔ پاس بخورات جلائیں۔

**محبوب کو قبضہ میں لانا:**۔ پہلے زکوۃ واجب ہے زکوۃ کے بغیر کام ہو جائے مگر بعض دفعہ عمل الٹا ہو جاتا ہے میر ساتھ کئی دفعہ ہوا ہے۔ بندہ ناچیز زکوۃ کے بغیر کام نہیں کرتا ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ نماز عشاء ادا کر کے منہ شمال کی طرف کر کے کھڑے ہو جائیں اور تیس تیس دفعہ تین بار پڑھ کر پاؤں دائیں والا سات بار زور کے ساتھ زمین پر ماریں پڑھنے کا طریقہ یہ ہے۔

**وَاللّٰہُ اَشَدُّ یَا سًا وَّ اَشَدُّ فلاں بن فلاں تنکیلا۔**

۳۰ دفعہ پڑھیں اور سات بار زمین پاؤں زور سے ماریں اس طرح تین دفعہ کریں عمل اندھیری رات کو شروع کریں۔ ایضاً رات کو غسل کریں باوضو ہو کر منہ قطب شریف کی طرف کریں اور گیارہ سو مرتبہ پڑھیں محبوب کی تصویر پاس ضرور رکھیں دونوں طریقوں میں۔ عمل اندھیری رات کو شروع کریں۔ تصویر لازمی ہے ورنہ کام نہ ہو گا۔ پاس بخورات جلائیں۔ ایضاً اتوار یا منگل کے دن دوپہر کے پونے بارہ بجے شروع کریں اور بارہ بجے پورے ختم کریں۔ 125 عدد کالی مرچ لیں اور ہر مرچ پر مندرجہ بالا ذیل طریقہ پر پڑھ کر پھونک ماریں اور آگ میں جلاتے جائیں جو کہ پہلے جلا کر پاس رکھی ہو۔ ۱ تولہ سفید صندل آگ میں جلائیں محبوب کا کپڑا بھی جلائیں پہلے دن ہی محبوب حاضر ہو کر عاجزی کرے گا اگر خدانخواستہ نہ ہو تو پھر تیسرے دن گیارہویں دن یا پھر اکیس دن کریں مطلب پورا ہو گا۔

**کسی کو اپنا تابع کرنا:**۔ مندرجہ بالا ہر عمل ہر نماز پنجگانہ کے بعد ۱۰۰ دفعہ پڑھیں جس کسی کو اپنے تابع کرنا مقصود ہو تو سات دن عمل کریں۔ انشاء اللہ پہلے ہی دن آثار معلوم ہو جائیں گے۔

**دشمن کو نقصان دینا:**۔ مندرجہ بالا عمل سات سو دفعہ چوراہے کی مٹی یا نمک پر پڑھ کر دشمن کے گھر پھینک دیں تا کہ دشمن کا پاؤں اوپر آ جائیں۔ انشاء اللہ دشمن اپنی آگ میں خود جلتا رہیگا۔ آپ کو پوچھے گا بھی نہیں۔

**دفع اٹھرا:**۔ **واللہ اشد یا ساء وَّا شد تنکیلا** ۱۰۰۱ دفعہ پانی پر دم کر کے عورت کو خالی کوکھ شروع کریں اور پورے نو ماہ پلاتے رہیں۔

**تلاش گم شدہ:**۔ **واللہ اشدُّ باسًا و اشدُّ** فلاں بن فلاں **تنکیلا**۔ عشاء کی نماز لازمی پڑھیں بخورات جلائیں منہ قطب شریف کی طرف کر کے روزانہ ۴۱ تسبیح پڑھیں اور ۴۱ دن پڑھیں انشاء اللہ ساتویں دن غائب حاضر ہو گا۔ جب حاضر ہو جائے تو عمل بند کر دیں ورنہ مسلسل ۴۱ دن کرنا ہو گا۔ عمل ایک جگہ پر کریں۔ مسجد میں نہ کریں تنہائی کا کمرہ ہو۔

## دفع مرض ہیپاٹائٹس ABC

ہیپاٹائٹس خواہ کسی بھی قسم کا ہو یہ مرض جگر کی خرابی کے باعث جنم لیتا ہے وہ افراد جو کہ اس موذی مرض میں مبتلا ہوں ایک تسبیح یا شافی الامراض یا دافع الامراض بعد نماز فجر پڑھیں۔ آدھا گلاس آب زم زم یا تازہ پانی میں چوتھائی حصہ لیموں نچوڑ کر پی لیں۔ یہی عمل شام پانچ بجے کریں۔ 3 ماہ بعد ٹیسٹ کروائیں انشاء اللہ مرض کا نام ونشان نہ ہو گا۔

Www.Zamanshah683@yahoo.com

# آسان اعمال

تحریر:۔ الحمد والے شاہ جی۔ گلشن حدید، بن قاسم، کراچی 49۔ 0333,0342,0312-2408821

محترم قارئین السلام علیکم! تمام قارئین سے التماس کرتا ہوں کہ خدارا نفسیاتی برتری۔ دشمن کو زیر کرنے اور دیگر جائز و ناجائز حاجات کیلئے غیر اسلامی غیر شرعی اعمال کا سہارا لیکر اپنی دنیا و آخرت برباد نہ کریں۔ قرآن مجید مکمل ضابطہ حیات ہے۔ زندگی میں پیش آنے والے ہر مسئلے اور ہر مشکل کا حل اس کے اندر موجود ہے۔ بات صرف کامل یقین اور غور و فکر کی ہے۔

**روزگار نہ ملتا ہو:**۔ جو شخص بے روزگاری سے تنگ ہو یا ملازمت چلی گئی ہو۔ نئے چاند کی پہلی جمعرات اور جمعہ کو روزہ رکھیں۔ شب جمعہ کو عشاء کی نماز کے بعد ان آیات کی تلاوت کریں اور سو جائیں۔ پھر جمعہ کے دن ظہر اور عصر کے درمیان تلاوت کریں۔ پھر افطار کے وقت تلاوت کریں۔ پھر جمعہ گذار کے رات نماز عشاء کے بعد تلاوت کریں۔

پارہ نمبر۱۳ سورۃ یوسف کی آیت نمبر۵۴ سے ۵۶ تک:۔ ایک تسبیح کلمہ طیبہ سو بار اللہ اکبر سو بار **الحمد اللہ** سو بار **سبحان اللہ** سو بار **استغفار اللہ** اور سو بار درود شریف کے بعد پارہ نمبر۱۳ سورۃ یوسف کی آیت نمبر۹۱ اور ۹۲ کی تلاوت کر کے سو جائیں۔ انشاء اللہ العزیز چند روز کے اندر روزگار ملے گا۔

**گھر سے کوئی بھاگ جائے یا چوری ہو جائے:**۔ اگر کوئی گھر سے بھاگ جائے یا گھر سے کچھ چوری ہو جائے تو پارہ نمبر۲ سورۃ البقرۃ کی آیت نمبر۱۴۸ کو سفید رنگ کے کورے کپڑے پر گول دائرے کی شکل میں قلم اور سیاہی سے تحریر کریں۔ دائرے کے باہر بھاگ جانے والے کا نام مع والدہ کے نام کے یا جو سامان چوری ہو گیا ہو اس کی تفصیل لکھیں اور دائرے کے درمیان کیل سے اس مکان کی دیوار پر گاڑ دیں۔ انشاء اللہ گریختہ واپس آئیگا اور مسروقہ سامان بھی۔

**حفاظت حمل:**۔ بہت ساری خواتین کا حمل بار بار ضائع ہو جاتا ہے اور کوئی دعا یا دوا کارگر نہ ہوتی ہو تو پارہ نمبر۳ سورۃ آل عمران کی آیت ۳۵ سے لیکر آیت ۳۷ تک گلاب کے عرق اور زعفران سے ہرن کی جھلی پر لکھیں اور عورت کی داہنی کوکھ پر باندھ لیں۔ وضع حمل تک بندھا رہے انشاء اللہ حمل ضائع نہیں ہوگا۔

**حافظہ کی تیزی کیلئے:**۔ جن بچوں کو قرآن پاک یا دنیاوی تعلیم کا سب یاد نہیں رہتا یا بچے پڑھنے میں دلچسپی نہیں لیتے تو پارہ نمبر ۳ سورۃ آل عمران کی آیت نمبر۷ سے نمبر۹ تک نماز جمعہ کے بعد سبز کاغذ پر زعفران و گلاب سے لکھ کر آب نہر جاری سے دھو کر محفوظ رکھیں۔ سات جمعہ نہار منہ صبح سورج نکلنے سے پہلے پلائیں اور پھر خدا کا کرشمہ دیکھیں۔

**محبت زوجین:**۔ نہ تحمل مزاج ہے نہ برداشت کی قوت ہے نتیجاً ہر خاندان میں اختلافات بہت تیزی سے بڑھتے ہیں اور انجام علیحدگی تک جاتا ہے۔ خدارا صبر و تحمل و برداشت سے کام لیں مولائے کائنات حضرت علیؑ کا فرمان ہے کہ برائی کو برائی سے ختم نہیں کیا جا سکتا۔ اچھے اخلاق حسن سلوک سے انتہائی بدکردار شخص کو بھی راہ راست پر لایا جا سکتا ہے۔ اس اللہ پاک کی پاک کلام ہے۔ پارہ نمبر۵ سورۃ الاعراف کی آیت نمبر۴۳ کو کسی مٹھائی پر۔ انجیر پر نئی قلم سے لکھیں دونوں میاں بیوی کا نام لکھیں اور کھلا دیں۔ انشاء اللہ رہتی دنیا تک میاں بیوی کے درمیان مثالی محبت رہیگی۔

**جنت کی بشارت:**۔ اسماء حسنیٰ کو یاد کرنے اور ہر دعا کے ساتھ پڑھنے سے نہ صرف دعا کی قبولیت کی ضمانت ہے بلکہ ان اسماء الحسنیٰ کے ورد کرنے والے کو جنت کی بشارت آتی ہے۔ قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ کے 99 نام ہیں۔ اس ترتیب سے آئے ہیں۔ سورہ البقرۃ میں ۲۶، سورۃ آل عمران میں ۳، سورۃ النساء میں ۷، سورۃ انعام میں ۵، سورۃ الاعراف میں ۲، سورۃ انفال میں ۲، سورۃ ہود میں ۷، سورۃ رعد میں ۲، سورۃ ابراہیم میں ایک، سورۃ الحجر میں ایک، سورۃ مریم میں ۲، سورۃ حج میں ایک سورۃ مومنین میں ایک، سورۃ نور میں ۳، سورۃ فرقان میں ایک، سورۃ السبا میں ایک، سورۃ مومن میں ۴، سورۃ ذاریات میں ۳، سورۃ الطور میں ایک، سورۃ رحمٰن میں ایک، سورۃ الحدید میں ۴، سورۃ حشر میں ۱۰، سورۃ البروج میں ۲، سورۃ اخلاص میں ۲، سورۃ فاتحہ میں ۵، سورۃ طٰہٰ میں ایک، سورۃ ق میں ایک، یہ کل 99 نام دعا کی قبولیت کی ضمانت ہیں۔

**انمول انگوٹھی:**۔ جس کو رزق کی تنگی ہو، جان و مال کا خطرہ رہتا ہو، اپنے کی مناسبت سے پتھر معلوم کر کے انگوٹھی بنوائیں، ماہ رمضان کی ستائیس کو روزہ کی حالت میں یہ آیات زعفران و گلاب سے لکھ کر انگوٹھی کے نگینے کے نیچے رکھیں تو انشاء اللہ رزق کی تنگی نہ ہوگی اور دشمن بھی مقہور رہینگے۔ پارہ نمبر۹ سورۃ الانفال کی آیت نمبر۱۰۔

# مجرب نقوش برائے عشق و محبت

تحریر:۔ حافظ عزیز احمد رضوی بمقام وڈاکخانہ کوٹ جائی تحصیل پہاڑپور ضلع ڈیرہ اسماعیل خان۔ 0344-9401141*312-9401141

السلام وعلیکم اللہ تعالیٰ جعفریہ جنتری کی نشر و اشاعت کرنے والے صاحبان کو سلامت رکھے اور خصوصاً جعفریہ جنتری کے بانی شہزادہ محمد ایازہ مزمل حسین شاہ کو اپنی حفظ و امان میں رکھے جنہوں نے جعفریہ جنتری شائع کر کے پیاسے لوگوں کی روحانی پیاس بجھائی ہے۔ اللہ تعالیٰ اس روحانی ادارے کو مزید ترقی عطا فرمائے آمین۔ پہلی مرتبہ میں اپنا مضمون لکھ رہا ہوں جب تک کوئی شخص اصول فن سے واقف نہ ہو اس کے بھرے ہوئے تعویذوں میں اثر نہیں ہوسکتا لہذا ہر شخص کے نقوش پُر کرنے کے صحیح طریقوں اور دوسری ہدایتوں سے واقف ہونا ضروری ہے ۔سب سے پہلے ضروری بات یہ ہے کہ کسی مسلمان کو ایزاء پہنچانے کے لئے کوئی عمل کرنا یا نقش بھرنا گناہ ہے سب سے بہتر عمل وہ ہے جس کے ذریعے خدمت خلق کی جاسکے عمل اعمال سے پہلے نقش بھرنا سیکھے اور حلال اور صدق مقال کی کوشش کرے پاک رزق حاصل کرنے کی کوشاں رہے اور کبھی جھوٹ نہ بولے کسی کی بدگوئی غیب نہ کرے فرائض کی پابندی کرے اور سنت نبوی پر عمل کرے اعمال و نقوش میں تاثیر پیدا کرنے کے لئے اعمال ذاتی کی اصلاح ضروری ہے جس شخص کے ذاتی اعمال اچھے نہ ہوں اسکے عملیات میں اثر نہیں ہوسکتا جسم و لباس کی صفائی کا خیال رکھے اور درود شریف زیادہ پڑھے تا کہ رجعت سے محفوظ رہے عامل کے لئے نقوش کی صحیح ساعات کا علم ضروری ہے۔ اب میں جعفریہ جنتری کی وساطت سے قارئین کی دعائیں لینے اور ان کی خدمت کرنے کا شرف حاصل کرتا ہوں امید ہے کہ اس نقش سے خلق خدا کو بہت فائدہ حاصل ہوگا ہم وہی نقش شائع کرتے ہیں جس کو ہم مجرب پاتے ہیں اور ہمارا اور عاملین کی طرح دعوٰی نہیں ہے کہ یہ کام ہم کر کے دکھائیں گے ہماری کوشش ہوتی ہے اور محنت ہوتی ہے آگے کام کرنے والا ہر کسی کا صرف اور صرف اللہ تعالیٰ ہے، ہم تو اس کے عاجز حقیر بندے ہیں جن بچے اور بچیوں کے والدین ان کی شادی کے لئے پریشان ہیں مناسب رشتہ نہیں آرہا یا کسی قسم کی رکاوٹ ہو رہی ہے یا رشتہ ہوتے ہوئے ٹوٹ جاتا ہے یا کسی کی عمر بہت ہوگئی ہے تو ان سب کے لئے یہ مجرب نقش کام میں لائیں انشاء اللہ حسب منشا ضرور رشتہ ہوگا یہ نقش لکھنے کا وقت عروج ماہ ہو دن جمعرات کا ہو ساعت مشتری کی ہو منہ میں چھوٹی الائچی ہو اور نقش لکھنے والا نقش پر کرنے والا صحیح طریقوں کو جاننے والا ہو اور متقی پرہیزگار ہو تین عدد نقش لکھے ایک نقش بچی ہو یا بچہ جسکی شادی کی رکاوٹ ہو اس کے گلے میں پہنائے چاندی

میں مڑھوا کر اور دوسرا نقش پھل دار درخت پر باندھ دیں یعنی جس درخت ... میٹھا ہو اور تیسرا نقش پانی کی بھری بوتل میں ڈال دیں اس کے تعویذ کے ... روزانہ 21 دن اس بچی کا یا بچہ کا منہ یعنی چہرا دھونا ہے صبح سویرے۔ اس ... چال پانچویں خانے سے شروع ہوتی ہے۔

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَمِنْ كُلِّ شَيْءٍ خَ... زَوْجَيْنِ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ اَللّٰهُمَّ بحق قولك هذا... بحرمت نبيك محمد صلے الله عليه وسلم ان ر...**

فلاں بن فلاں کا رشتہ ازدواج منسلک ہو جائے گا **مُوَافِقًا غَيْرِ مُخَالِ...**

**بحق محمد وَاٰلِهِ اجمعين وبحق يحبونهم كحب... الله والذين اٰمنوا اشد حُباً الله بحق العجل العجل العجل الساعته الساعته الوحا الوحا۔**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۸۸ | ۱۱۰۰ | ۱۰۵۹ | ۱۰۸۹ |
| ۱۰۹۴ | ۱۰۹۰ | ۱۰۸۷ | ۱۱۰۱ |
| ۱۰۹۱ | ۱۰۹۷ | ۱۰۹۸ | ۱۰۸۶ |
| ۱۰۹۹ | ۱۰۸۵ | ۱۰۹۲ | ۱۰۹۶ |

**قوۃ باہ:۔** دوسرا نقش برائے قوتِ باہ کے لئے لکھ رہا ہوں اگر کوئی بری صحبتوں میں پڑ کر اپنی جوانی برباد کر چکا ہو اور عورت کے قابل نہ رہا ہو تو اس نقش کو سات روز تک سات نقش زعفران سے لکھ کر دھو کر پیتا رہے انشاءاللہ قوت باہ پیدا ہوگی اور از سر نو جوانی عود کر آئے گی لیکن اس قوت کا استعمال جائز صورت میں ہونا چاہیئے ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔ نقش مجرب ہے۔

نوٹ: کسی بات کی سمجھ نہ آئے تو بذریعہ خط یا فون پر رابطہ کریں نقش خود لکھ سکتے ہوں تو ٹھیک ہے ورنہ مناسب ہدیہ کے ساتھ لکھ کر ارسال کر دیا جائیگا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۵۳۵۲ | ۵۵۳۵۵ | ۵۵۳۵۸ | ۵۵۳۴۵ |
| ۵۵۳۵۷ | ۵۵۳۴۶ | ۵۵۳۵۱ | ۵۵۳۵۶ |
| ۵۵۳۴۸ | ۵۵۳۶۰ | ۵۵۳۵۳ | ۵۵۳۵۰ |
| ۵۵۳۵۴ | ۵۵۳۴۹ | ۵۵۳۴۸ | ۵۵۳۵۹ |

قریب نہ آنے دیں ایسے لوگ آپ کے قریب جمع ہونا شروع ہو جائیں گے۔ بہتر لائحہ عمل تیار کر کے آئندہ کی **پریشانیوں** سے سنبھال سکتے ہیں۔

(17 تا 25) 17 اپریل کو آپ کے برج کا حاکم سیارہ ہبوط کے بعد دوسری **نحس حالت حضیض** کے درجات سے گزرے گا جو کہ آپ کے لیے نحس ثابت ہو سکتی ہے۔ ان ایام میں عطارد قران مریخ قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات 21 تا 25 اپریل ظاہر ہونگے یہ نظر آپ کے لئے فائدہ مند ہو سکتی ہے۔

(26 تا 30) اپنے رکے ہوئے کاموں کو نکال سکتے ہیں۔ مقصد کی تکمیل ہو سکتی ہے **اعتبار کرنا** اچھی عادت ہے لیکن یاد رکھیں سیاروں کی نظر بتا رہی ہے کہ اس وقت اعتبار نہ کرنا سب سے اچھی عادت ہے۔ **سیر و تفریح** کا پراگرام بنالیں طالب علم اس ماہ خاص توجہ دیں ورنہ اچھی خبر سننے کو نہ ملے گی۔

مئی (یکم تا 8) اس ہفتہ اہم نحس اہم نظر **عطارد مقابلہ زحل** قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 01 تا 05 مئی رہیں گے اس نظر کے تحت اخراجات میں اضافہ ہو سکتا ہے۔ **چوری** کا بھی اندیشہ ہے۔ **نقدی اور سونے** کی اشیاء سنبھال کر رکھیں۔ دل کے راز کسی سے بیان نہ کریں بدنامی کا اندیشہ ہے۔

(9 تا 16) بیرون ملک **سفر میں رکاوٹیں** ختم ہو سکتی ہیں ان ایام میں والدین بچوں کو سکول میں داخلہ دلوا سکتے ہیں جو کہ اولاد کی تعلیمی سرگرمیوں میں معاون ثابت ہو سکتا ہے۔ **عدالتی** کاموں میں احتیاط کی ضرورت ہے بہتر ہے کہ نہایت احتیاط سے کام لیں اسی دوران مالی نقصان کا بھی اندیشہ ہے۔

(17 تا 25) آپ کے برج کا حاکم سیارہ 19 مئی کو **رجعت** اختیار کر رہا ہے اس سیارہ کی یہ رجعت 12 جون کو ختم ہو رہی ہے۔ اس دوران کوئی بھی اہم فیصلہ لینے سے گریز کریں خاص طور سے **عدالتی معاملات**، کاروباری معاہدے نہ کریں **عزیز و اقارب** سے کسی قسم کا جھگڑا مول نہ لیں۔

(26 تا 31) ان ایام میں عطارد قران شمس قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات 29 تا 31 مئی ظاہر ہونگے۔ سیارگان کی یہ نظر آپ کے لئے مبارک ثابت ہو سکتی ہے۔ نئے کاروبار کے آغاز کے لئے یہ مناسب وقت ہے۔ مالی فوائد حاصل ہو سکتے ہیں۔ لیکن ہر کام کرنے سے قبل تحریر میں لائیں۔ چھان بین ضرور کریں۔

جون (یکم تا 8) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر **عطارد تسدیس زہرہ** قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 08 تا 12 جون رہیں گے اس نظر کے تحت اس ہفتہ محبوب کی جانب سے خوشخبری مل سکتی ہے۔ منگنی یا نکاح کے حالات بھی پیدا ہو سکتے ہیں۔ آمدنی میں اضافہ اور کاروبار میں ترقی بھی مل سکتی ہے۔

(9 تا 16) آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد 12 جون کو مستقیم ہو رہا ہے۔ معاملات درست کرنے کے لیے یہ وقت بہترین ہے۔ یاد رہے کہ 17 ستمبر تک عطارد **مستقیم** حالت میں رہیگا یہ وقت بیماریوں سے نجات، عزیز و اقارب سے مراسم بڑھانے اولاد کی بہترین تربیت کرنے کے لیے اہم وقت ہے۔

(17 تا 25) تقریبات میں شرکت کیلئے **موافق وقت** ہے۔ انہی ایام میں خریدی گئی **جائیداد فائدہ** دے سکتی ہے۔ ان ایام میں عملی اقدامات کرنے، **بیرون ملک** سفر اور کاروباری **معاہدے** کرنے کے لیے مناسب وقت ہوگا۔ **ملازم افراد** کیلئے بھی ترقی کا بھی امکان ہے۔

(26 تا 30) اہم فیصلے بہت آسانی سے کر پائیں گے جن میں آپ کو کامیابی ملے گی۔ قریبی رشتہ داروں سے تعلقات بہتر بنائیں عدالتی فیصلے اور معاہدے کرنے کے لیے یہ وقت معاون ثابت ہوگا۔ تبدیلیاں لانے کیلئے خود کو بھی تبدیل کرنا ہوگا آپ جو کچھ زبان سے کہہ رہیں اس پر خود بھی عمل کریں تو ہی دوسروں پر اثر ہوگا۔

جولائی (یکم تا 8) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر **عطارد تسدیس مشتری** قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 02 تا 05 جولائی رہیں گے اس نظر کے تحت اہل خانہ کے ساتھ **تفریحی** کا پروگرام بنا سکتے ہیں ٹوٹی پھوٹی اشیاء کی مرمت بھی کر سکتے ہیں۔ ایک خوشخبری آپ کو انہی ایام میں مل سکتی ہے۔

(9 تا 16) ان ایام میں **عطارد قران مریخ** قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات 14 تا 18 جولائی ظاہر ہونگے ان ایام میں **مرض سے نجات** پا سکتے ہیں۔ اس ہفتہ **سمندر، دریا، نہر یا تالاب** کے قریب جانے سے گریز کریں۔ بلاوجہ کوئی **الزام** آپ پر ڈال دیا جائیگا۔

(17 تا 25) ان ایام میں اہم اور خاص سعد **نظر عطارد تثلیث زحل** قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 21 تا 24 جولائی رہیں گے اس نظر کے تحت کسی بزرگ کی جانب سے کی گئی خاص دعا ان ایام میں **نصیب** کو بدل سکتی ہے۔ خود اپنا دھیان بھی **عبادت اور ریاضت** کی طرف بڑھ جائیگا۔

(26 تا 31) کسی وقت دل میں مایوسی حسرت و یاس کی کیفیت پیدا ہو سکتی ہے۔ غمگین ہو سکتے ہیں۔ آپ موجودہ ماحول میں تبدیلی چاہتے ہیں تو کوشش کر لینے میں کوئی حرج نہیں۔ خراب ماحول کو بدلنا ہے تو پہلے آپ کو اپنے حالات میں توازن پیدا کر لینا چاہئے تا کہ اس تبدیلی کے باعث آپ کو نقصان نہ اٹھانا پڑے۔

اگست (یکم تا 8) اس ہفتہ عطارد قران زہرہ کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ اس سعد نظر کے اثرات کی وجہ سے آپ کی شہرت میں اضافہ ہوگا۔ پنچایتی فیصلے اور مقدمہ میں جیت ہوگی۔ **وراثتی جائیداد** کا حصول ممکن ہے۔ آپ کے آس پاس ایسے دوسرے افراد بھی موجود ہیں جو آپ سے بازی لے جا سکتے ہیں۔

(9 تا 16) ان ایام میں آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد 17,16 اگست کو درجہ شرف سے گزر رہا ہے شرفی درجات کسی بھی سیارے کی انتہائی سعد قوت ہوتی ہے۔ اس خاص وقت میں اپنے بگڑے ہوئے معاملات کو درست کرنے کے لئے اور عطارد کی شرفی قوتوں سے فائدہ اٹھانے کے لئے لوح شرف عطارد بنوا کر پاس رکھیں۔

(17 تا 25) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تسدیس زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 25 تا 28 اگست رہیں گے۔ یہ وقت بزرگوں سے دعا کروانے کے لئے بہتر ہے وہ افراد جن کے والدین حیات ہیں زندگی میں مسائل سے نجات کیلئے خصوصاً اپنی والدہ سے دعا کروائیں۔ یا کسی روحانی بزرگ سے فیض حاصل کریں۔

(26 تا 31) اس ہفتہ آپ میں موجودہ **مسائل سے نمٹنے** کی صلاحیت موجود ہے اس ہفتے کو زیادہ سے زیادہ مفید بنانے کی کوشش کریں اور اپنی کوششوں کے بہتر نتائج کا انتظار کریں۔ اپنی کوششوں کا **ثمر حاصل** کرنے کے لئے بہترین وقت ہے۔ لیکن حد سے زیادہ مطالبہ ٹھیک نہیں ہوگا۔

**ستمبر** (یکم تا 8) خواہشمند حضرات کی اس ہفتہ **خواہش** پوری ہوسکتی ہے۔ آپ اس ہفتہ اپنے **مخالفین** کے سامنے کمزور ہیں اور انہیں صلح پر آمادہ کرنے کی کوشش کریں۔ اپنے حق میں بزرگوں سے دعا کروائیں تاکہ آپ پر سے پریشانی ٹل جائے اور اپنا صدقہ دیں۔ ہر قدم سوچ سمجھ کے اٹھائیں۔

(9 تا 16) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تسدیس زہرہ قائم ہورہی ہے جس کے اثرات 10 تا 18 ستمبر رہیں گے اس نظر کے تحت حالات میں بہتری ملے گی۔ تقاریب جانے کا موقع ملے گا۔ آپکی زندگی میں بے شمار انقلابات آنے والے ہیں۔ **منگنی یا شادی** ہونے کا بھی امکان ہے۔

(17 تا 25) آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد 17 ستمبر تا 09 اکتوبر **برج میزان میں رجعت** پذیر ہورہا ہے ان ایام میں کسی بھی قسم کا معاہدہ نہ کریں۔ کوئی بھی تحریر کرنے سے قبل بغور جائزہ لے لیں، عدالتی معاملات یا لڑائی جھگڑے کے لیے وقت موزوں نہیں ہے ان ایام میں سخت احتیاط کرنا ہوگی۔

(26 تا 30) ان ایام میں عطارد قران شمس قائم ہورہا ہے جس کے قوی اثرات 29 ستمبر تا 02 اکتوبر ظاہر ہونگے۔ ان ایام میں کاروباری حالات قدرے بہتر رہیں گے لیکن اخراجات میں مسلسل اضافہ ہوتا رہے گا۔ ازدواجی معاملات میں بگاڑ پیدا ہوسکتا ہے۔ صبر و تحمل سے کام لینا ہوگا لاپرواہی یا جلد بازی نقصان دے ہوسکتی ہے۔

**اکتوبر** (یکم تا 8) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر **عطارد تسدیس زحل** قائم ہورہی ہے جس کے اثرات 04 تا 10 اکتوبر رہیں گے یہ وقت ناراض **عزیز و اقارب** کو منانے کے لیے بہتر ثابت ہوسکتا ہے۔ وہ افراد جو کہ روحانی وظائف سے **قوت** لینا چاہتے ہوں فائدہ حاصل کرسکتے ہیں۔

(9 تا 16) آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد 09 اکتوبر کو **رجعی حالت** سے نجات پاکر **مستقیم** ہورہا ہے رکے ہوئے معاملات کو درست کرنے کے لیے مناسب وقت ہے۔ **ناراض دوستوں** کو منایا جاسکتا ہے، جن کاموں کو التواء میں ڈال دیا گیا تھا اب خدشات دور ہوچکے ہیں۔

(17 تا 25) ورنہ ذرا سی **بے احتیاطی** آپ کو عدالت کے چکر لگواسکتی ہے۔ لہذا **اعلی عہدہ کے لوگوں** سے بھی احتیاط برتیں نکاح کیلئے اچھا وقت ہے لیکن **محبوب سے محبت** کا اظہار ان دنوں میں نہ کریں۔ کیونکہ آپ کو اس جانب سے مثبت جواب نہ ملے گا۔

(26 تا 31) بہت سے کام ایسے ہیں جن کا **کرنے کا حکم** آپ اپنے آپ کو نہیں دیتے بلکہ دوسروں سے توقع رکھتے ہیں۔ **نئی منصوبہ بندی** کرسکتے ہیں۔ قوت فیصلہ کو مضبوط رکھیں۔ **شریک حیات** سے تعلقات بہتر بنانے کی کوشش کریں چھوٹی سی **غلطی بڑا نقصان** دے سکتی ہے۔ گرم مزاج ہونے کی وجہ سے **سرد مقامات** پر رہنا زیادہ پسند کرتے ہیں۔ اس وقت جو **روپیہ ہاتھ** آئے اسے بچا کر رکھیں۔

**نومبر** (یکم تا 8) 04,05 نومبر کو آپ کے برج کا حاکم سیارہ شرف کے بعد دوسری سعد قوت اوج کے درجہ سے گزرے گا۔ سیارے کی یہ قوت آپ کو فائدہ دے سکتی ہے۔ جسمانی امراض سے نجات پانے کیلئے یہ وقت موثر ہے۔ عزیز و اقارب سے ناراضگی بھی ختم کرسکتے ہیں۔ کوئی خوشخبری ملنے کی امید بھی کی جاسکتی ہے۔

(9 تا 16) ان ایام میں **عطارد قران شمس** قائم ہورہا ہے جس کے قوی اثرات 15 تا 20 نومبر ظاہر ہونگے اس ماہ پریشانی کے باعث صحت کے خراب ہونے کا خدشہ ہے ایک بدنامی آسکتی ہے رقم کے لین دین میں تحریری معاہدہ لازمی کریں اور کسی بھی قسم کی تحریر سے قبل اچھی طرح چھان پھٹک کرلیں۔

(17 تا 25) ان ایام مین اہم اور خاص سعد نظر عطارد تسدیس مریخ قائم ہورہی ہے جس کے اثرات 23 تا 27 نومبر رہیں گے اس نظر کے تحت اس ہفتہ میں حالات آپ کے موافق ہوں گے۔ یہ وقت **جاہ طلبی** اور گھریلو معاملات کیلئے عین موافق ہوگا۔ اگرچہ اس ماہ کے چند ایام ہر لحاظ سے غیر موافق ہونگے۔

(26 تا 30) آپ کی رقم ضائع ہوسکتی ہے اس دوران قیمتی اشیاء کی چوری کا بھی خدشہ ہے۔ بظاہر اپنے ہمدرد پر بھی اعتبار نہ کریں اگر آپ نقصان سے بچنا چاہتے ہیں تو کسی پر بھروسہ نہ کریں۔ عزیز و اقارب سے کسی بارے میں بھی جھگڑا مول نہ لیں۔ بیماری کا بھی خطرہ ہے ناگہانی طور پر بلڈ پریشر کی شکایت بھی ہوسکتی ہے

**دسمبر** (یکم تا 8) ان ایام میں بہت نحس اہم نظر عطارد تربیع مشتری قائم ہورہی ہے جس کے اثرات 03 تا 06 دسمبر رہیں گے اس نظر کے تحت اپنی سوچ کو مثبت انداز میں رکھیں کسی بھی بات کے شروع ہونے سے پہلے منفی رجحان کو ختم کردیں۔ ملازم پیشہ افراد افسران بالا کی جانب سے کوئی نقصان اُٹھا بیٹھیں گے

(9 تا 16)۔ ذہنی دباؤ رہے گا۔ جواں عمر کے لوگ اس ہفتہ آپ کو فائدہ دینگے۔ خصوصاً اگر آپ کی اولاد جوان ہے تو **اہم امور** میں اس سے ضرور مشورہ کریں۔ **کاروبار** میں ترقی ہوگی۔ دوسرے لوگوں کو موقع دیں کہ وہ **آپ کی صلاحیتوں** کا مان سکیں۔ اپنی صحت کا بھی خاص خیال رکھیں۔

(17 تا 25) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر **عطارد تثلیث مشتری** قائم ہورہی ہے جس کے اثرات 24 تا 26 دسمبر رہیں گے اس نظر کے تحت مفت کی دولت ہاتھ آئیگی **وراثتی جائیداد** کا حصول ممکن ہے۔ چند ناراض دوست منانے کی کوشش کریں گے۔ سیر و تفریح کا پروگرام بنا سکتے ہیں۔

(26 تا 31) ان ایام میں **عطارد تربیع مشتری** کی نظر قائم ہورہی ہے۔ اس ہفتہ کا آغاز کچھ موافق انداز میں نہ ہوگا۔ مگر اس سے پریشان نہ ہوں۔ تاہم حالات اس ہفتہ کے وسط کے بعد بہتر ہوں گے۔ لیکن اس دوران کچھ موافق نظرات کی وجہ سے ڈھارس رہے گی۔ عطارد تربیع مریخ نحس ثابت ہوگی۔



# CANCER سرطان

تاریخ پیدائش:۔ 22 جون تا 23 جولائی | نام کا سر حرف:۔ ح، ہ، ھ | موافق دن:۔ سوموار | حاکم سیارہ:۔ قمر

خاصیت:۔ خود اعتمادی، مہربان — موافق عدد:۔ 2

نقائص خصلت:۔ خود غرضی — موافق رنگ سفید، دودھیا، پیلا

امراض:۔ سانس کی تکلیف، جلد کے امراض — موافق پتھر در نجف، پکھراج، موتی، زمرد، عقیق دودھیا

**جنوری** (یکم تا 8)۔ آپ نئے ماحول کے **خواهش مند** دکھائی دیتے ہیں لیکن یاد رکھیے کہ نئے ماحول میں بھی آپ کو اسی محنت اور جانفشانی سے کام کرنا ہوگا۔ تاکہ آپ کی مالی حیثیت کو بھی کائی ضعف نہ پہنچے اور آپ کی ذات بھی محفوظ رہے۔ اپنے قریبی لوگوں کی مدد اپنی سوجھ بوجھ کے مطابق کریں۔ آپ جوش و خروش کو حد سے نہ بڑھنے دیں۔ آپ کی ذات خاصی اہم ہے اور دوسروں کو اس کی ضرورت ہے لہذا پورے **بھروسے** کے ساتھ اور محنت سے کام کریں۔

(9 تا 16) آپ کی شخصیت آپ کے دوستوں کے نزدیک بہت قابل قدر ہے لہذا ان سے ہر رابطہ رکھیں آپ کے **کاروباری** حالات خواہ کیسے ہی کیوں نہ ہوں۔ اگر آپ کامیاب ہونا چاہتے ہیں تو اپنے قریب موجود لوگوں سے تعاون کریں ان سے ہم آہنگی ناگزیر ہے۔ جلد بازی سے کوئی سودا بازی نہ کریں ورنہ آپ خاصا نقصان اٹھائیں گے مستقل مزاج سے کی گئی کوشش بار آور ثابت ہوگی سائنسی پروجیکٹ پر توجہ دیں۔ ہر پہلو کا نہایت غور سے جائزہ لینا ضروری ہے۔

(17 تا 25) آپ اپنی مالی حیثیت کا جائزہ لیجیے اس کا اطمینان ضروری ہے کہ آپ کا مستقبل بالکل محفوظ ہے؟ زندگی بھرپور لطف اٹھایئے مگر ضروریات زندگی سے چشم پوشی نہ کریں۔ اپنی خداداد صلاحیتوں کو بروئے کار لاتے ہوئے عمل کا آغاز کریں اس طرح آپ اپنے مالی وسائل میں خاطر خواہ اضافہ کر سکیں گے۔

(26 تا 31) دوسرے لوگ محض باتوں سے آپ کا وقت ضائع کر رہے ہیں تو آپ کے لئے فائدہ مند نہیں دوسروں کے دلوں میں اپنا اعتماد پیدا کریں اس طرح آپ یقیناً کامیاب ہوں گے۔ بے چینی اور اکتاہٹ کے پیش نظر ہاتھ آئے ہوئے مواقع سے بے رخی نہ برتیں تین روزمرہ کے فرائض صبر اور عمل کے متقاضی ہوتے ہیں۔

**فروری** (یکم تا 8) نئے کام یا ملازمت کے حصول کے لئے بہت موزوں ہفتہ ہے۔ لیکن جلد بازی سے گیریز کریں۔ اپنی صلاحیتوں پر توجہ مرکوز کریں کوئی ایک راہ یہ منتخب کریں جس سے آپ کی ہمہ گیر ذہنی صلاحیتوں کا اظہار ہو سکے فوری امکانات کا جائزہ لیجیے ہر شے کا بغور لیجیے جلد بازی سے گریز ضروری ہے۔

(9 تا 16) کامیابی آپ کی راہ دیکھ رہی ہے جو مواقع آپ کو میسر آئے ہیں ان سے خاطر خواہ فائدہ اٹھایئے لیکن جو کام آپ کے ہاتھ میں ہے اس سے غفلت نہ برتیے افراد بالا کے مشوروں کو نظر انداز نہ کریں۔ کاروبار میں فیصلے **عجلت** میں نہ کیجیے اور نہ ہی دوسروں کو ایسا کرنے پر مجبور کیجیے کوئی پریشانی میں نہ الجھیں۔

(17 تا 25) اس ہفتہ کا آغاز **نئے معاهدوں** اور فعال کارگزاری سے ہونا چاہئے کام چوروں کا حساب بے باک کر دیں۔ **تفصیلات** طے کرنے، متعلقہ فرائض ادا کرنے اور راستے سے رکاوٹیں دور کرنے کا ہفتہ ہے خط و کتابت کاروبار کے لئے بہت سود مند ثابت ہو سکتی ہے۔ لکی عدد 12 ہے۔

(26 تا 28) بھولے بسرے تعلقات اور پس پشت ڈالی گئی خط و کتابت کی تجدید کا ہفتہ ہے **مستقبل** میں اچھا موقع میسر آنے کی توقع ہے۔ تعلقات اور معاہدات پر غور کرنے کے لئے موزوں ہفتہ ہے۔ علاوہ ازیں تعلقات اور قربتوں کو کوئی زندگی بخشنے کے لئے اچھا ہفتہ ہے دراصل یہ ہفتہ مشترکہ تعاون کا ہفتہ ہے۔

**مارچ** (یکم تا 8) اس ہفتہ نتائج کے بجائے مقاصد پر توجہ دیجیے خاص طور پر کاروبار کی **وسعت اور ترقی** کے امکان پر زیادہ غور کیجیے عجلت میں کیے ہوئے کاروباری فیصلے اکثر غلط ہوتے ہیں۔ آپ کے **منصوبے کو ناکام** بنا سکتی ہے۔ کسی باہر کے شخص کو اپنی گھریلو زندگی پر اثر انداز نہ ہونے دیں۔

(9 تا 16) چرب زبان سیلز میں اور باتونی ہمسایوں سے دور رہیں کوئی دوسرا شخص آپ کی ذمہ داریوں کو اپنے سر لینے کی کوشش میں ہے۔ کوشش کے باوجود کامیاب نہ ہونے والے لوگوں کے ساتھ بے رحمی سے **بیزاری** سے پیش نہ آئیں اگر آپ ان کی کوئی بھی مدد کریں گے تو ان کے دم آپ کی مٹھی میں آجائیں گے۔

(17 تا 25) یہ ہفتہ آپ کے آزمائش کن رہے گا۔ خاص طور سے اس ماہ کی 20 تاریخ کو **سورج گرهن** واقع ہو رہا ہے۔ جس کے **مضر اثرات** یقیناً آپ کے برج پر پڑھیں گے۔ آپ کو احتیاط کرنا ہوگی۔ کوئی بھی نیا کام شروع کرنا نقصان کا باعث ہو سکتا ہے۔ نئے معائدے کرنا بھی مناسب نہ ہوگا۔

(26 تا 31) دوسروں پر نکتہ چینی نہ کریں بلکہ ان کی باتیں دھیان سے سنیں آپ جس قدر زیادہ سنیں گے اتنا ہی آپ کے لئے فائدہ ہے۔ اپنی کوششوں کا دائرہ عمل وسیع کیجیے نئی **سمتوں** میں قسمت آزمائی کیجیے اور اپنے ارادوں کو **عملی جامه** پہنایئے لیکن اپنا وقت غلط لوگوں پر ضائع نہ کریں۔ صحت کا خیال رکھیں۔

**اپریل** (یکم تا 8) یہ ہفتہ آپ کے لئے **انتهائی نحس** ثابت ہو سکتا ہے۔ کیونکہ اس ہفتہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ قمر 04 اپریل کو **حالت گرهن** میں جا رہا ہے۔ بہتر یہی ہے کہ پورا ہفتہ نہایت سکون سے گزاریں۔ اہم معاملات تقریبات نئے کاروبار، **معاندے** فی الوقت ملتوی کر دیں۔

(9 تا 16) اس ہفتے کے دن کوئی بھی فیصلہ کرتے وقت کسی **الجهن** میں نہ پڑیں حالات کی یکایک تبدیلی بہت سے امور کی خود ہی نمٹا دے گی۔ اپنے ذہن کو

ہر قسم کے بوجھ سے ہلکا کر دیجئے اور بیشک بڑے کام میں ہاتھ ڈال دیجئے۔ خواہ کوئی جواہی کیوں نہ ہو، محنت سے زیادہ **تقدیر پر** آپ کی یاوری کرے گی۔

(17 تا 25) اس ہفتہ آپ خود کو مشکلات اور الجھنوں سے نمٹنے کے لیے تیار نہیں کر لیتے اس وقت تک آپ کامیاب نہیں ہو سکتے۔ آپ جن منصوبوں کو انتہائی ٹھوس اور پائیدار سمجھ رہے ہیں وہ ریت کے محلول کی طرح ہوا میں بکھر جائیں گے۔ اپنے پچھلے **تجربات پر نظر** ڈالیے۔ سیاہ رنگ استعمال نہ کریں۔

(26 تا 30) ان ایام میں آپ کو کن سا راستہ یا کون سا تجربہ **سود مند** لگا اس پر عمل کریں۔ لیکن دوسروں کو ایسا موقع نہ دیں کہ وہ آپ کو اصل راہ سے بھٹکا ئیں۔ سماجی واقعات اور تقریبات بڑی سود مند ثابت ہوں گی لہذا زیادہ سے زیادہ **تقریبات اور اجتماعات** میں شریک ہونے کی کوشش کریں۔

**مئی** (یکم تا 8) ان ایام میں بلا سوچے سمجھے فضول ماضی کی کا طر درخشاں مستقبل کو برباد نہ کیجئے اسی میں آپ کی عاقبت ہے۔ کسی مشکل یا ناگوار فرض کو ملتوی کر دینے سے آپ کی اور دوسروں کی بے چینی اور اضطراب میں اضافہ ہو سکتا ہے اس کام کو حتیٰ الامکان، جلد از جلد نمٹا لیں ورنہ معاملہ آپ کے ہاتھ سے نکل جائے۔

(9 تا 16) وقت آیا ہے کہ آپ اپنے **خیالات اور منصوبوں** کو کاغذات پر اتار لیں یہ خیالات خواہ تحقیقی نوعیت کے ہوں، محض خط و کتابت ہو یا داستت نگاری یا محض روزنامچہ ہی کیوں نہ ہو۔ اپنے نئے زاویئے نگاہ کے برعکس اپنی مشکلات اور غموں کے درمیان توزان پیدا کیجئے۔ **نرم رویہ** رکھیں۔

(17 تا 25) اپنی کارگزاریوں کا محاسبہ آپ کو ایک نئی منزل کی طرف لے جا سکتا ہے۔ یہی محاسبہ آپ کو وہ لائحہ عمل دے سکتا ہے جس کی مدد سے آپ اپنے مقاصد کو جلد از جلد کر لیں گے۔ آپ ان اشیاء پر وقت برباد کر رہے ہیں، جو آپ کو بہت پسند ہیں لیکن قدر و قیمت کے اعتبار سے بے کار ہیں اور جن اشیاء کی قدر و قیمت ہے۔

(26 تا 31) ان ایام میں مفادات کی تقسیم آپ کو اس شہرت و مقبولیت کو مجروح کر سکتی ہے۔ جو آپ کا حق ہے اپنے دوسروں کو اپنے قریب لانے کی کوشش کیجیے۔ وہ لوگ جنہوں نے آپ سے چھوٹی چھوٹی ہمدردیاں کی تھیں اب آپ سے ان کے عوض بڑے بڑے مفاد خواہش مند ہیں جذبات کو فیاض پر غالب نہ آنے دیں۔

**جون** (یکم تا 8) ان دنوں نئے دوست ضرورت بنائیں لیکن پرانے دوستوں کو قطعی نظر انداز نہ کریں۔ اگر دوسروں کے مسائل میں الجھ ہی گئے ہیں تو مستعد رہیے ضرورت مندوں کی مدد کرنا اچھا کام ہے لیکن جو لوگ آج کے کام آتے رہے ہوں ان کی مدد کرنا اور بھی اچھا کام ہے اور اپنے برج کے مطابق اپنا **صدقہ** دیں۔

(9 تا 16) یہ ہفتہ دوسروں کے دلوں میں پیدا کیا اعتماد آپ کو **شہرت اور مقبولیت** سے نوازے گا۔ اپنی مصروفیات کا دائرہ وسیع کیجیے اور نئے دوست بنائیے۔ کاروباری اور **گھریلو مسائل** متوازن ہیں بہتر یہ ہے کہ آپ اس وقت تک کچھ نہ کچھ کریں جب تک کہ کوئی دوسرا پہل نہیں کرتا۔

(17 تا 25) اس ہفتہ عدد ایک پر نظر ڈالیں سب کچھ اسی میں پوشیدہ ہے اپنے منصوبوں پر حسب منشا کام کرتے جایئے آج بھی کل بھی پرسوں بھی اور جب تک ضرورت محسوس ہو۔ آپ کے مقاصد ایک ایک کر کے پورے ہوتے جا رہے ہیں۔ آپ کو اوپل اور حجر القمر پہننا مبارک ثابت ہوگا۔ درست نگینہ استعمال کریں۔

(26 تا 30) ان ایام میں آپ کا منصوبہ کامیاب ہو سکتا ہے بشرطیکہ آپ اس پر پوری توجہ دیں اور مستقل مزاجی سے کام لیں کسی نئے دوست کی طرف سے پیشکش آپ کی خانگی الجھنوں کو ختم کر دیگی۔ آپ کا کوئی دوست یا رشتہ دار کامیابی کا آرزو مند ہے اور ممکن ہے کہ وہ آپ سے کوئی مشورہ چاہئے آپ اسے پر خلوص مشورہ دیں۔

**جولائی** (یکم تا 8) اس ہفتہ کا زیادہ سے زیادہ فائدہ اٹھائیں۔ اپنا سب کچھ ایک ہی داؤ پر لگا دیجئے یعنی سارا سرمایہ ایک ہی منصوبے پر لگا ڈالئے اور پھر نتائج کا انتظار کیجئے خوش رہیے مستعد رہیے اور مہذبانہ انداز اختیار کیجئے۔ لیکن دوسروں کو اپنا حق غصب نہ کرنے دیجئے۔ جرات مند فیصلہ آپ کو فوری شہر دلا سکتا ہے۔

(9 تا 16) ایسے دوستوں کا سہارا ڈھونڈیئے جو آپ کو اس مشکل اور پریشانی کے اندھیرے سے نکال سکیں۔ بے معنی باتوں میں وقت ضائع نہ کریں۔ اپنی صحت جسمانی کا بھی خاص خیال رکھیں صرف ان مسائل کو زیر بحث لائیں جو آئندہ ہفتے آپ کو پیش آنے والے ہیں۔ ایسا کرنے سے آپ بہت فائدے میں رہیں گے

(17 تا 25) ایک کام وہ ہے جسے آپ اپنی **مرضی** سے کرنا چاہتے ہیں اور ایک کام وہ ہے جسے کرنا ضروری ہے۔ اور آپ ان دونوں کے درمیان معلق ہیں اپنی رفتار کم کر دیجئے تا کہ لوگ آپ کے قریب آ کر آپ کی **حوصلہ افزائی** کر سکیں پھر رفتار بڑھایئے گا۔ **کاروباری** حالات میں بھی کمی کا امکان ہے۔

(26 تا 31) آپ کے موجودہ مقاصد صرف اسی صورت میں پورے ہو سکتے ہیں کہ آپ باتوں کے بجائے عمل کریں۔ آپ کی مالی حالت صرف اس صورت میں بہتر ہو سکتی ہے کہ آپ فضول مشاغل کو چھوڑ کر سود مند لائحہ عمل اپنائیں۔ آپ کا **غفلت** آمیز اطمینان اور جھوٹی خود کفیلی، آپ کے سب سے بڑے نقش ہیں۔

**اگست** (یکم تا 8) جب تک آپ کو **زیر تکمیل منصوبہ** اپنی تکمیل کو نہیں پہنچ جاتا اس وقت تک دیگر ہر قسم کی مصروفیات حتی کہ **سماجی تعلقات** کو بھی بھول جائیں اگر آپ ملازم ہیں تو جب تک کوئی دوسری معقول ملازمت نہیں مل جاتی اس وقت تک دوسری **مصروفیات** سے دور رہیں۔

(9 تا 16) اس ہفتے کے آثار بہت اچھے ہیں بشرطیکہ ان سے آپ خاطر خواہ فائدہ اٹھا سکیں۔ تخلیق، ادبی اور جدت پسندی رجحان طبع کے باعث آپ صحیح لوگوں سے مل کا کامیاب ہو سکتے ہیں۔ کوئی بھی نیا اور پر کشش منصوبہ آپ کے فسادات کا باعث بنے گا۔ لیکن اس میں آپ کو ماضی کے تجربات اور اپنی صلاحیتوں سے کام لینا پڑے گا۔

(17 تا 25) آپ خواہ مخواہ لوگوں کا وقت برباد کر رہے ہیں کہ آپ کے پاس بہت سی نئی **تجاویز** ہیں اگر آپ اپنے قول میں سچے ہیں تو آگے بڑھیئے اور ان خیالات کو ثابت کیجیے۔ چوہے بلی کا کھیل شروع ہونے والا ہے مگر آپ کو چوہا نہیں بننا ہے بلی بن کر دیکھنا ہے کہ دوسرے کیا کر رہے ہیں اور آپ کو کب جھپٹنا ہے۔

(31تا25) اس ہفتہ کسی بھی ایسے نئے منصوبے سے خوف نہ کھائیں جو آج کی صلاحیتوں سے مطابقت رکھتا ہو بہتر **نتائج کے حصول** کے لئے اپنی ...وں سے **استفادہ** کریں۔ جنہیں مدد کی ضرورت ہے ان کی مدد ضرور کریں لیکن ان کے **نجی معاملات** میں ملوث ہونے سے گریز کریں۔

...مبر (یکم تا8) ان ایام میں آپ کو اپنی ضروریات اور **مسائل کو ترجیح** دینی چاہئے۔ اس ہفتے فوری قدم اٹھائیں۔ صبح کا وقت آپ کے لئے ...سعد ہے اس سے خاطر خواہ فائدہ حاصل کریں بعض اسم مسائل آپ کا انتظار کر رہے ہیں۔ الجھنوں کو نظر انداز کرتے ہوئے زیادہ سے زیادہ وقت آرام کیجئے۔

(16تا9) یہ ہفتہ اچھا نہ ہوگا کیونکہ اس ماہ کی 13 تاریخ آپ کے لیے **انتہائی نحس** ہوگی اس کے اثرات پورا ہفتہ آپ پر پڑھ سکتے ہیں۔ زیادہ میل ...سے گریز کریں اور بہتر ہے کہ **لین دین کے معاملات** التواء میں ڈال دیں۔ صحت کا خاص خیال رکھیں۔ **امراض** قلب بڑھ سکتا ہے۔

(25تا17) اپنی موجودہ حالت کو بہتر بنانے کے لئے اپنے **علم او ر تجربے** سے فائدہ اٹھائیں دوست آپ کی مدد کریں گے غیر ضروری اخراجات یا ...ضول **خرچی** سے گریز کریں۔ اپنی قوت فیصلہ پر بھروسا کیجئے اور اپنے **مقاصد** اور عزائم کی تکمیل کیجیے آگے بڑھنے کے لئے موزوں تر وقت ہے۔

(30تا26) چاند گرہن کے اثرات آپ کی زندگی پر گہرے اثرات مرتب کرتے ہیں جو کہ انتہائی نحس ثابت ہوتے ہیں۔ اس ماہ کی 28 تاریخ کو آپ کے برج کا ...کسیارہ قمر حالت گرہن میں جا رہا ہے۔ لہذا یہ ہفتہ کسی بھی طرح آپ کے لیے مبارک ثابت نہ ہوگا۔ سفر ملتوی کر دیں۔ پانی کے نزدیک جانے سے گریز کریں۔

اکتوبر (یکم تا8) گپ بازیوں اور افواہوں سے دور ہیں، باوقار کامیابی کے لئے کوشاں رہیں کہ جو آپ کے جوہر نکھار سکے مصروف رہیں اور اپنے عزائم پر ...بلندی سے جمے رہیں۔ تخلیقی کاموں کے لئے اپنے ذہانت کو بروئے کار لائیں اور اپنی صلاحیت کے پیش نظر منزل کا تعین کریں، الجھن کو نظر انداز کر دیں۔

(16تا9) اپنے عزائم پر ثابت قدم رہیں۔ زندگی میں **مثبت رویہ** اپنائیں اور حالات سے سمجھوتا کرنے کے لئے تیار رہیں۔ یہ وقت نئی مہمات کے ...ے الجھنوں کو دوسروں کے لئے چھوڑ دیں اور اپنے نصب العین پر کاربند رہیں۔ اپنے نجی امور پر توجہ دینے کا ہفتہ ہے اپنے آپ سے بھی اچھا سلوک کیجئے۔

(25تا17) تفریح سے جی بہلایئے اپنی تمام ضروریات کا جائزہ لے کر انہیں پورا کرنے کی کوشش کیجئے۔ الجھیں تبادلہ خیالات کی متقاضی ہیں، اپنے دلائل یا ...پنے معاہدوں کے ایک ایک پہلو پر غور کرنے کے لئے تیار ہیں۔ قنوطیت پسندی کو دوسروں کے لئے چھوڑیں، اپنے سے برتر شخصیت کے فیصلے پر عمل کریں۔

(31تا26) آپ کو گھر اور سماجی مصروفیات کیلئے بھی وقت کی ضرورت ہے۔ فرار مشکلات کا حل نہیں ہے اگر آپ کے پاس کوئی حل نہیں تو دوسروں کو آگے آنے ...یں، حریف مقابلے کی راہ مسدود کر سکتے ہیں، لیکن ہمت کے آگے کوئی رکاوٹ نہیں ٹھہرتی۔ یہ ہفتہ نئے لوگوں سے دوستی بڑھانے کا ہفتہ ہے ضرورت پڑے تو ان ...ے مدد لی جاسکتی ہے لیکن ان پر زیادہ بوجھ نہ ڈالیں۔ کوئی نیا کام ضرور کریں لیکن کوئی **خطرہ مول** لئے بغیر، روزمرہ کے کاموں سے ہٹ کر بھی کچھ کیجئے۔

...مبر (یکم تا8) بہت جلد آپ کو ایک نئی سرمایہ کاری کی ضرورت محسوس ہوگی کسی ایسے شخص سے مشورہ کرنا بہتر ہوگا جو اس کے متعلق آپ سے زیادہ جانتا ہو، جلد بازی سے ...ریز کریں، غور و فکر کریں۔ آپ کی **تخلیقی** اہلیت نے آپ کی ذمہ داریوں میں اضافہ کر دیا ہے، ان میں سے بعض کو دوسروں کے سپرد کر دینے میں کوئی ہرج نہیں ہے۔

(16تا9) اس ہفتہ اطمینان کر لیں کہ آپ کا تمام سرمایہ اور دوسری اشیاء محفوظ ہیں، اپنے ہر منصوبے کو اپنی ذات تک محدود رکھیں اگر مخالفت کا سامنا کرنا پڑے تو ...ل برداشتہ نہ ہوں اچھا وقت قریب ہے۔ اگر آپ میں **حالات کو سنبھالنے** کی قوت ہے تو ٹھیک ہے ورنہ اس کام سے دست بردار ہو جائیں۔

(25تا17) یہ نہایت احتیاط طلب اور غور طلب وقت ہے۔ اپنے رفقا کار کے ساتھ بہت قرابت داری اس وقت سخت اذیت کا باعث بن سکتی ہے۔ جب آپ ...ے کی منتقلی کا فیصلہ کریں گے ماضی کو دیکھتے ہوئے یہ وقت ایسے کاموں کے لئے موزوں نہیں ہے۔ آپ کی **مہارت اور عزم** مددگار خصوصیات ہیں۔

(30تا26) اپنے عزائم کو زیادہ اونچا نہ لے جائیں اپنی حدود ہی میں رہیں اعتدال اور اندیشی سے سرمایہ کاری کریں اس میں آپ کا فائدہ ہے۔ ضرورت سے ...زیادہ کوئی شے نہ خریدیں حتی کہ خوراک وغیرہ بھی عیش و عشرت کا سامان پھر بھی خریدا جا سکتا ہے، کچھ وقت کی تنہائی آپ کے اندر **نئی روح** پھونک سکتی ہے۔

...سمبر (یکم تا8) یہ ہفتہ آپ کی سوجھ بوجھ کی آزمائش کا ہے مستقبل قریب میں اس وقت کچھ تبدیلیاں متوقع ہیں جب آپ کوئی نیا فیصلہ کریں۔ اپنی ذہنی صلاحیتوں کو ...ے کار لائیے۔ اپنے علم اور مشاہدے کو **مالی فوائد** کی خاطر استعمال کیجئے۔ کوئی ایسا مسئلہ جسے آپ اب تک ٹالتے آئے ہیں اب اس حل کرنے کا وقت ہے۔

(16تا9) اگر آپ گھریلو مسائل سے دوچار رہیں تو انہیں اپنے دوستوں کی مدد حل کرنے کی کوشش کیجیے۔ بعض کاروباری معاملات یا بعض افراد کے بارے میں آپ ...کی غیر پذیر رائے مستقبل قریب میں بہت سود مند ثابت ہوگی۔ **باھمی مالی امور** یا باہمی مفادات بہتری کی طرف جا رہے ہیں زندہ دلی کو اپنائیں۔

(25تا17) ان ایام میں کسی نہ کسی مشغل سے جی بہلائیں۔ مگر گھر سے باہر نہ نکلیں۔ جو کوئی بھی آپ کو پریشان کرنے کی کوشش کر رہا ہے اس کا **صبر اور حوصلے** سے مقابلہ کریں ایسے ذرائع اپنائیں جو آپ کو مالی حیثیت کو مزید مضبوط کریں۔ اس ہفتے کسی قسم کا **کاروباری لین دین** نہ کریں۔

(31تا26) ان ایام میں کوئی دوسرا شخص آپ کے منصوبے کو اپنے **مفاد کی خاطر** استعمال کرنے کی فکر میں ہے۔ بہت جلد آپ کو مختلف نوعیت کے ...حیران کن نتائج سے واسطہ پڑے گا۔ انہیں اپنی طبیعت پر برے اثرات نہ ڈالنے دیں سب کچھ ٹھیک ہو جائے گا۔ اپنی **صحت** کا بھی خاص خیال رکھیں۔

# LEO اسد



تاریخ پیدائش:۔ 24 جولائی تا 23 اگست | نام کا سر حرف:۔ م، ٹ | موافق دن:۔ اتوار | حاکم سیارہ:۔

خاصیت:۔ مہربان، بے غرض، حق پسند

امراض:۔ مرگی، ریڑھ کی ہڈی کے امراض، درد مثانہ، قلب

نائص خصلت:۔ مشتعل، جلد باز، غلط فہمی میں مبتلا ہونے والا

موافق عدد:۔ 1

موافق پتھر: ہیرا، المسیا

موافق رنگ: گولڈن، نارنجی، پیلا، آتشی

**جنوری** (یکم تا 8) **کاروباری حالات** کمزور ہو سکتے ہیں اپنے ماتحت افراد پر زیادہ اعتبار نہ کریں۔ محبوب یا مخلص دوست بھی دھوکہ دے کر حد سے کیا گیا اعتبار بھی نقصان دہ ثابت ہوگا۔ روپے کے **لین دین** میں احتیاط برتیں اس ہفتہ سیاہ اور نیلے رنگ کے لباس کا استعمال نہ کریں اپنے کے پردے اور بستر کی چادر تبدیل کر کے سفید، کریم، سبز، رنگوں کا استعمال کریں۔ **جائیداد کی خریدو فروخت** میں نقصان ہو سکتا ہے۔
(9 تا 16) اس ہفتہ 09 تا 10 تاریخ آپ کے لیے اہم ہوگی چونکہ یہ وہ **نحس وقت** ہے جبکہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ شمس **حضیض** **درجات** سے گزر رہا ہوگا۔ مخالفین میں اضافہ کا خدشہ ہے۔ آپ کو **لاپرواھی** نہیں کرنی چاہے وقت کسی کا انتظار نہیں کرتا اپنی صحت کا خیال **انعامی اسکیموں** میں حصہ لینے کیلئے یہ ہفتہ موافق نہیں ہے۔ **اچھے معالج** سے رابطہ کریں اپنے برج سے متعلق صدقہ ضرور دیں۔
(17 تا 25) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر **شمس تسدیس زحل** قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 21 تا 24 جنوری رہیں گے اس نظر کے اس ہفتہ **صحت بھتری** کی طرف آجائیگی۔ بگڑے ہوئے معاملات سلجھنا شروع ہو جائینگے۔ مالی فائدہ ہوگا انعامی اسکیموں میں حصہ لے سکتے ہیں۔
(26 تا 31) ان ایام میں **عطارد قران شمس** قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات 29 تا 31 جنوری ظاہر ہونگے یہ نظر فائدہ مند ثابت ہو سکتی آپ انعامی اسکیموں میں حصہ لیں یا نئے کاروبار کا آغاز کرنا چاہیں تو کامیابی ملے گی۔ **گھریلو** ماحول میں تبدیل آسکتی ہے۔ کاروباری حالات بہتر ہونگے۔

**فروری** (یکم تا 8) اس ہفتہ 05 تا 07 فروری **شمس مقابلہ مشتری** کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ اس نظر کے تحت آپ فی الحال جائیداد کا لین نہ کریں تو اچھا نقصان کا اندیشہ ہے۔ کاروبار کرتے وقت محتاط رہیں کسی بھی اہم کاغذ پر بنا سوچے سمجھے دستخط نہ کریں کوشش کریں کہ پہلے کسی سے مشورہ لازمی کریں
(9 تا 16) شیئرز اور قیمتی اشیاء کی **خریدوفروخت** نقصان دے سکتی ہے ان ایام میں **دل و جگر** کے امراض بھی پیدا ہو سکتے ہیں اور وہ افراد ان سے متعلق امراض میں مبتلا ہیں مذکورہ مرض شدت اختیار کر سکتا ہے۔ آپ کے **شریک حیات یا عزیز** کے لئے غیر متوقع نحوست لائے گی۔
(17 تا 25) 21 تا 25 فروری ان ایام کے دوران قائم ہونے والی **شمس تربیع زحل** ان سیارگان کے منفی اثرات ظاہر کریگی نقصان کا اندیشہ ہے۔ ذہن کو اس ہفتہ اچانک **صدمہ** یا جھٹکا پہنچنے کا اندیشہ ہے۔ جس کی آپ نے کبھی توقع نہ کی تھی۔ اس وجہ سے ذہنی اور جسمانی صحت بہتر نہ رہے گی۔
(26 تا 28) اس ہفتہ اپنی صحت جسمانی کے متعلق تشویش رہے گی اور **اھم امور** کے سلسلے میں مصروفیات بڑھے گی۔۔ شریک حیات کا تعاون حاصل ہو رہے گا۔ نجی معاملات طے کر سکیں گے کوئی نیا کاروباری معاہدہ بھی طے ہو سکے گا۔ جو بات نرم رویہ سے حل ہو جائے اسے سختی سے کرنے کا کوئی فائدہ نہیں ہے۔

**مارچ** (یکم تا 8) عمرہ اور زیارت کیلئے سفر کیا جائے نحس اثرات سے بچنے کے لئے **روحانی بزرگ** سے ملاقات ضروری ہے تا کہ آنے والے **خدشات** کو دور کیا جا سکے۔ ریڑھ کی ہڈی اور کمر میں **درد کی شکایت** ہو سکتی ہے اپنے **مقصد** کی تکمیل نہ ہو سکے گی۔ ہر معاملہ میں احتیاط کریں۔
(9 تا 16) **خوشی کی تقریب** کرنے کیلئے یہ دن اچھے ہیں۔ یا کسی **تفریحی مقام** پر چلے جانا چاہیے ماحول کی تبدیلی سے صحت **بھتر** رہے گی۔ **بیرون ملک** سفر پیش آسکتا ہے۔ **گھریلو خواتین** ملازمین کو نظر میں رکھیں اور **زیادہ بھروسہ** نہ کریں۔
(17 تا 25) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر **شمس تثلیث زحل** قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 24 تا 28 مارچ رہیں گے اس نظر کے تحت **کاروباری معاملات** بہتری کی طرف آئیں گے اور **مخالفین** پر با آسانی غلبہ حاصل کر سکتے ہیں۔ والدین سے ناراضگی بھی ختم ہو سکتی ہے۔
(26 تا 31) کاروبار میں نئی جدت لا کر زیادہ فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ ملازمین پر بھروسہ نہ کریں۔ **بیرون ملک** سفر پیش آسکتا ہے۔ بزرگوں کو منانے کے لیے یہ وقت معاون ثابت ہوگا۔ کچھ افراد کو **انعامی اسکیموں** میں کامیابی کاروباری فائدہ اور تجارت میں زبردست مالی فائدہ حاصل ہوگا۔

**اپریل** (یکم تا 8) 08 تا 09 اپریل آپ کے برج کا حاکم **سیارہ شمس** درجہ شرف سے گزر رہا ہے جو کہ **سعد۔حالت** میں ہوگا۔ ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر شمس تثلیث مشتری قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 05 تا 10 اپریل رہیں گے یہ نظر **زبردست مالی فائدہ** لائے گی۔
(9 تا 16) علم و عقل کا حاکم سیارہ **عطاردقران شمس** کی نظر قائم کیئے ہوئے ہے۔ یہ وقت آپ کے لئے بہتر ثابت ہو سکتا ہے خود غرض لوگوں کو اپ

قریب نہ آنے دیں ایسے لوگ آپ کے قریب جمع ہونا شروع ہو جائیں گے۔ بہتر لائحہ عمل تیار کر کے آئندہ کی **پریشانیوں** سے سنبھال سکتے ہیں۔

(17 تا 25) اپنے اسم الٰہی کا ورد کریں۔ ان ایام میں اخراجات میں زیادتی ہوگی آئندہ کیلئے کچھ بچا کر رکھنا آپ کیلئے فائدہ مند ثابت ہو سکتا ہے اخراجات کا ایک جن آپ کے سر پر مسلط ہونے والا ہے آنے والے اہم اور **مشکل وقت** کیلئے آپکو بہتر حکمت عملی اختیار کرنا ہوگی۔ مالی نقصان کا اندیشہ ہے۔

(26 تا 30) **عدالتی کاموں** میں احتیاط کی ضرورت ہے بہتر ہے کہ نہایت احتیاط سے کام لیں اسی دوران **مالی نقصان** کا بھی اندیشہ ہے۔ ریڑھ کی ہڈی اور کمر میں درد کی شکایت ہو سکتی ہے۔ بہتر ہے کہ اپنے برج کے مطابق اپنا صدقہ دیں اور اپنے بزرگوں سے اپنے حق میں دعا کروائیں۔

**مئی** (یکم تا 8) ان ایام میں بہت نحس اہم نظر شمس تربیع مشتری قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 02 تا 05 مئی تک رہیں گے اس نظر کے تحت کچھ لوگ آپکو خوش نہیں دیکھ سکتے اپنے راز کسی کو نہ بتائیں دل کی بات دل میں رکھیں تو زیادہ بہتر ہے۔ بولتے وقت محتاط رہیں زیادہ بولنے سے آپ راز کھولنا شروع ہو جاتے ہیں۔

(9 تا 16) یہ ہفتہ اعلیٰ طبقہ کے لوگ، حکام اعلیٰ سے ملنا کامیابی لائے گا۔ لیکن اس بات کو بھی مدنظر رکھیں کہ اسوقت میں نقصان بے اعتباری، ناپسندیدگی اور تمام قسم کی کمزوریاں ناکامی آنے کا خدشہ ہے انہیں پاس نہ پھٹکنے دیں۔ امراض قلب بڑھ جانے کا خدشہ ہے۔ صحت کا خیال رکھیں۔ اس ہفتہ کا لکی عدد 88 ہے۔

(17 تا 25) اس ہفتہ اہم نحس اہم نظر شمس مقابلہ زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 21 تا 25 مئی رہیں گے اس نظر کے تحت اپنی قوت اور دائرہ اختیار کو بڑھانے اور مقبولیت کے لئے اعلیٰ عہدوں پر فائز لوگوں سے ملیں۔ دوسروں کی رہنمائی کریں، ایسے ادارے جو کسی ادارے کے متعلق ہوں عملی اقدام کرنا مفید ہے۔

(26 تا 31) ان ایام میں **عطارد قران شمس** قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات 29 تا 31 مئی ظاہر ہونگے یہ ہفتہ مالی لحاظ سے سخت ثابت ہوگا۔ اور مشکلات پیش آئیں گی۔ اس غیر موافق وقت کے گزر جانے کے بعد آئندہ سے حالات بہتر ہونے لگیں گے۔ مالی حالات بھی بہتر ہو جائے گی۔

**جون** (یکم تا 8) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر شمس تسدیس مشتری قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 06 تا 11 جون رہیں گے اس نظر کے تحت کاروباری فائدہ انعامی اسکیموں شیئرز کا لین دین میں **فائدہ مند** ثابت ہونگی۔ ایسے افراد جو کہ بے روزگار ہیں درج بالا تاریخوں میں تلاش روزگار کی کوشش کریں۔

(9 تا 16) ان ایام میں **شمس قران مریخ** قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات 10 تا 19 جون ظاہر ہونگے۔ کسی بھی **قسم کا نقصان** ہو سکتا ہے لہذا آپ کو سخت احتیاط کرنا ہوگی۔ جسمانی **صحت کا خیال** رکھیں مخالفین سے محتاط رہیں۔ **مالی نقصان** کی بھی توقع ہے۔

(17 تا 25) مختلف جگہ انٹرویو دیں تو زیادہ امید ہے کہ ان کو بہتر روزگار مل سکے۔ **بیرون ملک سفر** کی خواہشمند حضرات اس ماہ سفر کر سکتے ہیں۔ اچانک **خوشخبری** ملنے کی امید بھی ہے۔ اس ہفتہ مفت کی دولت یا جائیداد ملنا متوقع ہے۔ ان ایام میں نئی جائیداد کی خرید و فروخت کی جا سکتی ہے۔

(26 تا 30) عزیز و اقارب سے معاملات کو الجھانے کی کوشش نہ کریں **تحریری معاهده** اور گھریلو مسائل میں احتیاط برتیں۔ آپ کی لاپرواہی سے ایک بنا ہوا الجھ جائے گا۔ یہ ایام آپ کے لئے **نحس ثابت** ہو سکتے ہے اس دوران کوئی نیا معاہدہ نہ کریں اور نہ ہی کسی نئی شے کی خریداری کریں۔

**جولائی** (یکم تا 8) **زیورات اور جائیداد** سے متعلق معاملات فی الوقت التواء میں ڈال دیں ابھی اس قسم کے مسائل حل کرنے کا وقت نہیں ہے۔ خواتین سے **متعلقہ امور** میں مدد حاصل ہوگی لیکن بہت **احتیاط** کی ضرورت ہے اگر آپ نے احتیاط نہ کی تو جان لیں ہر فیصلہ آپ کے خلاف ہوگا۔

(9 تا 16) آپ کے برج کے حاکم سیارہ شمس کو اس سال دوسری سعد قوت 11,12 جولائی کو اوج کی شکل میں حاصل ہو رہی ہے کیونکہ یہ سیارہ ان ایام میں اوج کے درجات سے گزرے گا۔ یہ قوت مالی معاملات کو درست کرنے کے لیے مناسب ہے اگر آپ شرف شمس میں لوح شمس نہ بنوا سکے تو اس وقت یہ لوح حاصل کر سکتے ہیں۔

(17 تا 25) اس ہفتہ **شمس تثلیث زحل** کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ یہ وقت جائیداد کی خرید و فروخت کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ کاروباری فائدہ اور کامیابی اور مالی اقبال مندی حاصل ہوگی۔ ملازمت پیشہ افراد کی **آمدنی** میں اضافہ ہوگا۔ جبکہ کم عمر افراد کو والدین اور بزرگ رشتہ داروں سے فائدہ ملے گا۔

(26 تا 31) آپ **خوبصورتی** کے پرستار ہیں لیکن ہر **جنس مخالف** کو دیکھ کر دل دے بیٹھنا آپ کی کمزوری ہے۔ اولاد کی جانب خصوصی توجہ دیں۔ **بیماری** کا بھی خطرہ ہے ناگہانی طور پر بلڈ پریشر کی شکایت بھی ہو سکتی ہے۔ ذہنی دباؤ رہے گا۔ جواں عمر کے لوگ اس ہفتہ آپ کو فائدہ دینگے۔

**اگست** (یکم تا 8) **شراکتی امور** میں محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔ آپ کی رقم ضائع ہو سکتی ہے اس دوران قیمتی اشیاء کی چوری کا بھی خدشہ ہے۔ بظاہر اپنے ہمدرد پر بھی اعتبار نہ کریں اگر آپ نقصان سے بچنا چاہتے ہیں تو کسی پر بھروسہ نہ کریں۔ عزیز و اقارب سے کسی بارے میں بھی جھگڑا مول نہ لیں۔

(9 تا 16) اس ہفتہ زہرہ قران شمس کی نظر قائم ہو رہی ہے۔ دوسروں کو خوش رکھنے کے لئے صبح سے رات تک خوش باش رہیے اس سے وقت بھی اچھا کٹے گا اور مالی فائدہ بھی حاصل ہوگا۔ کاروباری حالات بہتر رہیں گے لیکن زیادہ سرمایہ کاری سے مکمل گریز کریں، آرٹ سے تعلق رکھنے والوں کی تخلیقی صلاحیتوں کی آزمائش کا وقت ہے۔

(17 تا 25) ان ایام میں آپ کے حاکم سیارہ کی نظر شمس قران مشتری قائم ہو رہی ہے جس کے قوی اثرات 24 تا 29 اگست ظاہر ہونگے ان ایام میں کسی بزرگ سے دعا کروائیں تا کہ بگڑتے ہوئے **معاملات** میں کسی حد تک بہتری آ سکے۔ نئی دوستیاں قائم ہو سکتی ہیں جو کہ بعد میں آپ کیلئے فائدہ مند ثابت ہونگی۔

(26 تا 31) کاروباری حالات بہتر ہونگے۔ **سرمایہ کاری** میں لگے ہوئے روپے سے فائدہ ہوگا۔ یہ ایام میں کاروبار میں بہتری ہوسکتی ہے۔ **انعامی اسکیموں** میں حصہ لینا فائدہ مند ثابت ہوگا۔ صاحب علم فرد سے مل کر اس نایاب قوت میں اپنے لئے خاص لوح تیار کرواسکتے ہیں۔

**ستمبر** (یکم تا 8) رقم کا لین دین یا افسران بالا سے تعلقات کی خرابی یا نئی جائیداد کی حصول، الیکٹرونکس اشیاء کی خریداری، زیورات کا خریدنا ان دنوں میں فائدہ ہوسکتا ہے۔ کچھ افراد کی **منگنی یا شادی** کی امید کی جاسکتی ہے جو کہ ان کے لئے مبارک ثابت ہوگی۔ کسی اوزار سے نقصان پہنچ سکتا ہے۔

(9 تا 16) ٹریفک کے معاملات احتیاط طلب ہونگے **دور اندیشی** سے کام لینا بہتر رہے گا۔ خرید وفروخت کی طرف رجحان بڑھے گا شریک حیات کا تعاون حاصل رہیگا۔ **خانگی امور** میں خوشگواری رہے گی۔ **اندرون ملک** کسی نجی نوعیت کے سفر کا امکان ہے جو نہایت سود مند ثابت ہوگا۔

(17 تا 25) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر شمس تسدیس زحل قائم ہورہی ہے جس کے اثرات 21 تا 26 ستمبر رہیں گے۔ ان ایام میں کوئی خوشخبری مل سکتی ہے اور دیرینہ مسئلہ بھی حل ہوسکتا ہے۔ قیمتی اشیاء کی خرید وفروخت کے لئے یہ وقت موزوں ہے۔ خصوصاً جائیداد یا زمین، پلاٹ کی خرید فروخت فائدہ دے گی۔

(26 تا 30) ان ایام میں عطارد قران شمس قائم ہورہا ہے جس کے قوی اثرات 29 ستمبر تا 02 اکتوبر ظاہر ہونگے ان ایام میں کاروباری حالات قدرے بہتر رہیں گے لیکن اخراجات میں مسلسل اضافہ ہوتا رہے گا۔ ازدواجی معاملات میں بگاڑ پیدا ہوسکتا ہے۔ صبر وتحمل سے کام لینا ہوگا لاپرواہی یا جلد بازی نقصان دے ہوسکتی ہے۔

**اکتوبر** (یکم تا 8) ذہنی تھکاوٹ کو دور کرنے کے لئے تفریحی پروگرام میں شرکت نہایت مفید ثابت ہوگی۔ دوران پروگرام کچھ نئے لوگوں سے **ملاقات** ہوسکتی ہے۔ جو مفید رہے گی۔ اس ہفتہ آخری ایام میں **بے روزگار** افراد کو روزگار کے مواقع میسر آنے کی امید ہے۔ کاروباری پوزیشن مستحکم رہے گی۔

(9 تا 16) آپ کے برج کا حاکم **سیارہ شمس** انتہائی نحس حالت میں ہے یہ اپنے ہبوطی درجات پر 11 تا 12 اکتوبر ہوگا کہہ لیں کہ یہ ایام آپ کے لیے نحس ثابت ہوسکتے ہیں۔ **قوت فیصلہ** کو مضبوط رکھیں۔ ملازمت کرنے والے افراد کو اپنے **کام کو مستعدی** سے کرنا بہتر رہے گا۔

(17 تا 25) **شر پسند عناصر** کی ریشہ دوانیوں سے محفوظ رہیں گے بزرگوں کی صحت جسمانی کا خیال رکھیں۔ سفر وسیلہ ظفر ثابت ہوگا اپنی دل خواہش پوری کرسکیں گے کسی عزیز دوست سے ملاقات ہوسکے گی۔ اہم خبر سن سکیں گے کاروباری پوزیشن مستحکم رہے گی **کوئی تقریب** گھر میں منعقد کرسکیں گے۔

(26 تا 31) شریک حیات اور بچوں کے ساتھ مل کر سیر وتفریح کا پروگرام بنا سکیں گے۔ لہذا ایسے پروگراموں میں حصہ لینے سے جسم کی نشوونما میں اضافہ ہوگا۔ بعض غلط فہمیاں آپ کے اور آپ کے معاون افراد کے درمیان کشیدگی پیدا کرنے کا باعث بنیں گی۔ شکار کے شوقین کی تکمیل ہوسکے گی شر پسند عناصر کی ریشہ دوانیوں سے بچیں جو آپ کو پریشان کرنے میں معروف عمل رہیں گے۔ **صحت** بگڑنے کا اندیشہ ہے۔ جس بارے میں پچھلے ہفتہ بھی آپ کو مطلع کیا گیا تھا۔

**نومبر** (یکم تا 8) یہ ہفتہ آپ کے لئے **خوش بختی** لے کر آئے گا کیونکہ یہ آپ کے ستارے کے حساب سے آپ کے لئے بہترین ہفتہ ہے اس ہفتہ **ذاتی خواہشات** کی تکمیل کے لئے کوشاں رہیں گے۔ تعلیمی سفر کا امکان ہے۔ قانونی امور توجہ طلب ہونگے۔ **اہم معاہدے** پر دستخط کرسکیں گے۔

(9 تا 16) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر شمس تسدیس مشتری قائم ہورہی ہے جس کے اثرات 09 تا 13 نومبر رہیں گے اس نظر کے تحت قریبی عزیز آپ کے لئے پریشانیاں کھڑی کررہے ہیں خصوصاً وہ افراد جن سے آپ کا خوشی رشتہ ہے آپ کو خوشحال نہیں دیکھنا چاہتے ہیں اس ماہ خلاف توقع کوئی رقم ملنے کی امید ہے۔

(17 تا 25) ان ایام میں **زحل قران شمس** قائم ہورہا ہے جس کے قوی اثرات 21 تا 27 نومبر ظاہر ہونگے۔ یہ نحس ترین وقت ہے کوئی بھی فیصلہ کرنے سے پہلے خوب سوچ سمجھ کرلیں مالی نقصان کو اندیشہ ہے ان ایام میں چوری بھی ہوسکتی ہے۔ گھر سے باہر جانے سے قبل اپنی قیمتی اشیاء کو سنبھال کر رکھیں۔

(26 تا 30) ان ایام میں **شمس قران زحل** قائم ہورہا ہے جس کے قوی اثرات 28 نومبر تا 02 دسمبر ظاہر ہونگے۔ گزشتہ ماہ کی طرح ان دنوں بھی چھوٹے سفر فائدہ دینگے دوستی اور محبت روپے کے لین دین کی وجہ سے خراب ہوسکتی ہے۔ لہذا ایسا کوئی قدم ہی نہ اٹھائیں کہ آپ کو بعد میں **پریشانی** کا سفر کرنا پڑے گا۔

**دسمبر** (یکم تا 8) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر شمس تسدیس مریخ قائم ہورہی ہے جس کے اثرات 03 تا 09 دسمبر رہیں گے اس نظر کے تحت بزرگوں سے مالی فائدہ ہوسکتا ہے۔ خوف اور بزدلی کی کیفیت کو دور کرنے کیلئے سلام مریخ کا ورد کریں اس دوران نگینہ مرجان اور زبرجد کا استعمال آپ کیلئے فائدہ کا باعث ہوگا۔

(9 تا 16) ان ایام میں بہت نحس اہم نظر شمس تربیع مشتری قائم ہورہی ہے جس کے اثرات 12 تا 16 دسمبر رہیں گے اس نظر کے تحت ملازم پیشہ افراد کے لئے یہ ہفتہ بہتر نہیں رہے گا افسران بالا کا دباؤ رہے گا یہ بھی ممکن ہے کہ آپ کی ملازمت خطرہ میں پڑجائے۔ کاروباری حضرات کے لئے بھی اس ہفتہ کوئی اچھی خبر نہیں کسی نقصان کا اندیشہ ہے۔

(17 تا 25) **اہم دستاویزات** پر دستخط کرنے سے قبل مکمل تسلی کرلیں کیوں کہ آپ کی ذرا سی لاپرواہی سے **پریشانی** میں اضافہ ہوسکتا ہے لہذا **بزرگوں کا تعاون** آپ کے لئے فائدہ مند اور مفید ہوگا۔ اس ہفتہ اپنے مخالفین کی ریشہ داریوں سے بچیں کاروبار میں کامیابی حاصل کرسکیں گے۔

(26 تا 31)۔ آپ کی سماجی منصوبہ بندی میں بہت زیادہ دے گی۔ گھریلو مسائل کو حل کرنے میں کوشاں رہیں گے خاندان کے افراد سے مل کر کسی اہم مسئلہ پر بات چیت کرسکیں گے ٹریفک کے معاملات احتیاط طلب ہونگے۔ اپنی صحت کا خیال رکھیں اور شریک حیات کی صحت جسمانی کی طرف سے لاپرواہی نہ برتیں۔

VIRGO

# سنبلہ



تاریخ پیدائش:۔ 24 اگست تا 23 ستمبر | نام کا سر حرف:۔ پ، غ | موافق دن:۔ بدھ | حاکم سیارہ:۔ عطارد

امراض:۔ کمر، سر، بازو یا شانوں کا درد — موافق عدد:۔ 5

خاصیت:۔ بے غرض، حق پسند، خوددار، ایثار والا — موافق پتھر گومیدک، زرد عقیق، فیروزہ

نقائص خصلت:۔ بے صبرا، بہت چالاک، حاسد — موافق رنگ کھلتا ہوا سبز، فیروزی، پیلا، زرد گہرا

جنوری (یکم تا 8) ان ایام میں اہم اور خاص سعد **نظر عطارد تسدیس زحل** قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 04 تا 07 جنوری رہیں گے اس نظر کے تحت ان ایام میں **تجارت میں فائدہ** حاصل ہو سکتا ہے۔ کامیاب زندگی حاصل ہوگی **اعلیٰ درجہ** کی خواتین سے مالی **فائدے** ممکن ہیں۔ جلد ہی اور غیر متوقع طور پر مالی فائدہ حاصل ہوگا۔ **خاندانی الجھنوں** یا رفقائے کار کے درمیان تنازعات کو ختم کرنے کی کوشش کریں۔

(9 تا 16) **اہم امور** کے سلسلے میں مصروفیات بڑھے گی مستقبل کے متعلق اہم فیصلہ کر سکیں گے۔ کاروباری معاہدے کامیابی کے ساتھ طے کر سکیں گے۔ دوست بنا سکیں گے طالب علم اپنی تعلیم کی طرف توجہ دیں ٹریفک کے معلات احتیاط طلب ہونگے۔ سماجی تقریبات میں شرکت مواقع ملیں گے۔ شریک حیات کا تعاون حاصل ہو رہے گا۔ اور **نجی معاملات** طے کر سکیں گے کوئی نیا کاروباری معاہدہ بھی طے ہو سکے گا۔ مخالفین سے محتاط رہنے کی سخت ضرورت ہے۔

(17 تا 25) آپ کے برج کا حاکم **سیارہ عطارد** ان ایام میں برج دلو میں ہے 21 جنوری کو اس سیارہ کو رجعت ہو رہی ہے اس کی یہ رجعت 11 فروری تک رہیگی۔ اس دوران یہ سیارہ اپنی طاقت کھودیگا۔ **روحانی بزرگ** سے ملاقات ضروری ہے تا کہ آنے والے خدشات کو دور کیا جا سکے۔

(26 تا 31) ان ایام میں عطارد قران شمس قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات 29 تا 31 جنوری ظاہر ہونگے یہ نظر فائدہ مند ثابت ہو سکتی ہے۔ ان دنوں میں آپ افسران بالا یا **والدین** کے غضب و غصہ کو دور کر سکتے ہیں۔ بزرگوں سے خصوصی دعا کروائیں اعلیٰ عہدوں پر فائز افسران بالا سے فائدہ لیا جا سکتا ہے۔

فروری (یکم تا 8) ان ایام میں اہم اور خاص سعد **نظر عطارد تسدیس** زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 03 تا 07 فروری رہیں گے اس نظر کے تحت بزرگوں کے مشورے سے رکے ہوئے کاموں کی تکمیل کر سکیں گے کوئی خوشخبری ملنے کی توقع ہے۔ اس ہفتہ اپنی صحت جسمانی کے متعلق تشویش رہے گی

(9 تا 16) 11 فروری کو آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد رجعی حالت سے مستقیم ہو رہا ہے اس دوران اس کی کھوئی ہوئی قوتیں واپس مل جائیں گی۔ عدالتی فیصلے اور معاہدے کیے جا سکتے ہیں۔ اندرون ملک حصول رزق کے لئے بعض افراد کو سفر کرنے کا موقع مل سکے گا۔ جس سے فائدہ حاصل ہونے کی قوی امید ہے۔

(17 تا 25) بزرگ خواتین سے دعا کروانے سے ایک **مسئلہ** حل ہو سکتا ہے مستقبل میں بہتر زندگی گزارنے کیلئے ایک اچھا اور بہتر موقع آپ کے ہاتھ آئیگا۔ بے روزگار افراد کو روزگار حاصل ہو سکتا ہے۔ ملازم پیشہ افراد یا گھر کے سربراہ کوشش کریں کہ کوئی اہم ذمہ داری اپنے سر نہ لیں ورنہ ان کی سابقہ محنت رائیگاں جا سکتی ہے۔

(26 تا 28) اس ہفتہ اپنی اس **ناکامی کو کامیابی** میں بدلنے کے لئے انہیں چاہئے کہ 05 **اناج کا صدقہ** دیں۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے والے **خواہشمند افراد** قسمت آزمائی نہ کریں۔ جو بات **نرم رویہ** سے حل ہو جائے اسے سختی سے کرنے کا کوئی فائدہ نہیں ہے۔

مارچ (یکم تا 8) اس ہفتہ اہم نحس اہم نظر **عطارد مقابلہ مشتری** قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 01 تا 03 مارچ رہیں گے اس نظر کے تحت حوصلہ مندی سے حالات کا مقابلہ کریں مضبوط قوت ارادی کی وجہ سے آپ پیچیدہ مسائل سے نکل سکتے ہیں۔ ایسے افراد جو کہ عدالتی معاملات میں الجھاؤ کا شکار ہیں۔

(9 تا 16) ان ایام میں بہت نحس اہم نظر **عطارد تربیع زحل** قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 14 تا 18 مارچ تک رہیں گے اس نظر کے تحت غیر ملکی سفر کے سلسلہ میں رکاوٹوں اور تاخیر کا حائل ہونا نظر آتا ہے۔ بہت احتیاط سے وقت گزرنا ہوگا۔ **جادو کے اثرات** تیزی سے اثر کر سکتے ہیں۔

(17 تا 25) اس ہفتہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ نحس **درجہ ہبوط** سے گزر رہا ہے 22 مارچ کو صبح 05 تا رات 12 بجے تک یہ نحس کمزور حالت میں ہوگا لیکن اس ہفتہ آپ کو بہت زیادہ احتیاط کی ضرورت ہے۔ خواتین زبان درازی سے گریز کریں اور مرد حضرات بحث سے بچیں۔ **نقصان** کا اندیشہ ہے۔

(26 تا 31) عمرہ اور زیارت کے **خواہشمند حضرات** کی اس ہفتہ خواہش پوری ہو سکتی ہے۔ آپ اس ہفتہ اپنے **مخالفین** کے سامنے کمزور ہیں اور انہیں صلح پر آمادہ کرنے کی کوشش کریں۔ شراکتی امور کے ذریعے سے بھی نقصان ہوگا۔ **ریس، لاٹری** وغیرہ میں حصہ لینے سے گریز کریں۔

اپریل (یکم تا 8) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تثلیث زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 01 تا 04 اپریل رہیں گے اس نظر کے تحت عدالتی امور کو انجام دینے کے لئے بہتر ثابت ہوگی۔ عزیز و اقارب سے تعلقات بہتر بنائیں۔ کاروباری ترقی حاصل کر سکتے ہیں بیرون ملک سفر میں رکاوٹیں ختم ہو سکتی ہیں۔

(9 تا 16) اس ہفتہ عطارد قران شمس کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ اس نظر کے اثرات کے تحت مقدمہ میں کامیابی، پنچایتی فیصلے آپکے حق میں ہونگے۔ پیچیدہ

امراض سے نجات، الیکٹرونکس کی اشیاء، زمین کی خریداری کر سکتے ہیں۔ تعلیمی کامیابی ممکن ہے۔ کاروباری حضرات ان ایام میں اپنے لئے بہتر پلاننگ کر سکتے ہیں۔

(17 تا 25) 17 اپریل کو آپ کے برج کا حاکم سیارہ ہبوط کے بعد دوسری نحس حالت حضیض کے درجات سے گزرے گا جو کہ آپ کے لئے نحس ثابت ہو سکتی ہے۔ اس ہفتہ 19 تا 22 اپریل عطارد تربیع مشتری کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ ان ایام میں جادوئی حملے ہو سکتے ہیں جس میں آپ کو تباہ و برباد کیا جا سکتا ہے۔

(26 تا 30) ان ایام میں والدین **بچوں کو سکول** میں داخلہ دلوا سکتے ہیں۔ جو کہ اولاد کی تعلیمی سرگرمیوں میں معاون ثابت ہو سکتا ہے۔ مالی نقصان بھی متوقع ہے کاروبار بند کرنا یا آپ کے دل و دماغ پر خوف دہشت مسلط جیسے اقدامات کئے جا سکتے ہیں۔ **وراثتی جائیداد** کے حصول کیلئے جھگڑا ہو سکتا ہے۔

مئی (یکم تا 8) اس ہفتہ اہم نحس اہم نظر عطارد مقابلہ زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 01 تا 05 مئی رہیں گے اس نظر کے تحت اچانک حادثات اور بڑی تبدیلیاں رونما ہو سکتی ہیں۔ بدنامی کا بھی اندیشہ ہے۔ بزنس کرنے والے افراد اگر انتہائی صبر و تحمل اور سوچ بچار کیساتھ اقدامات کریں تو پھر خاصی آمدنی ہوگی۔

(9 تا 16) ہر معاملہ میں احتیاط کریں۔ گھریلو خواتین ملازمین کو نظر میں رکھیں اور زیادہ بھروسہ نہ کریں۔ ان دنوں میں قرض لینا آپ کیلئے وبال جان ثابت ہو سکتا ہے جو کچھ جتنا ہے اتنے میں ہی گزارا کریں۔ بحث و تکرار سے گریز کریں خاموشی سے وقت گزاریں۔ طالب علم اس ماہ خاص توجہ دیں ورنہ اچھی خبر سننے کو نہ ملے گی

(17 تا 25) آپ کے برج کا حاکم سیارہ 19 مئی کو **رجعت اختیار** کر رہا ہے اس سیارہ کی یہ رجعت 12 جون کو ختم ہو رہی ہے۔ اس دوران کوئی بھی اہم فیصلے لینے سے گریز کریں خاص طور سے **عدالتی معاملات**، کاروباری معاہدے نہ کریں عزیز و اقارب سے کسی قسم کا **جھگڑا** مول نہ لیں۔

(26 تا 31) ان ایام میں **عطارد قران شمس** قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات 29 تا 31 مئی ظاہر ہونگے۔ یہ ایام آپ کے خوش قسمتی لا سکتے ہیں۔ لیکن مالی لین دین اور نئے کاروبار کی ابتداء نہایت محتاط کریں۔ نئی رشتہ داریاں بنانے کے لئے یہ وقت مناسب ہے۔ سیر تفریح کا پروگرام بنائیں۔

**جون** (یکم تا 8) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تسدیس زہرہ قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 08 تا 12 جون رہیں گے اس نظر کے تحت اس ہفتہ محبوب کی جانب سے **خوشخبری** مل سکتی ہے۔ منگنی یا نکاح کے حالات بھی پیدا ہو سکتے ہیں۔ آمدنی میں اضافہ اور کاروبار میں ترقی بھی مل سکتی ہے۔

(9 تا 16) آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد 12 جون کو مستقیم ہو رہا ہے۔ معاملات درست کرنے کے لیے یہ وقت بہترین ہے۔ یاد رہے کہ 17 ستمبر تک عطارد مستقیم حالت میں رہیگا یہ وقت بیماریوں سے نجات، عزیز و اقارب سے **مراسم** بڑھانے اولاد کی بہترین تربیت کے لیے عملی اقدامات کر سکتے ہیں۔

(17 تا 25) تقریبات میں شرکت کیلئے موافق وقت ہے۔ انہی ایام میں خریدی گئی **جائیداد فائدہ** دے سکتی ہے۔ بیرون ملک سفر اور کاروبار کے مواقع **سود مند ثابت** نہ ہونگے۔ اپنے رکے ہوئے کاموں کو نکال سکتے ہیں۔ اس دوران اپنی صحت کا بھی خاص خیال رکھیں اور اپنا صدقہ دیں۔

(26 تا 30) یہ ہفتہ نیک ثابت ہوگا ایسے افراد جو کہ بیرون ملک کاروبار کرنے یا تعلیم حاصل کرنے کی غرض سے سفر کے خواہشمند ہیں اس ماہ کامیابی ملے گی۔ ایک ایسے شخص سے ملاقات ہو سکتی ہے جو کہ آپ کی زندگی کو بدل کر رکھ دے گا کچھ لوگ رشتہ ازدواج میں منسلک ہو جائینگے اور کچھ افراد کی منگنی طے پا جائیگی

**جولائی** (یکم تا 8) اس ہفتہ کی خاص نظر عطارد تسدیس زہرہ قائم ہو رہی ہے۔ اس نظر کے تحت ایک مرض آپ کی جان چھوڑ دے گا یا اس مرض کی شدت میں کمی واقع ہو سکتی ہے۔ بشرطیکہ آپ بھی اس وہم کو اپنے دل سے نکال دیں۔ آمدنی بڑھانے کے مواقع ملیں گے نیا کاروبار شروع کر سکیں گے۔

(9 تا 16) ان ایام میں آپ کے برج کے حاکم سیارہ کی اہم نظر **عطارد قران مریخ** قائم ہو رہی ہے جس کے **قوی اثرات** 14 تا 18 جولائی ظاہر ہونگے اس ہفتہ کی ابتداء سے ہی **طبیعت** میں بے چینی اور **ذہنی دباؤ رہے** گا لیکن آپ کو سب کچھ **برداشت** کرنا ہوگا۔

(17 تا 25) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تثلیث زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 21 تا 24 جولائی رہیں گے۔ خرید و فروخت کیلئے یہ اچھا وقت ہے علمی **کامیابی** مل سکتی ہے۔ اولاد سے وابستہ توقعات پوری ہونگی۔ قریبی عزیز آپ کو ایک **خوشخبری** دے سکتا ہے قوت فیصلہ مضبوط رکھیں۔

(26 تا 31) عزیزوں اقارب سے فائدہ ہوگا۔ بہتر ہے کہ اپنے برج کے مطابق اپنا صدقہ دیں اور اپنے بزرگوں سے اپنے حق میں دعا کروائیں۔ شراکتی امور میں محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔ آپ کی رقم ضائع ہو سکتی ہے اس دوران قیمتی اشیاء کی **چوری** کا بھی خدشہ ہے۔ بظاہر اپنے ہمدرد پر بھی اعتبار نہ کریں۔

**اگست** (یکم تا 8) اس ہفتہ **عطارد قران زہرہ** کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ اس نظر کے تحت اس برج سے متعلقہ افراد کی منگنی یا شادی ممکن ہے محبوب سے ملاقات کا اچھا موقع ہے۔ بگڑے معاملات بہتری کی جانب رُخ اختیار کر لیں گے۔ مقدمہ اور پنچایتی فیصلوں میں کامیابی ہوگی۔

(9 تا 16) ان ایام میں آپ کے برج کا حاکم **سیارہ عطارد** 16,17 اگست کو درجہ شرف سے گزر رہا ہے شرفی درجات کسی بھی سیارے کی انتہائی **سعد قوت** ہوتی ہے۔ یہ وقت مبارک ثابت ہو سکتا ہے۔ اس وقت آپ مٹی کا ہاتھ لگائیں تو وہ بھی سونا بن سکتی ہے۔ لیکن زیادہ **اعتبار** بھی نقصان دہ ثابت ہو سکتا ہے۔

(17 تا 25) اس ہفتہ سعد نظر عطارد تسدیس زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 25 تا 28 اگست رہیں گے۔ وراثتی جائیداد کا حصول ممکن ہو سکے گا۔ مستقبل کیلئے کوئی جائیداد خریدنا اس وقت مناسب رہے گا۔ پراپرٹی ڈیلر اور زرعی زمین کے خریداروں کے لئے یہ وقت مناسب ہے۔ عدالتی فیصلے آپ کے حق میں ہو سکتے ہیں۔

(31تا26) ان ایام میں کسی سے **تلخ کلامی** سے نہ پیش آئیں کوشش کریں کہ اپنے برج کا صدقہ لازمی دیں۔ **جو بات دل** میں ہو اُسے زبان پر نہ لائیں کسی کے **معاملات** میں پڑنے یا الجھنے کی کوشش نہ کریں اپنے کام سے کام رکھیں تو زیادہ بہتر ہے۔ جو کام کرنا ہو اُسے فوری **انجام** دیں۔

ستمبر (یکم تا8) اگر آپ **نقصان** سے بچنا چاہتے ہیں تو کسی پر بھروسہ نہ کریں۔ **عزیز و اقارب** سے کسی بارے میں بھی جھگڑا مول نہ لیں۔ بیماری کا بھی **خطرہ** ہے ناگہانی طور پر بلڈ پریشر کی شکایت بھی ہو سکتی ہے۔ **ذہنی دباؤ** رہے گا۔ جواں عمر کے لوگ اس ہفتہ آپ کو فائدہ دینگے۔

(16تا9) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تسدیس زہرہ قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 10 تا 18 ستمبر رہیں گے اس نظر کے تحت حالات میں بہتری ملے گی۔ **اقارب** جانے کا موقع ملے گا۔ آپ کی زندگی میں بے شمار انقلابات آنے والے ہیں۔ گرم مزاج ہونے کی وجہ سے سرد مقامات پر رہنا زیادہ فائدہ مند ہوگا۔

(25تا17) آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد 17 ستمبر تا 09 اکتوبر برج میزان میں **رجعت پذیر** ہو رہا ہے ان ایام میں کسی بھی قسم کا معاہدہ نہ کریں۔ کوئی بھی تحریر کرنے سے قبل بغور جائزہ لے لیں، عدالتی معاملات یا لڑائی جھگڑے کے لیے وقت موزوں نہیں ہے ان ایام میں **سخت** احتیاط کرنا ہوگی۔

(30تا26) ان ایام میں عطارد قران شمس قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات 29 ستمبر تا 02 اکتوبر ظاہر ہونگے۔ ان ایام میں کاروباری حالات قدرے بہتر رہینگے لیکن اخراجات میں مسلسل اضافہ ہوتا رہے گا۔ ازدواجی معاملات میں بگاڑ پیدا ہو سکتا ہے۔ صبر و تحمل سے کام لینا ہوگا لاپرواہی یا جلد بازی نقصان دے ہو سکتی ہے۔

اکتوبر (یکم تا8) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر **عطارد تسدیس زحل** قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 04 تا 10 اکتوبر رہیں گے۔ یہ نظر یہ مکمل ہفتہ آپ کے لئے خوش بخت ثابت ہو سکتا ہے۔ بزرگوں سے دعا سے تقدیر بدل سکتی ہے۔ مشکلات اور مسائل سے نکلنے سے بہتر حکمت علمی تیار کر سکتے ہیں۔

(16تا9) آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد 09 اکتوبر کو رجعی حالت سے نجات پا کر مستقیم ہو رہا ہے رو کے ہوئے معاملات کو درست کرنے کے لیے مناسب وقت ہے۔ ناراض دوستوں کو منایا جا سکتا ہے، جن کاموں کو التواء میں ڈال دیا گیا تھا اب خدشات دور ہو چکے ہیں۔ کاروبار کے لئے بھی مناسب وقت ہوگا۔

(25تا17) **قوت فیصلہ** کو مضبوط رکھیں۔ منگنی یا شادی ہونے کا بھی امکان ہے۔ **شریک حیات** سے تعلقات بہتر بنانے کی کوشش کریں چھوٹی سی غلطی بڑا نقصان دے سکتی ہے۔ اپنے ارادے پر قائم رہیں تو ایسے کام نکل سکتے ہیں جن کو آپ اہم سمجھتے تھے۔ لکی عدد 16 ہے۔

(31تا26) ایک شخص آپ کے **گرد جال** پھیلا رہا ہے آپ با آسانی اس پر غالب آ سکتے ہیں **ناخوشگوار** واقعہ بھی پیش آ سکتا ہے۔ نیکی اتنی ہی کریں کہ جتنی اچھی لگے۔ **قریبی رشتہ داروں** سے تعلقات بہتر بنائیں اگر کوئی **صلح کی جانب** ہاتھ بڑھاتا ہے تو آپ کو پیچھے نہیں ہٹنا چاہئے۔ خصوصاً اگر آپ کی اولاد جوان ہے تو اہم امور میں اس سے ضرور مشورہ کریں۔ سستی کو اپنی زندگی سے نکال کر پھینک دیں۔ سفر میں احتیاط کریں۔

نومبر (یکم تا8) 04,05 نومبر کو آپ کے برج کا حاکم **سیارہ شرف** کے بعد دوسری سعد قوت اوج کے درجہ سے گزرے گا۔ کسی پر حد سے زیادہ اعتبار نہ کریں اور اہم دستاویز کو پڑھے بغیر دستخط نہ کریں ان ایام میں ستارے آپ کے حق میں ہیں۔ **کاروباری** پوزیشن بہتر رہے گی۔ لکی عدد 65 ہے۔

(16تا9) ان ایام ان ایام میں **عطارد قران شمس** قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات 15 تا 20 نومبر ظاہر ہونگے اس ماہ پریشانی کے باعث صحت کے خراب ہونے کا خدشہ ہے ایک بدنامی آ سکتی ہے رقم کے لین دین میں تحریری معاہدہ لازمی کریں اور کسی بھی قسم کی تحریر سے قبل اچھی طرح چھان پھٹک کر لیں۔

(25تا17) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تسدیس مریخ قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 23 تا 27 نومبر رہیں گے اس نظر کے تحت اس ہفتہ میں حالات آپ کے موافق ہوں گے۔ یہ وقت **جاہ طلبی** اور گھریلو معاملات کیلئے عین موافق ہوگا۔ اگرچہ اس ماہ کے چند ایام ہر لحاظ سے غیر موافق ہونگے

(30تا26) اس ہفتہ اعلیٰ عہدہ کے لوگوں سے بھی احتیاط برتیں نکاح کیلئے اچھا وقت ہے لیکن **محبوب سے محبت** کا اظہار ان دنوں میں نہ کریں کیونکہ آپ کو اس جانب سے **مثبت جواب** نہ ملے گا۔ اچانک حادثہ آپ کے دل کو ہلا دے گا۔ معمولی چوٹیں آ سکتی ہیں لیکن بڑا نقصان نہ ہوگا۔

**دسمبر** (یکم تا8) ان ایام میں بہت نحس اہم نظر عطارد تربیع مشتری قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 03 تا 06 دسمبر رہیں گے اس نظر کے تحت اپنی سوچ کو مثبت انداز میں رکھیں کسی بھی بات کے شروع ہونے سے پہلے منفی رجحان کو ختم کر دیں۔ ملازم پیشہ افراد افسران بالا کی جانب سے کوئی نقصان اٹھا بیٹھیں گے۔

(16تا9) بغیر پڑھے کسی بھی **دستاویزات** پر دستخط کرنا آپ کے لئے نیا **مسئلہ** کھڑا کر سکتے ہیں۔ ایک خوشخبری ملنے والی ہے **حالات** بہتری کی جانب آ رہے ہیں نئی جائیداد کی خرید و فروخت کیلئے اچھے ایام نہ ہیں۔ اس ہفتہ والدہ یا قریبی بزرگ سے خصوصی طور پر اپنے حق کے لئے دعا کروائیں۔

(25تا17) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر **عطارد تثلیث مشتری** قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 24 تا 26 دسمبر رہیں گے اس نظر کے تحت حصول مال و دولت میں کی گئی کوششیں کامیاب ہو سکیں گی۔ پہلے سے بہتر طریقہ سے کاروبار چلا سکیں گے۔ انعامی اسکیموں میں فائدہ حاصل ہوگا۔

(31تا26) ان ایام میں بہت نحس اہم نظر عطارد تربیع مریخ قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 26 دسمبر 2015ء تا 04 جنوری 2016ء رہیں گے۔ یہ نظر اس بات کی جانب اشارہ دے رہی ہے کہ عدالتی امور التواء ڈال دیں اگر انتہائی ضروری قانونی امور ہیں تو انہیں نہایت احتیاط سے حل کریں خوب سوچ سمجھ لیں۔

LIBRA | تاریخ پیدائش:۔ 24 ستمبر تا 23 اکتوبر | نام کا سر حرف:۔ ر، ت، ط | موافق دن:۔ جمعہ | حاکم سیارہ:۔ زہرہ



# میزان

خاصیت:۔ باشعور، شفقت آمیز، شائستہ
امراض:۔ نزلہ زکام سر درد، درد گردہ
نقائص خصلت:۔ حساس، جلد غم زدہ ہونے والے

موافق عدد:۔ 6
موافق رنگ: نیلا، زرد، سبز، نارنجی
موافق پتھر: پکھراج، عقیق، موتی

**جنوری** (یکم تا 8) ان ایام میں آپ کے برج کا حاکم سیارہ اہم اور خاص سعد نظر **زہرہ تسدیس زحل** قائم کر رہا ہے۔ جس کے اثرات 02 تا 06 جنوری رہیں گے اس نظر کے تحت یہ ایام **نکاح** نسبت کیلئے بہتر ثابت ہونگے اگر انہی ایام میں کسی سے **پیمان محبت** باندھ لیں گے تو وہ استوار رہے گا۔ **مالدار خواتین** سے تعلقات قائم رہیں تو اس ہفتہ مالی فائدہ بھی ممکن ہے۔ اپنی شاندار شخصیت کی بدولت نئے تعلقات سے فائدہ اٹھائیے۔

(9 تا 16) ٹریفک کے معاملات احتیاط طلب ہونگے۔ **قانونی مسائل** میں الجھنے سے حتیٰ الامکان گریز کریں۔ رومانوی ماحول میسر آئے گا۔ لین دین کے معاملات احتیاط طلب ہونگے۔ قانونی امور میں دلچسپی بڑھے گی۔ کوئی اہم معاہدہ کر سکیں گے اس ماہ خرید و فروخت کر سکیں گے گھریلو آرائش و تزئین کی طرف رجحان رہے گا غیر ضروری اخرجات سے پرہیز کریں ذرائع ابلاغ سے مستفید ہو سکیں گے۔ گھریلو معاملات غور طلب ہونگے مہمانوں کی آمد و رفت جاری رہے گی۔

(17 تا 25) اس ہفتہ اہم نحس اہم نظر **زہرہ مقابلہ مشتری** قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 18 جنوری تا 21 جنوری رہیں گے اس نظر کے تحت گزشتہ ہفتہ کے **بگڑتے ہوئے** حالات مزید بگڑ سکتے ہیں طبیعت میں **چڑ چڑاپن** پیدا ہو سکتا ہے۔ آمدن کے مقابلہ میں اخراجات کی زیادتی ہوگی

(26 تا 31) ان ایام میں بہت نحس اہم نظر **زہرہ تربیع زحل** قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 28 تا 31 جنوری تک رہیں گے ان سیارگان کی نظر نحس مانی جاتی ہے آپ کی شہرت میں کمی اور بدنامی کا اندیشہ ہے۔ شریک حیات سے تعلقات سے خراب ہو سکتے ہیں۔ منگنی یا نکاح ختم ہونے کا بھی خدشہ ہے۔

**فروری** (یکم تا 8) لیکن آپ بہتر حکمت عملی سے ان **مشکل حالات** کو کنٹرول کر سکیں گے ایک دوست جس سے آپ کو بہت سے امیدیں تھیں اس ماہ دھوکہ دے جائیگا۔ اس سے **احتیاط برتیں** اور حد سے زیادہ اعتبار نہ کریں آپ اپنی عادتوں کے باعث خود اپنے لئے **مسائل** کھڑے کر لیتے ہیں۔

(9 تا 16) غیر سماجی سرگرمیوں حصہ لینے سے گریز کریں ورنہ وقت کے ساتھ ساتھ **روپے پیسے** کا بھی ضیاع ہوگا۔ رومانس میں اچانک کامیابی حاصل کر سکیں گے۔ زیادہ بولنا بھی اچھی **عادت** نہیں عدالتی امور سے دور رہیں ورنہ کوئی نیا مسئلہ کھڑا ہو سکتا ہے۔ خواہشمند افراد کی شادی خانہ آبادی طے پائے گی۔

(17 تا 25) آپ کے برج کا حاکم سیارہ **درجہ شرف** سے 17 تا 18 فروری گزرے گا اس وقت آپ کے سیارہ کی قوت انتہائی بلندی پر ہوگی۔ ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر **زہرہ تثلیث زحل** قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 22 تا 25 فروری رہیں گے اس نظر کے تحت ملے جلے حالات رہینگے۔

(26 تا 28) شروع ہفتہ میں **ناکامی حسرت و یاس 'مایوسی** کی کیفیت طاری رہیگی لیکن آپکو اس سے **گھبرانے** کی ضرورت نہیں اپنے معاملات کو جاری رکھئے۔ والدہ کی صحت کی بہتری کی امید ہے۔ بچوں کے معاملات توجہ طلب ہونگے کوئی قدم اٹھانے سے پہلے سوچ سمجھ کر کام کرنا بہتر رہے گا۔

**مارچ** (یکم تا 8) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر **زہرہ تثلیث مشتری** قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 03 تا 06 مارچ رہیں گے اس نظر کے تحت کاروباری افراد آئندہ آنے والے وقت کیلئے ان دنوں بہترین حکمت عملی بنا سکتے ہیں۔ **دوران سفر احتیاط** کرنا ہوگا۔

(9 تا 16) **کاروباری حالات** بہتر نہ رہینگے۔ غیر شادی شدہ افراد ان دنوں عشق اور محبت کے معاملات کو قریب نہ آنے دینگے ورنہ ناکام عاشقوں کی طرح انہیں مایوس ہونا پڑے گا۔ کسی مشینری کے خراب ہونے کا خدشہ ہے۔ بداخلاقی سے گریز کریں۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کا **موافق** وقت نہ ہے۔

(17 تا 25) دوران گفتگو احتیاط سے کام لیں زبان سے نکلی ہوئی بات اور **کمان** سے نکلا ہوا تیر واپس نہیں آتا۔ بے روزگار افراد کو روزگار کے مواقع مل سکتے ہیں۔ شریک حیات کی صحت کا خیال رکھیں۔ ان کے اٹھے ہوئے ہاتھوں میں آپ کے لئے وہ انعامات، برکات، تجلیات ہیں جو کہ آپ کے لئے سرمایہ افتخار ہیں۔

(26 تا 31) ان ایام میں بہت نحس اہم نظر **زہرہ تربیع مشتری** قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 26 تا 30 مارچ تک رہیں گے اس نظر کے تحت اس ہفتہ آپ کو **قریبی عزیز** سے نقصان پہنچ سکتا ہے اور ایک ایسی جگہ سے رقم یا مالی نقصان کی توقع ہے جو آپ کے **وہم و گمان** میں بھی نہ ہوگی۔

**اپریل** (یکم تا 8) خانگی امور میں شریک حیات کا تعاون بھی حاصل رہے گا۔ سرمایہ کاری کرنا بہتر رہے گا کاروباری **پوزیشن** مستحکم کر سکیں گے شریک کار تعاون بھی حاصل رہے گا لین دین میں احتیاط نہ برتیں ورنہ پریشانی کا سامنا کرنے کا اندیشہ ہے اور ذہنی دباؤ کے بڑھنے کا اندیشہ ہے گھریلو معاملات توجہ طلب ہونگے۔

(9 تا 16) اس ہفتہ 13 تا 17 اپریل نحس نظر زہرہ مقابلہ زحل بھی شروع ہے۔ شریک حیات یا محبوب سے کسی بات پر **اختلاف** ہو سکتا ہے نوبت لڑائی

خوار پہنچ سکتی ہے۔ نتائج اچھے برآمد نہ ہوں گے۔ اپنی مسرتوں میں اضافے کے لئے اپنی صلاحیتوں سے کام لیجئے۔ مستقبل کی فکر بھی حال ہی کی طرح کیجئے۔

(25تا17) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر زہرہ تسدیس مشتری قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 21 تا 24 اپریل رہیں گے اس نظر کے تحت ان ایام میں خواتین کو اچانک رقم مل سکتی ہے یا وہ لوگ جو **انعامی اسکیموں** میں حصہ لینے ہیں کسی خاتون کے نام سے حصہ لیں تو انہیں باآسانی کامیابی مل سکتی ہے۔

(30تا26) اس ہفتہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ 30 اپریل کو درجہ اوج سے گزر رہا ہے جو کہ شرف کے بعد دوسری سعد قوت ہے۔ ناراض دوستوں کو منانے کے لیے وقت بہتر ہے۔ من پسند شادی کرنے کے لیے اپنے برج کے حاکم سیارہ لوح ان دنوں تیار کروا سکتے ہیں۔ دکاندار حضرات تسخیر خلق کیلئے نگینہ زہرہ پاس رکھیں

مئی (یکم تا8) آپ کو بہت تحفظ کی ضرورت ہے۔ نئے نئے تصورات کا مطالعہ کیجئے اور ان کے مطالب سمجھنے کی کوشش کیجئے۔ اس لئے کہ آپ ایسا کر سکتے ہیں آگے بڑھنے سے پہلے اطمنان کر لیں کہ ہر شے اپنے مقام پر ہے۔ اپنی مہارت کو مزید کام کیلئے بروئے کام لائیں راستے میں آنے والی ہر خوشی کو خوش آمدید کہیں۔

(16تا9) نئی خریداری کیلئے یہ وقت موزوں نہیں ہے۔ آمدنی میں اضافہ ہوگا۔ عشق و محبت کے معاملات بگڑ سکتے ہیں۔ اپنی صحت کا خیال رکھیں۔ ٹانگوں میں درد کی شکایت ہو سکتی ہے۔ معدہ کے امراض بھی پیدا ہونگے۔ بزرگوں کی قیمتی آراء سے مستفید ہو سکیں گے۔ جس سے خوشگواری میں اضافہ ہوگا ملازمت کا حصول ہو سکے گا۔

(25تا17) شریک حیات سے تعاون کریں۔ اس ہفتے سفر کا امکان ہے۔ **نجی معاملات** میں بعض مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ اور سماجی تقریبات میں شرکت کرنے سے آپ کی حیثیت و شخصیت میں اضافہ ہوگا۔ اس ماہ کی 15 تا 16 تاریخ کو مصروفیات میں اضافہ ہوگا اپنی ذمہ داریوں کو سمجھنے کی کوشش کریں۔

(31تا26) آپ کی لاپرواہی آپ کے لئے نقصان دہ ہو سکتی ہے۔ **گھریلو جائیداد** کے معاملات توجہ طلب ہونگے۔ 26 تا 31 بیروزگار افراد کو **ملازمت کے مواقع** بھی میسر آئیں گے اور بعض حضرات حسب منشاء جگہ پر ملازمت حاصل کرنے میں **کامیاب بھی** ہو جائیں گے۔

جون (یکم تا8) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر زہرہ تثلیث زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 04 یا 08 جون رہیں گے اس نظر کے تحت ان ایام میں صحت کی طرف سے خصوصی توجہ دیں معمولی امراض کا بھی فوری علاج کروائیں تو بڑے نقصان سے بچا جا سکتا ہے سر درد کی شکایت ہو سکتی ہے صحت میں بہتری ہو سکتی ہے

(16تا9) مرد حضرات کو خواتین سے فائدہ ہو سکتا ہے کسی **بزرگ خاتون یا والدہ** سے دعا کروانے کے لیے یہ وقت نہایت سازگار ہے تاکہ آپ اپنے مقصد میں **جلد کامیابی** حاصل ہو اس ہفتہ برج کے مطابق اپنا صدقہ لازمی دیں۔ انہی ایام میں خریدی گئی جائیداد فائدہ دے سکتی ہے۔

(25تا17) منگنی یا نکاح کے حالات بھی پیدا ہو سکتے ہیں۔ آمدنی میں اضافہ اور کاروبار میں ترقی بھی مل سکتی ہے۔ **تقریبات** میں شرکت کیلئے موافق وقت ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کے لئے ان **افسران بالا** سے تعاون حاصل کرنا بہت ضروری ہے۔ **ورنہ ناگھانی حالات** کا مقابلہ کرنا ہوگا۔

(30تا26) ان ایام میں **زہرہ قران مشتری** قائم ہو رہا ہے جس کے **قوی اثرات** 28 جون تا 04 جولائی ظاہر ہونگے۔ اس ہفتہ امکان ہے کہ آپ کو بہت اچھی **ملازمت** مل جائے گی یا آپ کی ملازمت میں **ترقی** ہو جائے یا آپ کی **کوئی امید پوری** ہو جائے گی۔

جولائی (یکم تا8) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تسدیس زہرہ قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 03 تا 07 جولائی رہیں گے یہ نظر دوستوں سے وفاداری کی امید دلواتی ہے۔ محبوب کی جانب بھیجے ہوئے پیغام کا مثبت جواب مل سکتا ہے۔ اگر آپ اب تک اظہار محبت میں ہچکچا رہے تھے۔ اب اظہار کر دیں۔

(16تا9) ان ایام میں بہت نحس اہم نظر زہرہ تربیع زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 11 تا 18 جولائی تک رہیں گے اس نظر کے تحت مختلف معاملات طے کرتے وقت محتاط رہیں ورنہ دو **ہوکہ** دہی کا خدشہ ہے۔ سفر کرنے سے حتی الامکان گریز کریں۔ شریک حیات کی صحت کے ناقص رہنے کا بھی احتمال ہے۔

(25تا17) ازدواجی امور بہتر طور پر انجام نہ پاسکیں گے۔ زوجین کے مابین **موافقت** نہ رہے گی۔ غیر شادی شدہ افراد کو محبوب کی جانب سے صدمہ یا دھوکہ ملنے کا اندیشہ ہے۔ ان حالات کو مدنظر رکھتے ہوئے اگر اختلافات پیدا ہونگے وہ وقتی طور پر پیدا ہونگے۔ جائیداد کی خرید و فروخت فائدہ دے سکتی ہے۔

(31تا26) وہ افراد یا خواتین جن کی نسبت و شادی کے معاملات عرصہ دراز سے چل رہے ہیں **منگنی یا نکاح** ختم ہونے کا اندیشہ ہے۔ شریک حیات کی طرف سے مالی فائدہ ملنے کی امید ہے۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کے لیے موافق وقت ہے۔ شیئرز اور قیمتی اشیاء کی خریداری نفع بخش ثابت ہو سکتی ہے۔

اگست (یکم تا8) ان ایام میں **زہرہ قران مشتری** قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات 02 تا 07 اگست ظاہر ہونگے۔ دوسروں سے وابستہ امیدیں پوری ہونگی اس ہفتہ اخراجات بڑھ جائیں لیکن قرض کی وصولی بھی ہوگی تاہم باوجود صالح نیت کے **قرض کی ادائیگی** نہ ہو سکے گی۔

(16تا9) ان ایام میں **زہرہ قران شمس** قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات 14 تا 17 اگست ظاہر ہونگے۔ اس ہفتہ میں آپ کا کاروباری معاملات میں پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا کہ اہم خبر سن سکیں گے۔ آپ کی سماجی شہرت میں اضافہ ہوگا۔ رومان پر حضرات کی رومانوی ماحول راس ہوگا۔

(25تا17) دوست احباب کا تعاون حاصل کر سکیں گے اندرون ملک سفر کے امکانات روشن ہیں، گھریلو اور قانونی امور کے بارے میں اہم خبر سن سکیں گے آپ کی آرزو پوری ہو سکے گی کسی دیرینہ دوست سے اچانک ملاقات ہو سکتی ہے۔ اس ہفتہ مشترکہ سرمایہ کاری کرنا بہتر رہے گا کامیابی آپ کے قدم چومے گی۔

(26 تا31) ان ایام میں **زہرہ قران مریخ** کی نظر قائم ہورہی ہے۔ اس نظر کے تحت اس ہفتہ معاملات **حسن و عشق** حالات سازگار رہیں گے۔ اولاد کی صحت کی حفاظت ایک لازمی امر ہے احتیاط کریں۔ گھریلو حالات پرسکون نظر آتے ہیں۔ **اہلخانہ** سے متعلقہ مسائل حسب منشاء حل ہونگے۔

**ستمبر** (یکم تا8) زوجین کے مابین موافقت رہے گی۔ **غیر شادی شدہ** حضرات میں سے اکثر حسب منشاء شادی کرانے میں کامیابی وکامران رہیں۔ خاندان کے افراد کے ساتھ مل کر سیر وتفریح کا پروگرام بناسکیں گے۔ رومانوی ماحول سازگار رہے گا۔ کوئی نیا کام شروع کرنے سے پہلے احتیاط کرنا بہتر رہے گا۔

(9 تا16) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تسدیس زہرہ قائم ہورہی ہے جس کے اثرات 10 تا18 ستمبر رہیں گے اس نظر کے تحت حالات میں بہتری ملے گی۔ تقاریب جانے کا موقع ملے گا۔ آپکی زندگی میں بے شمار **انقلابات** آنے والے ہیں۔ گرم مزاج ہونے کی وجہ سے سرد مقامات پر رہنا زیادہ پسند کرتے ہیں۔

(17 تا25) ان ایام میں بلاوجہ کسی بھی بات پر دوست سے ناراضگی پیدا ہوسکتی۔ **عزیز واقارب** جوکہ اب تک ناراض تھے ان کو منانے کا اچھا وقت ہے موقع ہاتھ سے نہ جانے دیں۔ **نئی خریداری** کیلئے یہ وقت موزوں ہے۔ منگنی یا شادی ہونے کا بھی امکان ہے۔ کوئی دیرینہ آرزو پوری ہوسکتی ہے۔

(26 تا30) ان ایام میں کیا جانے والا سفر کامیاب ثابت ہوگا۔ غیر شادی شدہ حضرات کی شادی میں پیدا شدہ رکاوٹیں دور ہونگی۔ تمام معاملات عشق ومحبت میں سازگاری کی ہرگز توقع نہ رکھیں۔ اس ہفتہ انعامی اسکیموں لاٹری یا بانڈ سے فائدہ ملنے کا امکان ہے۔ یہ سعد وقت ہے جب آپ بہت سے مسائل کا حل نکال سکتے ہیں۔

**اکتوبر** (یکم تا8) ان ایام میں بہت نحس اہم نظر **زہرہ تربیع زحل** قائم ہورہی ہے جس کے اثرات 08 تا13 اکتوبر رہیں گے اس نظر کے تحت قریبی دوست یا اولاد یا **قریبی عزیز دُکھ** پہنچ سکتا ہے لیکن آپ نے ہونے والے نقصان کو اپنے **ذہن پر سوار** نہیں کرنا ہے۔

(9 تا16) ان ایام میں زہرہ قران مشتری قائم ہورہا ہے جس کے **قوی اثرات** 23 تا28 اکتوبر ظاہر ہونگے۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کے لیے مناسب وقت ہے۔ کاروباری شراکت فائدہ مند ثابت ہوگی۔ خواتین پوشیدہ امراض کا علاج کروائیں تو جلد افاقہ ہوگا۔ شریک حیات سے مالی فوائد متوقع ہیں۔

(17 تا25) رومانوی ماحول میسر آئے گا کاروباری پوزیشن مستحکم رہے گی ذہنی دباؤ اور افشائے راز کا **خدشہ** ہے کوئی نیا کاروباری معاہدہ طے کرسکیں گے۔ ملازمت کے معاملات میں احتیاط ضروری ہے۔ ان ایام میں سفر کا **امکان** ہے معاشرتی معیار میں آپ کی شخصیت ابھرے گی۔ کاروباری پوزیشن مستحکم رہے گی۔

(26 تا31) ان ایام میں زہرہ قران مریخ قائم ہورہا ہے جس کے قوی اثرات 30 اکتوبر تا06 نومبر ظاہر ہونگے۔ ان ایام میں ذہنی وجسمانی طاقت میں اضافہ ہوگا۔ بات میں وزن محسوس کریں گے۔ لوگ آپ کی دلیلوں سے مطمئن ہونگے۔ گھر کے ماحول کو پرسکون اور بہتر بنائیں۔ لڑائی جھگڑے سے گریز کریں۔ ایک شخص آپ کو بہتر خبر دے سکتا ہے۔ اپنے **راز** اپنے تک محدود رکھیں۔ دشمن آپ کے لئے کچھ سازشیں تیار کررہا ہے۔ لکی عدد 34 ہے۔

**نومبر** (یکم تا8) 05 تا06 نومبر آپ کے برج کا حاکم سیارہ **زہرہ نحس** درجہ ہبوط سے گزر رہا ہے جس کے اثرات 05 تا06 نومبر ظاہر ہونگے۔ گذشتہ دن خدشات کی جانب آپ کو اشارہ دیا تھا اب وہ سر پر آن کھڑے ہیں اب بھی کچھ وقت ہے بحث وتکرار سے گریز کریں۔ خاموشی بہتر جواب ہے۔

(9 تا16) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر **زہرہ تسدیس زحل** قائم ہورہی ہے جس کے اثرات 11 تا15 نومبر رہیں گے اس نظر کے تحت محبوب یا شریک حیات سے مالی فائدہ ہوگا۔ ان ایام میں غیر شادی شدہ افراد رشتہ ازدواج سے منسلک ہوسکتے ہیں۔ کاروبار میں تیزی آئیگی مالی فائدہ ہوگا۔

(17 تا25) ان اثرات سے بچنے کے لئے غفلت میں نقصان دینے کی کوشش کرینگے خفیہ حفاظتی امور کی انجام دہی میں محتاط رہیں۔ ورنہ مالی نقصان برداشت کرنا پڑے گا۔ **اخراجات** کی زیادتی سے ہرممکن گریز کریں نئی سودے بازی، ریس وغیرہ میں بھی حصہ مت لیں سوائے نقصان کے کچھ حاصل نہ ہوگا۔

(26 تا30) دوسروں کی مالی اعانت بھی نقصان دہ ثابت ہوگی۔ مقصد کی تکمیل ہوسکتی ہے اعتبار کرنا اچھی عادت ہے لیکن یاد رکھیں سیاروں کی نظر بتارہی ہے کہ اس وقت اعتبار نہ کرنا سب سے اچھی عادت ہے۔ سیر وتفریح کا پراگرام بنالیں غرض اس ہفتہ قائم ہونے والی دوستی محبت اور نکاح کا انجام بہتر ہوگا۔

**دسمبر** (یکم تا8) ان ایام میں آپ کے اور آپ کے کسی دوست کے درمیان کسی **غلط فہمی** سے کشیدگی پیدا ہونے کا خدشہ ہے۔ مستقبل کے لئے بنائے گئے منصوبے پر عمل کرسکیں گے۔ حاسدین سے بھی محتاط رہنا پڑے گا۔ رومانوی ماحول سازگار رہے گا۔ طلب علم اپنی سے **فائدہ** حاصل کرسکیں گے۔

(9 تا16) ان ایامیں **نئے کاروباری معاہدے** طے کرسکیں گے آپ کے خواب **سچائی کا روپ** بدلیں گے۔ تاریخ ملازمت کے حصول کیلئے بہتر رہے گی۔ صحت کے بارے میں **تشویش** رہے گی۔ اس کیلئے آپکو میڈیکل چیک اپ کروانا چاہیے۔ اخراجات میں اضافہ بھی ہوسکتا ہے۔

(17 تا25) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر زہرہ تسدیس مشتری قائم ہورہی ہے جس کے اثرات 22 تا26 دسمبر رہیں **گے سیارگان کی یہ نظر** آپ کے لئے فائدہ مند ثابت ہوگی۔ اس دوران نئے کام کی ابتداء انعامی اسکیموں میں حصہ لینا شیئرز کی خرید وفروخت سونا چاندی کی **خرید وفروخت** فائدہ دے سکتی ہے۔

(26 تا31) **خوشی کی تقریب** کرنے کیلئے یہ دن اچھے ہیں۔ **عزیز و اقارب** کے ساتھ کوئی **تقریب منعقد** کرسکتے ہیں۔ اس ہفتہ طبیعت میں مایوسی کا عنصر غالب رہیگا آپ کو آرام کرنا چاہیے یا **کسی تفریحی مقام** پر چلے جانا چاہیے ماحول کی **تبدیلی** سے **صحت بہتر** رہے گی۔

SCORPIO
تاریخ پیدائش:۔ 24 اکتوبر تا 22 نومبر | نام کا سرحرف:۔ ن' ز' ظ' ض | موافق دن:۔ منگل | حاکم سیارہ:۔ مریخ



# عقرب

خاص خصلت:۔ مضطرب' گرم مزاج
موافق عدد:۔ 9
خاصیت:۔ وجدانی کیفیت' مضبوط قوت ارادی
موافق پتھر پکھراج' عقیق موتی
امراض:۔ حلق کی بیماریاں' نزلہ' زکام' معدہ کے امراض
موافق رنگ سرخ' قرمزی' تیز براؤن' میرون

**جنوری** (یکم تا 8) اس ہفتہ اہم نحس اہم نظر مریخ مقابلہ مشتری قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 01 تا 04 جنوری رہیں گے اس نظر کے تحت کسی راز کے افشاء ہونے سے مالی نقصان کا ہونا پایا جاتا ہے مخالفین سے محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔ صحت بہتر ہونے کی صورت میں کاروباری معاملات بہتر طریقہ پر ہونگے لیکن آمدنی کے ساتھ ساتھ اخراجات بڑھیں گے لہذا مالی امور میں محتاط رہیں۔ کاروباری شراکت فائدہ مند ثابت نہ ہوگی۔ دھوکہ دہی کا خدشہ پایا جاتا ہے۔

(9 تا 16) آپ کے برج کا حاکم سیارہ مریخ 12 جنوری کو اپنا برج تبدیل کر رہا ہے یہ برج دلو سے برج حوت میں داخل ہو رہا ہے۔ جہاں یہ 20 فروری تک رہیگا ان ایام میں بہت نحس اہم نظر مریخ تربیع زحل قائم ہو رہی ہے جس کے **اثرات** 13 تا 17 جنوری رہیں گے اس نظر کے تحت روزمرہ کے کاموں کے دوران حادثہ پیش آنے کی یا صحت کو نقصان پہنچانے کی نشاندہی کر رہے ہیں۔ بزرگوں سے اپنے حق میں دعا کروائیں اور اپنے برج کے مطابق صدقہ دیں۔

(17 تا 25) وہ افراد جو **بھاری مشینری** کے ساتھ کام کرتے ہیں یا سخت قسم کا جسمانی کام کرتے ہیں انہیں خاص طور پر محتاط رہنا چاہئے صرف یہی نہیں بلکہ گھر میں بھی کوئی محنت طلب کام کرتے ہوئے بے حد محتاط رہیں۔ آگ یا تیز دھار آلات کے استعمال میں بھی احتیاط برتیں۔ حاکمانہ رویہ میں تبدیلی لائیں۔

(26 تا 31) سماجی تقریبات میں شرکت کر سکیں گے۔ **اہم امور** کی انجام دہی بہتر طور پر ہو سکے گی رومانوی ماحول میں راز کے افشاء ہونے کا خدشہ ہے اس ہفتہ روپے پیسے کے معاملات توجہ طلب ہونگے اور اپنے راستے میں آنے والی مشکلات کو حل کرنے کے لئے آپ کو ہمت اور محنت سے کام کرنا پڑے گا۔

**فروری** (یکم تا 8) مستقبل کے بارے میں **منصوبہ بندی** کر سکیں گے تو کوئی دیرینہ خواہش پوری ہو سکے گی شراکت کے کاروبار میں کامیابی حاصل کر سکیں گے کوئی اچھی خبر سن سکیں گے۔ گھریلو آرائش و تزئین کر سکیں گے خواہشمند افراد کی شادی خانہ آبادی طے پائے گی۔ اور بعض افراد کی بات چیت نکلے گی۔

(9 تا 16) 20 فروری کا آپ کے برج کا حاکم سیارہ اپنے طبعی برج حمل میں داخل ہو رہا ہے جہاں پر اس کا قیام 31 مارچ تک رہیگا۔ اس دوران یہ **مضبوط** ہوگا اور یہ **حالت ترفع** یعنی سعد صغیر قوت میں ہوگا۔ آپ میں خود اعتمادی اور وقار پیدا ہوگا۔ دشمنوں پر غلبہ حاصل ہوگا۔ **ملازمین پر نگاہ** رکھیں۔

(17 تا 25) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر **مریخ تثلیث زحل** قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 23 تا 28 فروری رہیں گے اس نظر کے تحت خوشخبری ملنے کی امید ہے حاسدین جو کچھ کر رہے ہیں ان کو یقیناً منہ کی کھانی ہوگی نہ بھولیں کہ اس وقت آپ پر **جادوئی حملے** بھی کئے جا رہے ہیں۔

(26 تا 28) اندرون ملک کیا جانے والا سفر کامیاب ثابت ہوگا۔ اس ہفتہ گھر کو خوبصورت بنانے کا پروگرام پر عمل کر سکیں گے۔ گھر میں کوئی **تقریب** منعقد کر سکیں گھریلو اور دلی معاملات توجہ طلب ہوں گے۔ آپ کی نئی خواہشات کی تکمیل ہو سکے گی۔ **شریک حیات** کا تعاون حاصل کرنے کی کوشش کریں۔

**مارچ** (یکم تا 8) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر **مریخ تثلیث مشتری** قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 08 تا 12 مارچ رہیں گے۔ شراکتی کاروبار کے لئے یہ وقت بہتر ہے۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لے کر مفت کی **دولت** حاصل کر سکتے ہیں۔ کچھ مخالفین آپ کے رعب اور دبدبہ میں آنا شروع ہو جائینگے۔

(9 تا 16) اپنی صحت جسمانی کی طرف سے آپ کو **پریشانی کا امکان** ہے لہذا لاپرواہی کا مظاہرہ پریشانی میں مزید زیادتی کا سبب بن سکتا ہے۔ آپ کو اپنی محنت کاروبار میں ترقی اور نئی راہیں نکالنے کے لئے آپ کی مدد ثابت ہوگی۔ دوسروں سے فائدہ حاصل کر سکیں گے۔ جلد بازی نقصان دہ سکتی ہے۔

(17 تا 25) ان ایام میں مستقبل کے لئے بنائے گئے پروگرام پر عمل درآمد کر سکیں گے۔ آپ کے **گھریلو مصروفیات** میں اضافہ ہوگا اور 6 تاریخ کو گھریلو اور خاندانی **معاملات** آپ کی توجہ کا مرکز بنیں گے۔ 7 تاریخ رومانس لئے بہتر رہے گی۔ آپ کی سرمایہ کاری کرنے کی خواہش کی تکمیل ہو سکے گی۔

(26 تا 31) اس ہفتہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ مریخ 31 مارچ کو برج تبدیل کرتے ہوئے برج حمل سے برج ثور میں داخل ہوگا جہاں پر اس کا قیام 12 مئی تک رہیگا۔ اس دوران بہت سی تبدیلیاں واقع ہو سکتی ہیں۔ **شریک حیات** سے فائدہ ہو سکتا ہے۔ لیکن **اختلافات** سے بچنے کی کوشش کریں۔

**اپریل** (یکم تا 8) اپنی ضروریات زندگی کو پورا کرنے کے لئے محنت کی ضرورت ہوگی اور اس ماہ سفر وسیلہ ظفر ثابت ہوگا گھریلو معاملات توجہ طلب ہونگے رومانوی ماحول خوشگوار رہے گا۔ رازداری میں احتیاط برتیں اپنی منزل مقصود کو حاصل کرنے میں **کوشاں رہیں** گے۔ کاروباری پوزیشن مستحکم رہے گی۔

(9 تا 16) اس ہفتہ 12 تا 19 اپریل مریخ تربیع مشتری کی نظر قائم ہو رہی ہے جو کہ نحس نظر ہے نقصان سے بچنے کیلئے چاروں طرف نگاہ رکھنا ہوگی خصوصاً اہم دستاویز

بہت دھیان سے پڑتال کریں۔ ایک بہروپیا پھر آپ کے قریب آنے کی کوشش کر رہا ہے اس سے محتاط رہیں پہلے بھی یہ آپکو دوست بن کر نقصان دے چکا ہے۔
(17 تا 25) ان ایام میں عطارد قران مریخ قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات 21 تا 25 اپریل ظاہر ہونگے یہ نظر آپ کے لئے فائدہ مند ہو سکتی ہے۔ اپنے رکے ہوئے کاموں کو نکال سکتے ہیں۔ سیر و تفریح کا پراگرام بنالیں طالب علم اس ماہ خاص توجہ دیں ورنہ اچھی خبر سننے کو نہ ملے گی ہر معاملہ میں احتیاط کریں۔
(26 تا 30) شریک کار تعاون حاصل رہے گا۔ اپنی صحت جسمانی کا خیال رکھیں۔ اس ماہ دلی معاملات توجہ طلب ہونگے۔ روپے پیسے کے معاملات آپ کے آپ کے ذہنی دباؤ میں اضافہ کریں گے سفر کے امکانات روشن ہیں۔ کاروباری معاملات بھی بہتری کی طرف آ سکتے ہیں۔ اپنے برج کے مطابق صدقہ دیں۔

**مئی** (یکم تا 8) اس ہفتہ گذشتہ کئے گئے کام کے سلسلہ میں بہتر فیصلہ حاصل کرسکیں گے خواہش پوری ہو سکے گی۔ **ملازمت کے خواہشمند** افراد کو ملازمت مل سکے گی۔ اس ہفتے کو جس معاملے میں مصروفیت بڑھے گی اس میں کامیابی حاصل کرسکیں گے۔ روزی حاصل کرنے کے مواقع مہیا ہونگے۔
(9 تا 16) آپ کے برج کا حاکم سیارہ 12 مئی کو برج ثور سے برج جوزا میں داخل ہو رہا ہے۔ جہاں پر یہ سیارہ 24 جون تک قیام کریگا اس ہفتہ اہم نحس نظر مریخ مقابلہ زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 13 تا 17 رہیں گے اس نظر کے تحت صحت کے خراب ہونے کا اور **مالی نقصان** کا بھی خدشہ ہے۔
(17 تا 25) ان ایام میں عطارد قران مریخ قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات 25 تا 29 مئی ظاہر ہونگے۔ کوشش کریں کہ عزیز و اقارب سے کسی قیمت اختلاف پیدا نہ ہوں۔ اپنے غصہ کو قابو میں رکھیں اور کسی سے **سخت بات** کہنے سے گریز کریں۔ بڑے بھائی یا قریبی دوست سے جھگڑے کا امکان ہے۔
(26 تا 31) میڈیکل چیک اپ کرانا بہتر رہے گا۔ گھریلو کاروباری اور ملازمت کے معاملات میں ناکامی کا خدشہ ہے۔ دور دراز سے کوئی بُری خبر سننے کو مل سکتی ہے شریک حیات کی صحت کا خیال رکھیں کام کی زیادتی جسمانی صحت کے بگڑنے کا اندیشہ ہے۔ احتیاط کریں۔ کسی **خطرناک کام** کے کرنے سے اجتناب کریں۔

**جون** (یکم تا 8) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر مریخ تسدیس مشتری قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 03 تا 09 جون رہیں گے اس نظر کے تحت اس ہفتہ کچھ ایسا پروگرام تبدیل سے سکتے ہیں جس پر عمل کر کے آپ کے کاروباری معاملات بہتری کی طرف آ جائیں گے۔ نئے منصوبے بنانے کے لئے یہ ہفتہ فائدہ مند ثابت ہوگا۔
(9 تا 16) ان ایام میں شمس قران مریخ قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات 10 تا 19 جون ظاہر ہونگے۔ کسی بھی قسم کا نقصان ہو سکتا ہے لہٰذا آپ کو سخت احتیاط کرنا ہو گی۔ جسمانی صحت کا خیال رکھیں مخالفین سے محتاط رہیں۔ عزیز و اقارب سے معاملات کو الجھانے کی کوشش نہ کریں تحریری معاہدہ اور گھریلو مسائل میں احتیاط برتیں۔
(17 تا 25) آپ کے برج کا حاکم سیارہ 24 جون کو برج جوزا سے سرطان میں داخل ہو رہا ہے جہاں پر اس سیارہ کو ہبوط حاصل ہوگا یہ برج آپ کے حاکم سیارہ کے لیے نحس ہے۔ جب یہ سیارہ اس برج میں 28 درجہ پر ہوگا تو **ہبوط کی حالت** قیام کریگا۔ اس برج میں اس کا قیام 09 اگست تک ہوگا۔
(26 تا 30) شرپسند عناصر کی جانب سے **ریشہ دوانیوں** سے بچیں اور غیر ضروری امور میں دلچسپی لینے سے گریز کریں۔ گھریلو خواتین ملازمین کو نظر میں رکھیں اور زیادہ بھروسہ نہ کریں۔ ان ایام میں الیکٹرونکس سے متعلق اشیاء خراب ہونے کا اندیشہ ہے **بے احتیاطی** کی وجہ سے آگ بھی لگ سکتی ہے۔

**جولائی** (یکم تا 8) ان ایام میں آپ کی لاپرواہی سے ایک بنا ہو کام الجھ سکتا ہے۔ یہ ایام آپ کے لئے نحس ثابت ہو سکتے ہے اس دوران کوئی نیا معاہدہ نہ کریں اور نہ ہی کسی نئی شے کی خریداری کریں زیورات اور جائیداد سے متعلق معاملات فی الوقت التواء میں ڈال دیں ابھی اس قسم کے مسائل حل کرنے کا وقت نہیں ہے۔
(9 تا 16) ان ایام میں **عطارد قران مریخ** قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات 14 تا 18 جولائی ظاہر ہونگے ان ایام میں مرض سے نجات پا سکتے ہیں۔ اس ہفتہ سمندر، دریا، نہر یا تالاب کے قریب جانے سے گریز کریں۔ بلاوجہ کوئی الزام آپ پر ڈال دیا جائیگا۔ تبدیلیاں لانے کیلئے خود کو بھی تبدیل کرنا ہوگا۔
(17 تا 25) آپ جو کچھ زبان سے کہہ رہیں اس پر خود بھی عمل کریں تو ہی دوسروں پر اثر ہوگا۔ بہت سے کام ایسے ہیں جن کا کرنے کا حکم آپ اپنے آپ کو نہیں دیتے بلکہ دوسروں سے توقع رکھتے ہیں۔ **نئی منصوبہ بندی** کر سکتے ہیں۔ اولاد کی جانب خصوصی توجہ دیں اور اپنی صحت کا بھی خاص خیال رکھیں۔
(26 تا 31) روپے پیسے کے معاملات غور طلب ہونگے کاروباری اور مستقبل کے معاملات میں آپ کو سوچ بچار سے کام لینا بہتر رہے گا آپ کا یہ ماہ مجموعی طور پر ملے جلے حالات میں بسر ہوگا۔ کسی بچھڑے دوست سے اچانک ملاقات ہوگی۔ شریک حیات کی **صحت جسمانی** کی طرف توجہ خاص کی ضرورت ہے

**اگست** (یکم تا 8) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر مریخ تثلیث زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 04 تا 09 اگست رہیں گے اس نظر کے تحت آپ کی خود اعتمادی آپ کی ترقی میں معاون ثابت ہوگی۔ آپ کی ذاتی مقاصد کی تکمیل میں بہتر رہے گی۔ کاروباری پوزیشن مستحکم رہے گی شرپسند عناصر کی ریشہ دارنیوں سے بچیں۔
(9 تا 16) آپ کے برج کا حاکم سیارہ 09 اگست کو برج سرطان سے برج اسد میں داخل ہو رہا ہے۔ جہاں پر یہ سیارہ 25 ستمبر تک رہیگا۔ اس دوران یہ سیارہ جب اس برج 19 درجہ پر ہوگا تو یہ حالت ہبوط میں ہوگا جو کہ نحس کمزور حالت ہے۔ کسی کے **جھگڑے** میں پڑنے سے پرہیز کریں۔ **صحت** کا خیال رکھیں۔
(17 تا 25) ان ایام میں کسی گھریلو مشکل کا سامنا کرنا پڑے گا۔ نئے معاہدے طے کرسکیں گے آپ کی سماجی تقریبات میں مصروفیت بڑھے گی۔ گھریلو کاروباری اور خاندانی امور توجہ طلب ہونگے معاون افراد کے ساتھ تعاون کرنے سے آپ ترقی کرسکیں گے۔ مگر آپ کے **دشمنوں** کی نظر آپ پر ہی ہے ان سے بچیں۔

(31 ان ایام میں زہرہ قران مریخ کی نظر قائم ہو رہی ہے۔ اس ہفتہ میں آپ کو سیر و تفریح کی مواقع راس آئیں گے رومانوی ماحول سازگار رہے گا
...ں میں شرکت کے مواقع پیش آئیں گے۔ بچوں کے **معاملات** توجہ طلب ہونگے گھریلو کاروباری اور جائیداد کے معاملات توجہ طلب رہیں گے۔
... (یکم تا 8) آپ کے برج کا حاکم سیارہ مریخ کو درجہ اوج 06 تا 07 ستمبر حاصل ہو رہا ہے اس وقت یہ **انتہائی قوت** میں ہوگا جو کہ شرف کے
...رقوت ہے۔ اپنی کمزوریوں کو ختم کرنے کے لئے اپنے برج کے حاکم سیارہ کی لوح بنوا کر اپنے پاس رکھیں۔ تاکہ آپ ہر کام میں مضبوط ہو جائیں۔
(16 **سماجی تقریبات** میں شرکت کے لئے یہ وقت موزوں ہے۔ سماجی حیثیت میں اضافہ ہوا۔ اس ہفتہ کے ابتدائی دنوں میں آپ سماجی
...ں میں مصروف رہیں گے شام کو کسی عزیز دوست سے ملاقات ہو سکے گی۔ اپنے **نجی مسائل** کو حل کر سکیں گے کوئی نیا معاہدہ عمل میں آئے گا۔
(25 آپ کے برج کا حاکم سیارہ 25 ستمبر کو برج سنبلہ میں داخل ہو رہا ہے۔ جہاں تک اس کا قیام 13 نومبر تک ہوگا یہ برج اس سیارہ کے لیے
...سوابت ہوتا ہے اس برج میں اس کی قوت میں قدرے اضافہ ہوگا۔ صحت بہتر ہوگی۔ رکے ہوئے کاموں کو انجام دینے کے لئے یہ وقت بہتر ہے۔
(30 ذاتی ترقی کے لئے مثبت اقدامات کر سکیں گے۔ خانگی امور میں خوش اسلوبی سے طے ہو سکیں گے۔ مگر یہ سب کچھ آپ کی گھریلو دلچسپی سے ہی ممکن
...**نعامی اسکیموں** میں حصہ لینے کے لئے معاون ثابت ہوگی۔ آپ کا اس ماہ کا لکی عدد 94 ہے اور اپنے حق میں بزرگوں سے دعا کروائیں۔
...بر (یکم تا 8) جائیداد کی خرید و فروخت اس ہفتہ فائدہ دیگی کیونکہ اس سے متعلق سیارے ان دنوں اچھی حالت میں ہیں۔ اہل خانہ سے تعلقات بہتر
...کوشش کریں۔ یہ ایام آپ کے لیے **خوشخبری** کا پیغام لا سکتا ہے۔ شیئرز، جائیداد، مشینری کی خرید و فروخت ان دنوں میں بہتر ثابت ہوگی۔
(16 ان ایام میں **مریخ قران مشتری** قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات 14 تا 21 اکتوبر ظاہر ہونگے۔ بہتر حکمت عملی اختیار کریں۔ ایک
...کا ذریب آپ کر ظاہر ہو جائیگا۔ گھر میں الیکٹرونکس کے استعمال کی اشیاء کی مرمت کروائیں۔ **انعامی اسکیموں** میں حصہ لینے کا وقت ہے۔
(25 ان ایام میں ہونے والے معاملات سے آپ کو **جذبات** کی رو میں بہہ جانے کا امکان ہے۔ کاروباری معاملات توجہ طلب ہونگے
...**زیز** سے ملاقات خوشی کا باعث ہونگی۔ یہ **دیرینہ ملاقات** کسی نئے موڑ کو جنم دے گی۔ کسی سماجی تقریب میں شرکت کر سکیں گے۔
(31 ان ایام میں **زہرہ قران مریخ** قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات 30 اکتوبر تا 06 نومبر ظاہر ہونگے۔ اس ہفتہ میں شادی شدہ افراد کے
...حالات میں بہتری آئے گی کسی اہم تبدیلی کا امکان ہے۔ من پسند افراد سے **رشتہ طے** پانے کا امکان ہے۔ **جائیداد کے مسائل** حل
...تے ہیں۔ صدقہ دینے سے مصیبت ٹل جائے گی۔ **لڑائی جھگڑا** ختم کریں اور طبیعت میں صلح کا مزاج شامل کر لیں اس میں فائدہ آپ کا ہے۔
...مبر (یکم تا 8) اس ہفتہ مصروفیات میں اضافہ ہوگا میل جول جو بڑھے گا با مقصد نوعیت کی سرگرمیاں بھی رہینگی۔ ایسے لوگ جن کا آپ سے قریبی تعلق ہے۔ فائدہ
...تے ہیں۔ گرما گرم بحث اور تکرار سے اجتناب کریں۔ مشہور ہے کہ انسان غصہ کی حالت میں ہی پہچانا جاتا ہے کچھ لوگ آپ سے متعلق غلط افواہیں پھیلا رہے ہیں۔
(16 اس ہفتہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ مریخ برج میزان میں 13 نومبر کو داخل ہوگا جہاں پر اس سیارہ کا قیام 04 جنوری 2016ء تک رہیگا۔ شریک
...سے کسی معمولی بات پر **اختلاف** ہو سکتے ہیں۔ لوگوں سے کم ملنا آپ کے حق میں بہتر ہوگا۔ نظام ہضم اور معدہ کے **امراض** پیدا ہو سکتے ہیں۔
(25 ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر **عطارد تسدیس مریخ** قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 23 تا 27 نومبر رہیں گے اس نظر کے تحت اس
...کے حالات آپ کے موافق ہوں گے۔ یہ وقت جاہ طلبی اور گھریلو معاملات کیلئے عین موافق ہوگا۔ اگرچہ اس ماہ کے چند ایام ہر لحاظ سے غیر موافق ہونگے۔
(30 ان ایام میں اپنے ارادے کو مضبوطی سے جاری رکھیں کئی کوئی جھول نہ آنے دیں۔ جذبات میں آ کر آپ اپنا ہی نقصان کر بیٹھتے ہیں آپ کے لئے خوشخبری
...ایک طویل عرصہ جو کہ مایوسی اور احساس کمتری میں گزرا اب بہتری کی طرف آ رہے ہیں طبیعت میں بے چینی رہیگی اپنے منصوبوں کو تکمیل کی جانب لے جائیں۔
...سمبر (یکم تا 8) آپ کے برج کا حاکم سیارہ مریخ درجہ حضیض سے 03 تا 05 دسمبر گزر رہا ہے۔ جس کے نحس اثرات آپ پر ظاہر ہونگے۔ ان ایام میں اہم
...یں سعد نظر شمس تسدیس مریخ قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 03 تا 09 دسمبر رہیں گے اس نظر کے تحت اچانک **مالی فائدہ** ہونے کا قوی امکان ہے۔
(16 مخالفین کی طرف سے صلح کا پیغام آ سکتا ہے غصہ میں کمی آئیگی کاروباری حالات پہلے کی نسبت کافی حد تک بہتر ہو جائینگے۔ اپنی دلی خواہشات کا احترام
...یں۔ کاروبار وسعت اختیار کر جائیگا دوستوں سے وفا کی اُمید رکھی جا سکتی ہے۔ بے روزگار افراد کی کوششیں بر آئیں گی۔ آپ کی شخصیت میں اضافہ ہوگا۔
(25 **گھبراہٹ اور پریشانی** کی وجہ سے عجیب ماحول رہیگا۔ یہ بھی ممکن ہے کہ کسی جانب سے آپ اس دوران **نظر بد** کا شکار بھی ہو
...یں بہتر یہی ہے کہ خاموشی سے اپنے کام کو انجام دیں۔ آپ کے **شریک حیات یا عزیز** کے لئے غیر متوقع **نحوست** لائے گا۔
(31 ان ایام میں **عطارد تربیع مشتری** کی نظر قائم ہو رہی ہے۔ اس ہفتہ کا آغاز کچھ موافق انداز میں نہ ہوگا۔ مگر اس سے پریشان نہ ہوں
...م حالات اس ہفتہ کے وسط کے بعد بہتر ہوں گے۔ لیکن اس دوران کچھ موافق نظرات کی وجہ سے ڈھارس رہے گی۔ عطارد تربیع مریخ نحس ثابت ہوگی۔

SAGITTARIUS | تاریخ پیدائش:۔ 23 نومبر تا 21 دسمبر | نام کا سر حرف:۔ ف | موافق دن:۔ جمعرات | حاکم سیارہ:۔ مشتری

# قوس



خاصیت:۔ ہمدرد، انصاف پسند، خود مختار
نقائص خصلت:۔ تیز مزاج، مشتعل ہونے والا
امراض:۔ عرق النساء، لنگڑا پن، ہاضمہ کی خرابی

موافق عدد:۔ 3
موافق رنگ سفید، سبز، گولڈن
موافق پتھر شجری، فیروزہ، حجر القمر

**جنوری** (یکم تا 8) اس سال کی ابتداء میں آپ کے برج کا حاکم سیارہ مشتری حالت رجعت میں ہے اور ان دنوں میں اس کا قیام برج اسد میں ہے یہ رجعی حالت 08 اپریل کو اسی برج میں ختم ہو رہی ہے اس کے بعد یہ سیارہ مستقیم ہو جائیگا۔ مستقیم ہو جانے کے بعد یہ سعد **قوتوں** سے نوازے گا برج اسد میں اس کا قیام 11 اگست تک ہوگا۔ اس دوران مالی معاملات میں **بہتری** پیدا ہوگی۔ لیکن قرض دینے سے گریز کریں۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لے سکتے ہیں۔

(9 تا 16) حالات تیزی سے بہتری کی جانب آنا شروع ہو گئے ہیں۔ وراثتی جائیداد سے حصہ لینے کی قوی امید ہے عرصہ سے رکا ہوا ایک مسئلہ بھی حل ہونے کی جانب اشارہ ہے۔ **انعامی اسکیموں** میں حصہ لے سکتے ہیں۔ لیکن اتنا بھی نہیں کہ لالچ میں سب کچھ لٹا کر بیٹھ جائیں۔ قریبی عزیزوں خصوصاً بہنوں کی جانب سے اچھی خبر ملنے کی امید ہے اولاد سے وابستہ توقعات پوری ہونگی۔ اس دوران کسی بزرگ سے بھی فائدہ ہو سکتا ہے۔ صحت بھی قدرے بہتر رہیگی۔

(17 تا 25) اس ہفتہ اہم نحس اہم نظر **زہرہ مقابلہ مشتری** قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 18 جنوری تا 21 جنوری رہیں گے اس نظر کے تحت گزشتہ ہفتہ کے بگڑے ہوئے حالات مزید بگڑ سکتے ہیں طبیعت میں چڑچڑا پن پیدا ہو سکتا ہے۔ آمدن کے مقابلہ میں **اخراجات** کی زیادتی ہوگی۔

(26 تا 31) لیکن آپ **بہتر حکمت عملی** سے ان مشکل حالات کو کنٹرول کر سکیں گے ایک دوست جس سے آپ کو بہت سے امیدیں تھیں اس ماہ دھوکہ دے جائیگا۔ اس سے احتیاط برتیں اور حد سے زیادہ اعتبار نہ کریں آپ اپنی **عادتوں** کے باعث خود اپنے لئے **مسائل** کھڑے کر لیتے ہیں۔

**فروری** (یکم تا 8) اس ہفتہ 05 تا 07 فروری شمس مقابلہ مشتری کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ اس نظر کے تحت آپ فی الحال جائیداد کا لین دین نہ کریں تو اچھا نقصان کا اندیشہ ہے۔ **کاروبار** کرتے وقت محتاط رہیں کسی بھی اہم کاغذ پر بنا سوچ سمجھے دستخط نہ کریں کوشش کریں کہ پہلے کسی سے مشورہ لازمی کریں۔

(9 تا 16) شیئرز اور قیمتی اشیاء کی **خرید وفروخت** نقصان دے سکتی ہے ان ایام میں دل وجگر کے امراض بھی پیدا ہو سکتے ہیں اور وہ افراد جو کہ ان سے متعلق امراض میں مبتلا ہیں مذکورہ مرض شدت اختیار کر سکتا ہے۔ **اچھے معالج** سے رابطہ کریں اپنے برج سے متعلق **صدقہ** ضرور دیں۔

(17 تا 25) قریبی عزیز کو ادھار رقم ہرگز نہ دیں کوشش کریں کہ سابقہ دی گئی رقم یا قرض واپس مل جائے اگر اس ماہ آپ نے رقم کی واپس کا تقاضا نہ کیا تو یاد رکھیں آئندہ کئی ماہ تک آپ کو وہ رقم نہ ملے گی۔ 09 تا 16 دوستوں کی جانب سے بدنامی کا **خدشہ** ہے۔ گھریلو ماحول تنگ رہیگا ایسا محسوس ہوگا کہ جیسے آپس کی پیار محبت ختم ہو چکی ہے۔

(26 تا 28) **شک و شبہ** کو دل میں جگہ نہ کرنے دیں۔ زیادہ بولنا بھی اچھی عادت نہیں عدالتی امور سے دور رہیں ورنہ کوئی نیا مسئلہ کھڑا ہو سکتا ہے۔ ملازمت میں ترقی نہیں ہے۔ مقدمہ میں کامیاب نہ ہونے کا امکان ہے۔ **مخالفین** کی تعداد میں اضافہ ہوگا۔ دشمنوں سے **ہوشیار** رہیں۔ اس ہفتہ آپکا لکی عدد 29 ہے۔

**مارچ** (یکم تا 8) اس ہفتہ اہم نحس اہم نظر عطارد مقابلہ مشتری قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 01 تا 03 مارچ رہیں گے اس نظر کے تحت حوصلہ مندی سے حالات کا مقابلہ کریں مضبوط قوت ارادی کی وجہ سے آپ **پیچیدہ** مسائل سے نکل سکتے ہیں۔ ایسے افراد جو کہ عدالتی **معاملات** میں الجھاؤ کا شکار ہیں

(9 تا 16) اس ہفتہ اگر **کھانسی نزلہ یا زکام** کی شکایت ہو تو بہتر معالج سے فوری علاج شروع کروائیں۔ ورنہ بیماری دیر سے ختم ہوگی دوستو سے فائدہ ملنے کا امکان ہے لیکن اولاد کی طرف سے مایوسی ہوگی اور اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ یہ وہ وقت ہے کہ ایک **کمزور دشمن** بھی آپ کو حاوی ہو سکتا ہے۔

(17 تا 25)۔ ان ایام آپ کے ستارے کمزور حالت میں ہ لیکن اس ہفتہ ان **ستاروں کی کمزور**ی میں بہت اضافہ ہوگا۔ بڑی عمر کی عورتوں سے **رومانس کرنا** تو اچھی بات نہیں یہ الگ بات ہے کہ وہ اگر آپ کو پسند کریں اور ان کی توجہ آپ کی جانب رہے **جسمانی صحت** کا خیال رکھیں۔

(26 تا 31) ان ایام میں بہت نحس اہم نظر **زہرہ تربیع مشتری** قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 26 تا 30 مارچ تک رہیں گے اس نظر کے تحت اس ہفتہ آپ کو قریبی عزیز سے نقصان پہنچ سکتا ہے اور ایک ایسی جگہ سے رقم یا مالی نقصان کی توقع ہے جو آپ کے **وہم و گمان** میں بھی نہ ہوگی۔

**اپریل** (یکم تا 8) آپ کے برج کا حاکم سیارہ 08 اپریل کو رجعی اثرات ختم کر رہا ہے برج اسد میں مقیم سیارہ مشتری مستقیم حالت میں آ چکا ہے۔ اس ہفتہ قائم ہونے والی اہم سعد نظر شمس تثلیث مشتری مالی فائدہ کی جانب گواہی دے رہی ہے اس دوران **انعامی اسکیموں** میں شامل ہونا فائدہ مند ہے۔

(9 تا 16) اس ہفتہ 12 تا 19 اپریل مریخ تربیع مشتری کی نظر قائم ہو رہی ہے جو کہ نحس نظر ہے نقصان سے بچنے کیلئے چاروں طرف نگاہ رکھنا ہوگی خصوصاً اہم دستاویز

…یوں سے پڑتال کریں۔ ایک بہروپیا پھر آپ کے قریب آنے کی کوشش کر رہا ہے اس سے محتاط رہیں پہلے بھی یہ آپ کو دوست بن کر نقصان دے چکا ہے۔
(25:…) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر زہرہ تسدیس مشتری قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 21 تا 24 اپریل رہیں گے اس نظر کے تحت ان ایام میں …اچانک رقم مل سکتی ہے یاوہ لوگ جو **انعامی** اسکیموں میں حصہ لیتے ہیں کسی خاتون کے نام سے حصہ لیں تو انہیں با آسانی کامیابی مل سکتی ہے۔
(30:…) ان ایام میں الیکٹرونکس سے متعلق اشیاء خراب ہونے کا اندیشہ ہے **بے احتیاطی** کی وجہ سے آگ بھی لگ سکتی ہے۔ آمدنی میں اضافہ ہوگا۔
…**و محبت** کے معاملات بگڑ سکتے ہیں۔ اپنی **صحت** کا خیال رکھیں۔ ٹانگوں میں درد کی شکایت ہو سکتی ہے۔ معدہ کے امراض بھی پیدا ہوں گے۔
…(کیم تا 8) ان ایام میں بہت نحس اہم نظر شمس تربیع مشتری قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 02 تا 05 مئی تک رہیں گے اس نظر کے تحت کچھ لوگ آپ کو …دکھ سکتے اپنے راز کسی کو نہ بتائیں دل کی بات دل میں رکھیں تو زیادہ بہتر ہے۔ بولتے وقت محتاط رہیں زیادہ بولنے سے آپ راز کھولنا شروع ہو جاتے ہیں۔
(16:…) …اسم الٰہی کا ورد بھی کریں۔ ان ایام میں **اخراجات** میں زیادتی ہوگی لیکن آئندہ کیلئے کچھ بچا کر رکھنا آپ کیلئے فائدہ مند ثابت ہو سکتا ہے …کا ایک جن آپ کے سر پر مسلط ہونے والا ہے آنے والے اہم اور مشکل وقت کیلئے آپکو بہتر حکمت عملی اختیار کرنا ہوگی۔ مالی نقصان کا اندیشہ ہے۔
(25:…) کاروباری حالات بہتر نہ رہینگے۔ غیر شادی شدہ افراد ان دنوں عشق اور محبت کے معاملات کو قریب نہ آنے دینگے ورنہ **ناکام عاشقوں** کی …میں مایوس ہونا پڑے گا۔ کسی مشینری کے خراب ہونے کا خدشہ ہے۔ بداخلاقی سے گریز کریں۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کا موافق وقت نہ ہے۔
(31:…) اہل خانہ سے **تعلقات** بہتر بنانے کی کوشش کریں۔ یہ ایام آپ کے لیے خوشخبری کا پیغام لاسکتا ہے۔ شیئرز، جائیداد، مشینری کی خرید و فروخت ان …بہتر ثابت ہوگی۔ مریخ مشتری تسدیس **انعامی اسکیموں** میں حصہ لینے کے لئے معاون ثابت ہوگی۔ اس ہفتہ کا لکی عدد 94 ہے۔
…(کیم تا 8) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر مریخ تسدیس مشتری قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 03 تا 09 جون رہیں گے۔ اس ہفتہ کچھ ایسا پروگرام …سکتے ہیں جس پر عمل کر کے آپ کے کاروباری معاملات بہتری کی طرف آجائیں گے۔ نئے منصوبے بنانے کے لئے یہ ہفتہ فائدہ مند ثابت ہوگا۔
(16:…) ان ایام میں کاروباری فائدہ انعامی اسکیموں شیئرز کا لین دین میں فائدہ مند ثابت ہونگی۔ ایسے افراد جو کہ بے روزگار ہیں درج بالا تاریخوں میں تلاش …کوشش کریں۔ یا مختلف جگہ انٹرویو دیں تو زیادہ امید ہے کہ ان کو بہتر **روزگار** مل سکے۔ بیرون ملک سفر کی خواہشمند حضرات اس ماہ سفر کر سکتے ہیں۔
(25:…) شریک حیات کی جانب سے مالی فائدہ ملنے کی امید ہے۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کے لئے موافق وقت ہے۔ جائیداد کی خرید و فروخت …سکتی ہے۔ شیئرز اور قیمتی اشیاء کی **خریداری** نفع بخش ثابت ہو سکتی ہے۔ اپنے حق میں بزرگوں سے دعا کروائیں اور اپنی صحت کا خیال رکھیں۔
(30:…) ان ایام میں **زہرہ قران مشتری** قائم ہو رہا ہے جس کے **قوی اثرات** 28 جون تا 04 جولائی ظاہر ہونگے۔ اس ہفتہ امکان …ہے بہت اچھی ملازمت مل جائے گی یا آپ کی **ملازمت میں ترقی** ہو جائے یا آپ کی **کوئی امید پوری** ہو جائے گی۔
…جولائی (کیم تا 8) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تسدیس مشتری قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 02 تا 05 جولائی رہیں گے اس نظر کے تحت …کے ساتھ **تفریحی کا پروگرام** بنا سکتے ہیں ٹوٹی پھوٹی اشیاء کی مرمت بھی کر سکتے ہیں۔ ایک خوشخبری آپ کو انہی ایام میں مل سکتی ہے۔
(16:…) پر اعتماد کی فضا قائم کرنے کے لئے آپ کو کچھ تبدیلیاں لانی ہونگی۔ اپنے مقصد پر یکسوئی رکھیں۔ وقار بلند رکھیں۔ اگر اولاد جوان ہے تو اس سے …مشورہ کریں ضروری ہی نہیں کہ بڑی عمر کے لوگ آپکو درست مشورے دیں۔ زائچہ میں بچوں کی جانب سے بہتر لائحہ عمل پیش کرنے کی نشانی موجود ہے۔
(25:…) ان ایام میں اہم فیصلے بہت آسانی سے کر پائیں گے جن میں آپ کو کامیابی ملے گی۔ قریبی رشتہ داروں سے تعلقات بہتر بنائیں عدالتی فیصلے اور …کرنے کے لیے یہ وقت معاون ثابت ہوگا۔ **اچانک خوشخبری** ملنے کی امید بھی ہے۔ اس ہفتہ مفت کی دولت یا جائیداد ملنا متوقع ہے۔
(31:…) ان ایام میں کوئی بھی کام شروع کرنے سے قبل گرد و پیش کے حالات کا جائزہ ضرور لگا لیں ایسا نہ ہو کہ بعد میں **پچھتانا پڑے**۔ کچھ لوگ …کے **ہمت اور حوصلہ** کم کرنے کی کوشش کریں گے۔ لیکن آج آپ ثابت قدمی سے اپنے مشن کی تکمیل کریں کسی کی باتوں پر دھیان نہ دیں۔
…گست (کیم تا 8) ان ایام میں **عطارد قران مشتری** قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات 05 تا 09 اگست ظاہر ہونگے۔ الیکٹرونکس اشیاء کی …داری کے لیے یہ وقت بہتر ہے۔ قریبی عزیز سے فائدہ ہو سکتا ہے۔ لیکن کسی بھی شخص کو **قرض** دینے سے گریز کریں۔ اور خود بھی قرض نہ لیں تو بہتر ہے۔
(16:…) 11 اگست کو آپ کے برج کا حاکم **سیارہ برج سنبلہ** میں داخل ہو رہا ہے اس برج کے 15 درجہ پر یہ **حالت حضیض** سے …رے گا جو کہ **انتہائی کمزوری** کے درجات ہیں۔ برج سنبلہ میں اس سیارہ کا قیام 09 **ستمبر 2016** تک رہیگا۔
(25:…) ان ایام میں آپ کے حاکم سیارہ کی نظر شمس قران مشتری قائم ہو رہی ہے۔ جس کے قوی اثرات 24 تا 29 اگست ظاہر ہونگے ان ایام میں کسی بزرگ …کروائیں تاکہ بگڑے ہوئے **معاملات** میں کسی حد تک بہتری آسکے۔ نئی دوستیاں قائم ہو سکتی ہیں جو کہ بعد میں آپ کیلئے فائدہ مند ثابت ہونگی۔

(26 تا 31) گھریلو امور کو اس ہفتہ انجام دے سکتے ہیں کچھ لوگ نہیں چاہتے کہ آپ بہتر طریقہ سے اپنے نظام کو چلا سکیں۔ **اپنے معاملات** میں کسی بھی شخص کو دخل اندازی کرنے کی اجازت نہ دیں۔ **فضول اخراجات** سے گریز کریں۔ دشمنوں پر نظر رکھیں بجائے اس کے کہ گھنٹوں سوچتے رہیں۔

**ستمبر** (یکم تا 8) عملی کاموں کی طرف توجہ دیں تو زیادہ فائدہ حاصل کر سکیں گے۔ ایسی مصروفیات سے دور رہیں جن میں آپ کو حاصل کچھ نہ ہو ورنہ مفت کی بدنامی ملنے کا اندیشہ ہے۔ گھریلو حالات بہتر نہ ہونگے۔ لیکن آپ کو بہت احتیاط کی ضرورت ہے اگر کوئی شخص آپ کی بات نہیں مانتا تو ضد اور بحث سے گریز کریں۔

(9 تا 16) ان ایام میں دیرینہ مرض دوبارہ سے پیدا ہو سکتا ہے اخراجات میں اضافہ کرنے سے کوئی فائدہ نہیں۔ ان ایام میں معاملات بگڑتے ہوئے محسوس ہونگے۔ لڑائی جھگڑا اور تلخ کلامی سے گریز کریں۔ کاروبار میں نقصان کا اندیشہ ہے۔۔ شراکتی کاروبار سے گریز کریں۔ نقصان آپ کے حصہ میں آئے گا۔

(17 تا 25) گھریلو معاملات خود بہتر طریقہ سے حل کر سکتے ہیں۔ خوشی کی تقریبات میں جانے کا موقع ملے گا کچھ پرانی یادیں تازہ ہونگی جذبات کو کنٹرول میں رکھیں۔ چہرے سے پریشانی کو ظاہر نہ ہونے دیں۔ ان ایام میں بحث و تکرار سے گریز کریں۔ مقبولیت میں اضافہ ہوگا۔ حالات تیزی سے بہتر ہو رہے ہیں۔

(26 تا 30) غلط فہمی سے بچنے کے لئے خود معاملہ کے تہہ تک پہنچیں۔ بہت سی نئی چیزیں آپ کے سامنے کھل کر آئینگی۔ اس ہفتہ رکے ہوئے کاموں کی تکمیل کر لیں۔ ملازم پیشہ افراد افسران بالا سے بنا کر رکھیں یہ ہفتہ ان کے لئے کوئی **نحس خبر** بھی لا سکتا ہے۔ دوسروں کے معاملات میں نہ پڑیں تو زیادہ بہتر ہے۔

**اکتوبر** (یکم تا 8) ان ایا میں ہر طرح کی سخت احتیاط کی ضرورت ہے۔ تفریحی مقامات پر جانا آپ کے لئے موافق نہ ہوگا۔ **کاروباری حالات** بھی خاصے خراب رہیں گے اور آپ کی **طبیعت** میں بھی بے چینی رہے گی۔ دوست اور دشمن کی پہچان رکھیں۔ اپنے برج کے مطابق **صدقہ** دیں۔

(9 تا 16) ان ایام میں مریخ قران مشتری قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات 14 تا 21 اکتوبر ظاہر ہونگے۔ اس دوران کسی بھی شخص کو قرض دینا یا کسی سے قرض لینا نقصان کا باعث ہوگا۔ کوشش کریں کہ لڑائی جھگڑے کا ماحول پیدا نہ ہوا۔ ضروری اشیاء کی مرمت کروانے، آگ اور تیز دھار آلات سے بچیں۔

(17 تا 25) ان ایام میں **زہرہ قران مشتری** قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات 23 تا 28 اکتوبر ظاہر ہونگے۔ یہ ہفتہ آپ کے لیے مبارک ثابت ہو سکتا ہے۔ آمدنی میں اضافہ ہوگا۔ لیکن مصروفیات زیادہ ہو جائینگی۔ کچھ لوگ آپ کے خلاف چہ مگوئیاں کر رہے ہیں۔ اپنے **دشمنوں** سے خبردار رہیں۔

(26 تا 31) کسی دوسرے کو بھی بولنے کا موقع دیں بلا وجہ حد سے زیادہ بولنا آپ کے لئے **بہتر ثابت** نہ ہوگا۔ قرض لینے یا دینے کے لئے یہ دن اچھے نہیں معاشرہ میں آپ کی عزت ہے بہتر ہے کہ آپ اس عزت کو برقرار رکھیں۔ لیکن اپنی ہی غلطی کی وجہ سے چند مسائل کھڑے کر لیں گے۔ ذمہ داریوں کو بڑے سلیقہ سے نبھائیں ورنہ لینے کے دینے پڑ سکتے ہیں۔ **شادی شدہ** افراد کے لئے یہ ہفتہ نحس ثابت ہو سکتا ہے۔ صحت کے لحاظ سے یہ ہفتہ اچھا ثابت نہ ہوگا۔

**نومبر** (یکم تا 8):۔ **جائیداد کی خرید و فروخت** اس ہفتہ فائدہ دیگی کیونکہ اس سے متعلق سیارے ان دنوں اچھی حالت میں ہیں۔ ضرورت سے زیادہ کام اور تھکن میں **چڑچڑا پن** آ سکتا ہے۔ اپنے کام کی طرف مکمل توجہ دیں لیکن ایک حد میں رہ کر۔ **طبیعت** میں بھی خاصی بہتری آئے گی۔

(9 تا 16) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر **شمس تسدیس مشتری** قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 09 تا 13 نومبر رہیں گے۔ مالی اسکیموں میں حصہ لینے کے لیے مناسب وقت ہے۔ کہیں سے مفت کی دولت بھی مل سکتی ہے۔ لیکن کاروبار پر توجہ دینے سے مالی فائدہ ہو سکتا ہے۔ لکی عدد 3,9 ہے۔

(17 تا 25) زندگی کے لطیف **پہلو اور سیر و تفریح** پر منفی اثرات پڑیں گے۔ لڑائی جھگڑے سے بچیں **سسرالی رشتہ داروں** سے دور رہیں تو آپ کے حق میں بہتر ہوگا۔ ملازم پیشہ افراد اس ماہ من پسندیدہ مقام پر **تبادلہ** کی کوشش کریں گے تو انہیں خاطر خواہ کامیابی نہ مل سکے گی۔

(26 تا 30) کسی نقصان کا اندیشہ ہے۔ رقم کا لین دین یا افسران بالا سے تعلقات کی خرابی یا نئی جائیداد کی حصول، الیکٹرونکس اشیاء کی خریداری، زیورات کا خریدنا ان دنوں میں **نقصان دہ** سکتا ہے۔ کچھ افراد کی منگنی یا شادی کی امید کی جا سکتی ہے جو کہ ان کے لئے مبارک ثابت ہوگی۔ کسی اوزار سے نقصان پہنچ سکتا ہے۔

**دسمبر** (یکم تا 8) ان ایام میں بہت نحس اہم نظر عطارد تربیع مشتری قائم ہو رہی ہے۔ جس کے اثرات 03 تا 06 دسمبر رہیں گے اس نظر کے تحت اپنی سوچ کو مثبت انداز میں رکھیں کسی بھی بات کے شروع ہونے سے پہلے منفی رجحان کو ختم کر دیں۔ ملازم پیشہ افراد افسران بالا کی جانب سے کوئی نقصان اُٹھا بیٹھیں گے۔

(9 تا 16) ان ایام میں بہت نحس اہم نظر شمس تربیع مشتری قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 12 تا 16 دسمبر رہیں گے اس نظر کے تحت ملازم پیشہ افراد کے لئے یہ ہفتہ بہتر نہ رہے گا افسران بالا کا دباؤ رہے گا یہ بھی ممکن ہے کہ آپ کی ملازمت خطرہ میں پڑ جائے۔ کاروباری حضرات کے لئے بھی اس ہفتہ کوئی اچھی خبر نہیں۔

(17 تا 25) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر زہرہ تسدیس مشتری قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 22 تا 26 دسمبر رہیں گے سیارگان کی یہ نظر آپ کے لئے فائدہ مند ثابت ہوگی۔ اس دوران **نئے کام** کی ابتداء انعامی اسکیموں میں حصہ لینا شیئرز کی خرید و فروخت سونا چاندی کی خرید و فروخت فائدہ دے سکتی ہے

(26 تا 31) ان ایام میں بہت نحس اہم نظر **عطارد تربیع مشتری** قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 26 دسمبر 2015ء تا 04 جنوری 2016ء رہیں گے۔ کوئی بھی جائیداد خریدنا یا قیمتی اشیاء کی خریداری نقصان دہ ہو سکتی ہے۔ چوری کا بھی اندیشہ ہے۔ مالی نقصان سے بچنے کے لئے احتیاط ضروری ہے۔

